یاد رہے کہ الکاف اور القاف کے اعداد (۲۱۲+۱۳۲)=۳۴۴ ہیں۔
جو کہ علی ولی اللہ کے بنیاتی اعداد ہیں۔ مثلاً:

| زبری | بنیاتی | اعداد قمری | میزان | |
|---|---|---|---|---|
| ع | ی،ن | ۵۰+۱۰ | ۶۰ | |
| ل | ا،ل | ۴۰+۱ | ۴۱ | |
| ی | ۰+۱ | ۰+۱ | ۱ | |
| و | ا+و | ۶+۱ | ۷ | |
| ل | ا،م | ۴۰+۱ | ۴۱ | |
| ی | ۰+۱ | ۰+۱ | ۱ | |
| ا | ل،ف | ۸۰+۳۰ | ۱۱۰ | |
| ل | ا،ل | ۴۰+۱ | ۴۱ | |
| ل | ا،ل | ۴۰+۱ | ۴۱ | |
| ہ | ۱ | ۰+۱ | ۱ | =۳۴۴ |

گویا معلوم ہوا کہ الکاف، القاف زُبر ہیں۔ جو ولایت علیؑ میں بنیات ہیں۔
کائنات کا ہر علم قرآن میں موجود ہے۔ علم زُبر و بینات بھی قرآن میں موجود ہے۔
قارئین کی توجہ اک خاص راز کی طرف مبذول کروا رہا ہوں کہ

| | |
|---|---|
| اگر ک سے کاغذ ہے تو ق سے قلم ہوگا | اگر ک سے کتاب ہے تو ق سے قرآن ہے |
| اگر ک سے کلیہ ہے تو ق سے قانون ہے | اگر ک سے کلام ہے تو ق سے قول ہے |
| اگر ک سے کامل ہے تو ق سے قابل ہے | اگر ک سے کُن ہے تو ق قضاء وقدر ہے |
| اگر ک سے کوہ ہے تو ق سے قاف ہے | اگر ک سے کوکب ہے تو ق قمر ہے |
| اگر ک سے کرامت ہے تو ق قیامت ہے | اگر ک سے کریم ہے تو ق سے قدیم ہے |
| اگر ک سے کربلا ہے تو ق سے قم ہے | اگر ک سے کل ہے تو ق قبل ہے |
| اگر ک سے کعبہ ہے تو ق قبلہ ہے۔ | |
| اگر ک سے (حدیث) کساء ہے تو ق سے (حدیث) قدسی ہے۔ | |

مکمل وضاحت وتشریح کے لئے زیر طبع کتاب نہج الاعداد ملاحظہ کریں۔
قارئین کرام! ک سے آیات کفایات جو کہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | |
|---|---|
| و کفی باللہ ولیا | و کفی باللہ نصیرا |
| و کفی باللہ حسیبا | و کفی باللہ علیما |
| و کفی باللہ وکیلا | و کفی باللہ شھیدا |

اور ق سے آیات چہل قاف جو کہ یہ ہیں۔

اوّل بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○ اَلَمۡ تَرَ اِلَى الۡمَلَاِ مِنۡۢ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ
مِنۡۢ بَعۡدِ مُوۡسٰى‌ۘ اِذۡ قَالُوۡا لِنَبِىٍّ لَّهُمُ ابۡعَثۡ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلۡ فِىۡ سَبِيۡلِ
اللّٰهِ‌ؕ قَالَ هَلۡ عَسَيۡتُمۡ اِنۡ كُتِبَ عَلَيۡكُمُ الۡقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوۡا‌ؕ قَالُوۡا وَمَا
لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ وَقَدۡ اُخۡرِجۡنَا مِنۡ دِيَارِنَا وَاَبۡنَآئِنَا‌ؕ فَلَمَّا
كُتِبَ عَلَيۡهِمُ الۡقِتَالُ تَوَلَّوۡا اِلَّا قَلِيۡلًا مِّنۡهُمۡ‌ؕ وَاللّٰهُ عَلِيۡمٌۢ بِالظّٰلِمِيۡنَ ۝٢٤٦

دوئم لَقَدۡ سَمِعَ اللّٰهُ قَوۡلَ الَّذِيۡنَ قَالُوۡۤا اِنَّ اللّٰهَ فَقِيۡرٌ وَّنَحۡنُ اَغۡنِيَآءُ‌ ۘ
سَنَكۡتُبُ مَا قَالُوۡا وَقَتۡلَهُمُ الۡاَنۡۢبِيَآءَ بِغَيۡرِ حَقٍّ ۙ وَّنَقُوۡلُ ذُوۡقُوۡا عَذَابَ الۡحَرِيۡقِ ۝١٨١

سوئم اَلَمۡ تَرَ اِلَى الَّذِيۡنَ قِيۡلَ لَهُمۡ كُفُّوۡۤا اَيۡدِيَكُمۡ وَاَقِيۡمُوا الصَّلٰوةَ
وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ‌ ۚ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيۡهِمُ الۡقِتَالُ اِذَا فَرِيۡقٌ مِّنۡهُمۡ يَخۡشَوۡنَ
النَّاسَ كَخَشۡيَةِ اللّٰهِ اَوۡ اَشَدَّ خَشۡيَةً‌ ۚ وَقَالُوۡا رَبَّنَا لِمَ كَتَبۡتَ عَلَيۡنَا
الۡقِتَالَ‌ ۚ لَوۡلَاۤ اَخَّرۡتَنَاۤ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيۡبٍ‌ ؕ قُلۡ مَتَاعُ الدُّنۡيَا قَلِيۡلٌ‌ ۚ
وَالۡاٰخِرَةُ خَيۡرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى وَلَا تُظۡلَمُوۡنَ فَتِيۡلًا ۝٧٧ (النساء۔۷۷)

چہارم وَاتۡلُ عَلَيۡهِمۡ نَبَاَ ابۡنَىۡ اٰدَمَ بِالۡحَقِّ‌ۘ اِذۡ قَرَّبَا قُرۡبَانًا فَتُقُبِّلَ مِنۡ اَحَدِهِمَا
وَلَمۡ يُتَقَبَّلۡ مِنَ الۡاٰخَرِ‌ؕ قَالَ لَاَقۡتُلَـنَّكَ‌ؕ قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الۡمُتَّقِيۡنَ ۝٢٧

جال لوح کفایات و چهل قاف



لوح کفایات وچهل قاف کا سامنے کا رخ



لوح کفایات و چهل قاف کا عقبی رخ




## تیاری لوح کفایات و چهل قاف

سائل کا نام مع والدہ کا نام اور قانون کے اعداد ۳۴۴ جمع کر کے لوح کا اندرونی نقش مندرجہ ذیل چال سے پُر کریں۔ مثال کے طور محمد علی رضا کے اعداد ۱۲۰۳+۳۴۴ جو الکاف، القاف کے اعداد ہیں۔ مجموعہ ۱۵۴۷ ہے۔ مثالی لوح تیار کی ہے۔ تا کہ ہر مومن نمازی تیار کر سکے۔

1۔ ہر جائز حاجت جو لاکھ کوششوں سے نہ بَر آئی ہو۔ عاملین و بزرگ و درویش عاجز آ گئے ہوں۔ تو شرف مشتری، شرف شمس یا ظہور معصومین علیہم السلام کے روز بعد از نماز فجر لوح مبارک کو چاندی یا کاغذ پر خوشبودار سیاہی سے تحریر کر کے پاس رکھیں۔ اور ہر روز مقررہ وقت پر ساٹھ مرتبہ آیات کفایات وچہل قاف چالیس ایام پڑھے۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

2۔ حفاظت از سحر و جادو و آسیب جنات و بد اثرات، بدنظری، نحوست زحل

(ساڑھ ستی) اور شرِ جن وانس وغیرہ وغیرہ کیلئے لوح مبارک کو شرف مریخ، شرف شمس، قرانِ قمر باز حل میں تیار کر کے گلے یا بازو پر باندھیں۔ آیات کفایا تو چہل قاف دوسو بارہ مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ کامل حفاظت ہوگی۔

3۔ شادی ورشتے میں ناراض احباب راضی ہونگے۔ لوح مبارک کو شرف زہرہ، اوج زہرہ یا تثلیث وتسدیس قمر زہرہ میں خواتین گولڈ پر اور مرد حضرات چاندی یا سفید کاغذ پر تیار کروائیں۔ اور آیات کفایات وچہل قاف تین سو چوالیس (۳۴۴) مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔ انشاء اللہ جلد منگنی ہو کر شادی ہوگی۔ میں نے ہر بات کی وضاحت کردی ہے۔ تاہم ضرورت محسوس کریں تو رابطہ کریں۔



## نقشہ حروف ابجد قمری

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ز | و | ھ | د | ج | ب | ا |
| 7 | 6 | 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
| ن | م | ل | ک | ی | ط | ح |
| 50 | 40 | 30 | 20 | 10 | 9 | 8 |
| ش | ر | ق | ص | ف | ع | س |
| 300 | 200 | 100 | 90 | 80 | 70 | 60 |
| غ | ظ | ض | ذ | خ | ث | ت |
| 1000 | 900 | 800 | 700 | 600 | 500 | 400 |

**نظر بد کا قرآنی علاج** نظر بد ایسی کھلی حقیقت ہے کہ جو نظر بد لگا رہا ہوتا ہے وہ بھی اس کو جانتا ہے اور جو اس کا شکار ہوتا ہے وہ بھی اس کو جان لیتا ہے۔ ہر انسان کا اوّل فریضہ تو یہ ہے کہ وہ اپنا تجزیہ کرے کہ اس میں یہ خصلت کس قدر موجود ہے اور دوسروں کو اپنے شر سے محفوظ رکھنے کی کوشش کرے اور بارگاہ الٰہی میں دُعا کرے کہ اس کے وجود میں وہ جوہر متحرک کرے جو نظر کو نیک کردے۔ وہ لوگ جو نظر بد کا شکار ہیں اُن کیلئے درج ذیل عمل تجویز ہیں اور ہدایت ہے کہ اس سلسلے میں قرآن کریم کی آیات اور معصومین علیہم السلام کی دُعاؤں پر ہی اکتفا کیا جائے۔

1- سورۃ الحمد، آیت الکرسی اور چاروں قل پڑھیں اور بعد ازاں یہ دُعا پڑھیں۔ **(اَعُوذُ بِكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ مِنْ كُلِّ شَيْطَانٍ وَ هَامَّةٍ وَمِنْ كُلِّ عَيْنٍ لَامَّةٍ)** یہ عمل نظر بد کا شکار فرد خود اپنے لئے بھی پڑھ سکتا ہے اور کسی نظر بد کے شکار فرد کیلئے بھی پڑھ سکتا ہے۔

2- سرکار رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اپنی اولاد کو اس دُعا کے ذریعے حتمی طور پر محفوظ رکھو۔ **(اَللّٰهُمَّ ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِيمِ وَالْمَنِّ الْقَدِيمِ وَالْوَجْهِ الْكَرِيمِ ذَا الْكَلِمَاتِ التَّامَّاتِ وَالدَّعَوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ فُلَانًا مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَ اَعْيُنِ الْاِنْسِ)** لفظ فلانا کی جگہ نظر بد سے حفاظت جس کی مقصود ہو اس کا نام لے۔ 3- ایسے افراد جو عربی نہیں پڑھ سکتے۔ وہ خصوصاً ورنہ ہر کوئی اسمائے الٰہی کے ذریعے بھی نظر بد کے اثرات سے محفوظ رہ سکتا ہے اور نجات پا سکتا ہے۔ **اسمائے الٰہی:** (ا) **يَا جَبَّارُ** روزانہ صبح وشام 226 بار پڑھے۔ (ب) **يَا مُذِلُّ** روزانہ صبح وشام 75 بار پڑھے اور سجدے میں جا کر دُعا کرے۔ 4- وہ افراد جو اپنی نظر نیک اثر رکھنا چاہتے ہیں وہ کثرت سے **(يَا حَمِيدُ)** کا ورد کیا کریں۔

# علم الاعداد، علم جفر ہدایاتِ طب اور علم روحانیت کی روشنی میں

# "صحت مند رہئے"

تدوین وتالیف: مولانا فیاض حسین جعفری سرپرست ادارہ دارلفلاح 0300-4344139

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

خداوندمتعال نے انسان کو پیدا کیا رزق دیا رہنے کا سلیقہ سکھایا اور آداب اکل و شرب سے آگاہ فرمایا اپنی مقدس کتاب جو ہمارے لئے لائحہ عمل ہے اس میں نازل کر کے ہمیں اپنی حقیقت سے روشناس کرایا

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

## حفظانِ صحت اور قرآن:

"اور ہم تو قرآن میں وہی نازل کرتے ہیں جو مومنوں کیلئے شفا اور رحمت ہے"

اس کے بعد ہماری زبانی سورۃ شعراء ۸۰ میں کہلوایا: ۔ جب میں بیمار پڑتا ہوں وہی مجھے شفا دیتا ہے ان ارشادات کی روشنی میں حفظان صحت کے اصولوں کو مدنظر رکھتے ہوئے ہم طب کی ہدایت کے مطابق اور روحانیت کے علم کی مدد سے ان اُصولوں پر عمل کرتے ہیں جو ہمیں صحت مند رکھتے ہیں۔ سورۃ حمد ہر مرض کا علاج ہے سات بار پڑھ کر دم کریں یا پانی پر دم کر کے پلائیں۔ صحت مند رہنے کے لیے آب زم زم پر سورۃ حمد پڑھئے اور دن میں ایک بار پی لیجئے اللہ کا ذکر بہترین ہے۔

سورۃ رعد ۲۸ میں فرمایا

اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ط

اللہ کے ذکر میں اطمینان قلب ہے (سورۃ الرعد آیت ۲۸)

اور دل کی تسلی ہی صحت مندی کا راز ہے یہ وہ تذکرہ ہے جو ہر شخص مرد/زن کو پریشانی۔ فکر اور ذہنی اذیت سے محفوظ رکھتا ہے۔

سورۃ اعراف ۳۱ مطالعہ فرمایئے تو عقدہ حل ہوجائے گا کہ کلام پاک نے کیسے مختصر الفاظ میں عمدہ صحت کا اُصول بتادیا ہے۔

وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا ط کھاؤ پیو مگر اسراف نہ کرو (سورۃ اعراف آیت ۳۱)

اب سوال پیدا ہوتا ہے یہ اسراف کیا ہے؟ اس کا مطلب ہے ضرورت سے زیادہ نہ کھاؤ پرائے دسترخوان پر اپنے پیٹ کا خیال رکھو۔ ٹھونسنے کی بجائے اپنی قوت ہاضمہ کے مطابق کھاؤ۔ اگر کوئی غذا آپ کو نقصان دیتی ہے اس کی طرف ہاتھ نہ بڑھاؤ جواہر القرآن میں ہے کہ اگر بیمار آیت کریمہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ط (سورۃ انبیاء آیت ۸۷)

کو ہر روز چالیس مرتبہ پڑھے تو ہر قسم کی بیماری سے بچا رہے۔ مریض/مریضہ کیلئے دوسرا بھی پڑھ سکتا ہے دُعائے کمیل میں ایک عظیم ذات کا ذکر یوں ہے۔

يَا مَنِ اسْمُهٗ دَوَآءٌ وَّذِكْرُهٗ شِفَاءٌ

"اے وہ کہ جس کا نام ہر جسمانی مرض کی دوا اور جس کا ذکر ہر روحانی مرض کیلئے شفا ہے

موضوع کے پہلے حصے کو مختصر کرتے ہوئے رقمطراز ہوں کہ کلام الٰہی میں صحت مندی کے اُصول نمایاں ہیں عمل کی ضرورت ہے۔

اَلصَّدَقَةُ تَدْفَعُ الْبَلَآءَ "صدقہ مصیبت کو ٹالتا ہے۔"

جناب رسول اکرم ﷺ کا ارشاد ہے بیمار اپنا علاج صدقہ دینے سے کرے صدقہ۔ علاج اور پرہیز مل کر بیماری کو صحت مندی میں تبدیل کر دیتے ہیں تجربہ کریں۔ رسول اللہ نے فرمایا

"المعدہ بیت کل داء والحمیہ راس کل دواء"

معدہ ہر بیماری کا گھر ہے اور پرہیز ہر ایک کی دوا ہے۔

معدے میں ہر خشک وتر ٹھونسنے سے بیماریاں جنم لیتی ہیں اور اگر ایک عقل مند انسان کی حیثیت سے پرہیز لازم کیا جائے تو بیمار اور پریشان ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا صرف چند سکینڈ کی منہ کی لذت کیلئے گھنٹوں اور دنوں تک طبیعت کو ناساز بنانا دانش مندی نہیں ہے۔ لہٰذا ضروری معتدل۔ آسان اور زود ہضم غذا مناسب مقدار میں استعمال کی جائے۔ اکثر دیکھا گیا ہے جن لوگوں کو طویل حیات نصیب ہوئی ہے وہ اکثر پرہیز گار۔ کم گو۔ کم خور اور کم سونے والے تھے۔ حضور اکرم ﷺ نبی معظم نے فرمایا لباس پہننے والے کو چاہئے کہ "اُجلا کپڑا" پہنے یہ وہ صاف ستھری پوشاک ہے جو خوش دلی کے ساتھ انسان کو چاق وچوبند اور تندرست رکھتی ہے اس کا لباس گندگی اور میل کچیل سے پاک ہے اس لئے وہ صحت کی ضمانت دیتا ہے یہ خوش لباس فرد دیکھنے میں اچھا لگتا ہے اور خوش طبعی کی وجہ سے صحت مند بھی رہتا ہے۔ سنت پیغمبر ہے کھانے کی ابتدا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے کی جائے۔ طعام میں برکت ہوگی۔ کھانے والا جلد سیر ہوجائے گا۔ غذا جزو بدن بنے گی اور صحت مندی کی خوشخبری لائے گی۔ مزید فرمایا اگر حکیم/ڈاکٹر نے نمک منع نہیں کیا تو پہلا نوالہ ہلکا سا نمک لگا کر کھائے کئی بیماریوں سے بفضل تعالیٰ محفوظ رہے گا۔ معتبر حدیثوں میں وارد ہے جو شخص چاہے اس کا غصہ کم ہوجائے رنج وغم سے آزاد ہو کر صحت مند رہے وہ حسب توفیق کبھی کبھی مناسب احتیاط سے تیتر کا

گوشت کھائے۔ رسولِ خدا کا ارشاد ہے ناخن کٹوانے سے بڑے بڑے امراض موقوف ہوجاتے ہیں حدیث معتبر میں وارد ہے خوشبو کا لگانا پیغمبروں کے اخلاق میں داخل ہے انسان فرحت محسوس کرتا ہے۔ مشام کے ذریعے جو ہوا اندر جاتی ہے دماغ کو معطر اور جسم کو تندرست کردیتی ہے فرمایا شہد میں ہر مرض کے لیے شفا ہے۔ نہار منہ آدھا چائے کا چمچ کھا لینے سے بلغم دفع ہوجائے گی۔ ذہن صاف رہے گا اور حافظہ بھی قوی ہوجائے گا۔ گرمیوں میں ساتھ ہی چند گھونٹ پانی پینے سے فاسد مواد کا دفعیہ ہوجاتا ہے۔ فرمایا صبح کی سیر تازہ ہوا میں گہری سانسیں لینا۔ شام کی چہل قدمی اور خوش اخلاقی اولادِ آدم کو مسرور و شاداں رکھتی ہے وہ صحت مند۔ تندرست و توانا اور فرائض کی ادائیگی کیلئے ہمہ وقت مستعد رہتا ہے۔

## اقوال آئمہ

حقیقی عالمان کتاب المبین جن کی ظاہری زندگی تقریباً ۱۲ ھجری سے ۲۶۰ ھجری تک ہے اور پھر زمانہ غیبت کبریٰ ہے نشر علوم میں اپنی نظیر آپ ہیں۔ ان وارثانِ کتاب نے جس طرح علم حکمت۔ جفر ہیئت۔ فلسفہ۔ معاشرت۔ طب وحکمت۔ آدابِ زندگی اور دیگر مختلف شعبوں کے متعلق ارشادات فرمائے اس طرح کسی قائد اور پیشوا نے پیش نہیں کئے ان مقدس حضرات کا علم الابدان بھی منجانب خدا تھا کیونکہ یہ نفوس قدسیہ وارثان کتاب ربانی ہیں امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام فرماتے ہیں چار باتوں کے پابند ہونے سے دوا اور علاج کے محتاج نہ رہو گے۔ (i) جب تک بھوک نہ لگے کھانا طلب نہ کرو۔ (ii) ابھی کھانے کی تھوڑی سی خواہش باقی ہو ہاتھ کھینچ لو۔ (iii) کھانا آہستہ آہستہ صبر وتحمل کے ساتھ چبا کر کھاؤ تاکہ لعاب دہن ساتھ ملے۔ (iv) سونے سے قبل رفع حاجت (پیشاب پاخانہ) کر کے مطمئن ہو جاؤ۔

حضرت امام رضاؑ سے منقول ہے انجیر کھانا درد قولنج میں مفید ہے اس سے منہ کی بدبو دور ہوتی ہے ہڈیاں مضبوط ہوجاتی ہیں گنجے سر پر بال اُگ آتے ہیں اور مختلف قسم کے درد ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ سر درد رفع ہوجاتا ہے۔ سوچنے کی قوت بڑھتی ہے۔ دماغ کی نسیں کھل جاتی ہیں اور بال صاف رہتے ہیں۔ احتیاط صرف یہ ہے کہ کنگھی کسی کو نہ دے نہ اس کی کنگھی خود استعمال کرے۔

ہفتے میں ایک بار لہسن کا صرف ایک ٹکڑا (چھیلا ہوا) کھانے سے ریاحی درد ختم ہوجاتے ہیں امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا مسواک کرنا نظر کو تیز کرتا ہے آنکھوں میں روشنی آتی ہے۔ مزید فرمایا نیم گرم دودھ گھونٹ گھونٹ پینے سے گلے کا درد ٹھیک ہوجاتا ہے۔ امام صادق علیہ السلام نے فرمایا دوپہر کے کھانے کے بعد امرود کھانا قلب کو قوی بناتا ہے۔ جو کی روٹی ہمہ قسم کے دردوں کے لیے مفید ہے۔ نیز معدے کو صاف کردیتی ہے۔ بکری کا گوشت دودھ میں پکائیں اور کھائیں جسمانی کمزوری رفع ہوجائے گی۔ کئی روایتوں میں آیا ہے۔ کہ دسترخوان کے ریزے کھا لینے سے درد کمر کو آرام آجاتا ہے۔ جو کے ستو کھانے / پینے سے گوشت بڑھتا ہے ہڈیاں مضبوط ہوتی ہیں جسم پر سفید دانے غائب ہوجاتے ہیں چہرے پر نرمی آتی ہے۔ بلغم اور صفرا دفع ہوجاتے ہیں الغرض ستر قسم کی بلاؤں کو دور کرتا ہے۔

## حفظِ صحت

امام رضا علیہ السلام سے منقول ہے کہ پرہیز تمام قسم کے علاج کا خلاصہ ہے معدہ تمام امراض کا گڑھ ہے ہمیشہ جسم کو وہی کچھ دو جس کا وہ عادی ہے۔ جہاں تک طبیعت برداشت کر سکے دوا سے بچو۔ جب بھوک محسوس کرو تھوڑا کھالو جب پیاس لگے پانی پی لو۔ پیشاب کی حاجت ہو مت روکو۔ نیند آئے سوجاؤ کیونکہ بلاضرورت جاگنا حفظان صحت کے خلاف ہے۔ اس سے جسم میں نقاہت آنا شروع ہوجاتی ہے۔ ان ہدایات پر عمل کرتے رہو گے۔ انشاء اللہ صحت برقرار رہے گی۔

اسلام میں روح اور بدن کا تذکرہ لازم ملزوم ہے۔ انبیاء اور آئمہ نے سلامتی بدن کی طرف اسی حد تک توجہ دی ہے کہ وہ روح کی بالیدگی کا اہتمام کر سکے۔ در حقیقت روح کو تندرست رکھنا نہایت ضروری ہے اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب جسم کو صاف پاکیزہ عبادت کا عادی اور صحیح سالم رکھا جائے۔ امام صادق علیہ السلام نے چند ایک روحانی بیماریوں کا ذکر کیا ہے جو تندرستی کے رستے میں حائل ہوجاتی ہیں لہٰذا ان سے بچو۔ (i) غصہ نہ کیا کریں یہ چہرے کو بگاڑ دیتا ہے صحت متاثر ہوتی ہے۔ (ii) جھوٹ سب سے زیادہ تکلیف دہ ہے۔ عزت اور صحت کو تباہ کردیتا ہے۔ (iii) حسد: نیکیوں کو کھا جاتا ہے اور جسم کے اعصاب کو کمزور کرتا ہے۔ (iv) تکبر: سرکشی کی طرف مائل کرتا ہے اور خون کے اندر فاسد مواد پیدا کرتا ہے۔ (v) حرص: انسانی تباہی کا مرکز اور صحت انسانی کو گھن کی طرح کھا جاتا ہے۔ (vi) وعدہ خلافی: روح کو ضعیف اور بدن کو نحیف و ناکارہ کردیتی ہے۔

## صحت مند رہنے کے اُصول:

امام رضا علیہ السلام نے فرمایا:

جو شخص چاہے کہ اسے مثانے کی تکلیف نہ ہو اُسے لازم ہے پیشاب کبھی نہ روکے۔ جو شخص چاہے کہ اس کے کان میں درد نہ ہو اسے چاہئے سوتے وقت کان میں روئی رکھ لے۔ جو شخص چاہے کہ اسے سردیوں میں زکام نہ ہو شہد کی قلیل مقدار استعمال کرتا رہے۔ جو شخص چاہے کہ اسے آدھے سر کا درد نہ ہو وہ تازہ مچھلی گھر پکا کے کھایا کرے۔ جو شخص چاہے کہ وہ مستعد اور ہوشیار رہے رات کا کھانا ذرا کم کردے۔ جو شخص چاہے کہ ریاحی دردوں سے محفوظ رہے ہفتے میں ایک بار لہسن کی صاف شدہ تری نگل لے۔ جو شخص چاہے کہ بلغم پیدا ہی نہ ہو نہار منہ اطریفل صغیر کی ایک مقررہ خوراک کھالے۔ جو شخص چاہے کہ بواسیر نہ ہو باتھ روم میں عمداً زیادہ وقت نہ لگائے۔ انار ہمیشہ پورا کھاؤ اس میں ایک دانہ جنت کا ہوتا ہے جو آپ کے لیے شفا ہے۔ کوئی شخص شہد ہدیہ کرے ہرگز واپس نہ کرو۔ خالص شہد کی پہچان یہ ہے کہ جب کوئی سونگھے تو پیاس محسوس ہو۔ قرآن پڑھنے۔ شہد استعمال میں رکھنے

اوردودھ پینے سے حافظہ تیز ہوتا ہے۔

امام رضاؑ کا فرمان ہے چھینک جسم کی ساری کثافت دور کردیتی ہے۔ کھانا نہ زیادہ گرم نہ بالکل ٹھنڈا بلکہ معتدل حالت میں کھاؤ۔ جو شخص جمعرات کو ناخن کاٹے گا اس کی آنکھیں کبھی نہ دکھیں گی۔ جو دُنیا میں جان بوجھ کر زیادہ کھائے گا یا دوسرے کا دسترخوان بے جا استعمال کرے گا روز جزا بھوکا رہے گا۔ حدیث معتبر میں آیا ہے امام رضاؑ قلیل مقدار میں بھنے ہوئے چنے، کھانے سے پہلے اور بعد میں کھایا کرتے تھے۔ فرمایا سوتے وقت جو شخص آیت الکرسی پڑھ لے فالج کے حملے سے بچا رہے گا۔ جمعہ کے دن ناخن کاٹنے سے افلاس اور فقیری دور رہتے ہیں۔ آپ نے تاکید فرمائی پاجامہ۔ شلوار۔ پتلون بیٹھ کر پہنو۔ کھانا کھانے سے پہلے ہاتھ دھونا ضروری ہے مگر تولیہ کا استعمال نہیں کھانے کے بعد ہاتھ دھو کر تولیہ استعمال کرو صحت مند رہو گے۔

## علم الاعداد کی رُو سے صحت مند

گذشتہ سطور میں صحت کا سرچشمہ قرآن وحدیث اور اقوال آئمہ کو قرار دیا گیا ہے اور ان ہدایات پر عمل کرنے کی تاکید کی گئی ہے جنہیں چہاردہ معصومینؑ نے ہمارے لئے مفید اور کارآمد تجویز فرمایا ان میں اوامر ونواہی دونوں موجود ہیں کچھ باتیں کرنے کے لیے اور کچھ اُمور نہ کرنے کے لیے ہیں انہیں کے توازن سے انسان صحت مند رہتا ہے۔

درج ذیل عبارت میں اعداد (ابجد تا ضظغ) کے لحاظ سے ثابت کیا گیا ہے کہ اچھی صحت اور تندرستی کا انحصار انہیں باتوں پر ہے۔

فارمولا: دینی اقوال صحت۔ دوا۔ دُعا کے ظاہری اعداد ابجد کا مجموعہ = 224

دوران تکلیف احتیاط کے ظاہری اعداد ابجد کا مجموعہ = 429

غذائی پرہیز بطور دوا کے ظاہری اعداد ابجد کا مجموعہ = 11

کل مجموعہ = 664

صحت پر اثر انداز ہونے والے حسد نفی کریں 72 -

صحت مند کے اعداد = 94+498 = 592 اور 592 دونوں برابر

## علم جفر کے اعتبار سے صحت مند؟

عبارت: صحت مند ہے وہ جسے قرآن حدیث اور کتاب فرامین آئمہ صحیح تسلیم کرے

### بسطِ حرفی:

| | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ص | ح | ت | م | ن | د | ھ | ے | و | ہ | ج | س | ے | ق | ر | ا | |
| ن | ح | د | ی | ث | ا | و | ر | ک | ت | ا | ب | ف | ر | ا | م | |
| ی | ن | ا | م | ہ | ص | ح | ی | ح | ت | س | ل | ی | م | ک | ر | |
| ے | | | | | | | | | | | | | | | | |

تخلیص حرفی: ساتویں حرف کا انتخاب: ہ ق ث ب ا ت

ترتیب لفظی: ثقہ بات

نظیرہ: علم جفر کے حوالے سے ہم نے ایک عبارت کے ذریعے سے صحت مند کے بارے پوچھا تھا جس کا نتیجہ برآمد ہوا۔

''ثقہ بات''، یعنی یہ بات درست ہے جو عبارت میں تحریر ہے۔ (واللہ اعلم بالصواب)

# انمول موتی

ڈاکٹر دلشاد احمد (ایم اے ایم ڈی ای ایچ)
مکان نمبر ۱ گلی نمبر ۲ فضل کالونی میاں چنوں۔ ضلع خانیوال۔ (پنجاب)
اوقات فون (دوپہر ۳ بجے تا رات ۸ بجے)۔ فون 0300-2564436

**چار رحمتیں:** اللہ تعالیٰ کی چار رحمتیں جن کی کثرت انسان برداشت نہیں کرتا۔ (۱) بارش (۲) بیٹی (۳) مہمان (۴) بیماری

**درود شریف کی اہمیت:** چار مقرب فرشتے رسول پاکؐ کے پاس آئے اور کہا: (۱) عزرائیل نے کہا کہ درود شریف پڑھنے والے کی روح اسطرح قبض کروں گا جس طرح میں پیغمبروں کی روح قبض کرتا ہوں۔ (۲) اسرافیلؑ نے بتایا کہ میں درود شریف پڑھنے والے کے لیے سجدے میں گرا رہوں گا جب تک اللہ تعالیٰ اسکی مغفرت نہ کردے گا۔ (۳) میکائیلؑ نے بیان کیا کہ میں اسے حوض کوثر کا پانی پلاؤں گا جو شخص درود شریف کا وظیفہ کرتا ہے۔ (۴) جبرائیل نے فرمایا کہ جو شخص جمعہ کے دن دس مرتبہ درود شریف پڑھے گا میں اس کا ہاتھ پکڑ کر بجلی کی طرح پل صراط سے گزاردوں گا۔

**خوش نصیب شخص:** حضور نے اپنے صحابہ کرام سے فرمایا کہ تم نے مجھے دیکھا اور سنا تو مجھ پر ایمان لائے۔ میری آنے والی امت کا ہر وہ شخص خوش نصیب ہوگا جو مجھے بغیر دیکھے اور سنے مجھ پر ایمان لائے گا۔

**درود شریف کی فضیلت:** قرآن پاک میں پارہ نمبر 22 سورۃ احزاب میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا" بے شک اللہ تعالیٰ اور اسکے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر۔ اے ایمان والوتم بھی ان پر درود بھیجا کروں"

درود شریف زمین اور آسمان پر ہر زبان میں پڑھا جاتا ہے یہ وہ بے مثال ذکر ہے جو زمین پر کیا جاتا ہے اور فرشتے اسے فوراً آسمان پر پہنچا دیتے ہیں۔ اور فرشتے ہی سرکار مدینہ تک پہنچاتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد پاک ہے کہ جس شخص نے اپنی زندگی میں مجھ پر درود شریف زیادہ پڑھا اسکی موت کے وقت اللہ تعالیٰ ساری مخلوق سے فرمائے گا اس شخص کی بخشش کے لیے دعا کرو۔

درود شریف کا وظیفہ مسلمانوں کے لیے نعمت عظمیٰ ہے۔ ہر مسلمان کو اپنی دنیا و عاقبت سنوارنے کے لیے زیادہ سے زیادہ درود شریف پڑھنا چاہیے۔ جو شخص جتنا زیادہ درود شریف پڑھے گا اللہ تعالیٰ کی رحمت اس پر اتنی زیادہ ہوگی۔

درود شریف ایسا عظیم اور افضل ترین وظیفہ ہے۔ جس کو پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کا ذکر اور حضورؐ پر صلوٰۃ وسلام دونوں کام ہی ہو جاتے ہیں۔ درود شریف پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اور اسکا محبوبؐ دونوں راضی ہو جاتے ہیں۔ دنیا میں درود شریف سے بڑھ کر کوئی وظیفہ نہیں ہے۔ اہل اسلام کے لیے درود شریف سے بڑھ کر کوئی تحفہ نہیں ہے۔ ہر مسلمان کو چاہیے وہ اپنی بساط کے مطابق زیادہ سے زیادہ درود شریف پڑھے تاکہ زندگی بھی اچھی گزرے اور موت کے بعد بھی اچھی زندگی گزرے۔





ے ستو کھانے / اپنے سے گوشت
غائب ہوجاتے ہیں چہرے پر
ر قسم کی بلاؤں کو دور کرتا ہے۔

امام قسم کے علاج کا خلاصہ ہے
بس کا وہ عادی ہے۔ جہاں تک
سوس کرو تھوڑا کھالو جب پیاس
ندآئے سوجاؤ کیونکہ بلاضرورت
م میں نقاہت آنا شروع ہوجاتی
صحت برقرار رہے گی۔

م ہے۔ انبیاء اور آئمہ نے سلامتی
ی کی بالیدگی کا اہتمام کرسکے۔ در
، اور یہ اس وقت ممکن ہے جب جسم
ھا جائے۔ امام صادق علیہ السلام
رستی کے رستے میں حائل ہوجاتی
ے کو بگاڑ دیتا ہے صحت متاثر ہوتی
ہے۔ عزت اور صحت کو تباہ کردیتا
کے اعصاب کو کمزور کرتا ہے۔
کے اندر فاسد مواد پیدا کرتا ہے۔
انی کو گھن کی طرح کھاجاتا ہے۔
و ناکارہ کردیتی ہے۔

## کے اُصول:

ہ ہوا سے لازم ہے پیشاب کبھی نہ
نہ ہوا سے چاہیے سوتے وقت کان
وں میں زکام نہ ہو شہد کی قلیل مقدار
ھے سرکا درد نہ ہو وہ تازہ مچھلی گھر پکا
ور ہوشیار رہے رات کا کھانا ذرا کم
محفوظ رہے ہفتے میں ایک بار لہسن کی
پیدا ہی نہ ہو نہار منہ اطریفل صغیر کی
بواسیر نہ ہو باتھ روم میں عمداً زیادہ
ب دانہ جنت کا ہوتا ہے جو آپ کے
س نہ کرو۔ خالص شہد کی پہچان یہ
ن پڑھنے۔ شہد استعمال میں رکھنے

# مجرب آزمودہ عملیات

محترم قارئین امامیہ جنتری: اسلام علیکم! گزشتہ سال امامیہ جنتری کے لیے "قرآنی آیات سے مسائل کا حل" کے عنوان سے اپنے مجرب عملیات لکھے۔ الحمدللہ پورے پاکستان اور بیرون ملک سے بیشمار مومنین نے رابطہ کیا اور اپنی حاجت کی تکمیل پر بے انتہا دعاؤں سے نوازا جسکے لیے میں بانیان امامیہ جنتری اور تمام قارئین کا تہہ دل سے شکرگزار ہوں اور پاک ذات کے حضور سجدہ گذار رہتا ہوں کہ اُس نے محمدؐ وآل محمدؐ کے صدقے یہ عزت بخشی ہے۔

اپنے قارئین کے مسائل کو مدنظر رکھتے ہوئے 2 مجرب آزمودہ عملیات تحریر کرنے کی جسارت کر رہا ہوں اور امید رکھتا ہوں مجھ گناہ گار کی بخشش اور نجات کے لیے دعا ضرور فرمائینگے۔ انشاءاللہ

**دانت کے درد کے لیے جھاڑ:** عرصہ دراز سے دانت کے درد کے لیے یہ آیت سفید کاغذ پر تحریر کرتا ہوں اور جس کے دانت میں درد ہو اس پر شہادت والی انگلی رکھ کر سات بار لوہے کے کیل کے اوپر دم کر کے کاغذ جس پر آیت تحریر کرتا ہوں کیل سمیت قریبی درخت میں ٹھونک دیتا ہوں۔ بفضل تعالیٰ دانت کا درد فوراً جاتا رہتا ہے۔ آیت یہ ہے

| |
|---|
| الٓمّٓصٓ طٰسٓمٓ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمُ |
| اُسْكُنْ بِكَهٰيٰعٓصٓ ذِكْرُ رَحْمَةِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا اُسْكُنْ بِالَّذِيْ اِنْ يَّشَاْ |
| يُسْكِنِ الرِّيْحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى ظَهْرِهٖ اُسْكُنْ بِالَّذِيْ سَكَنَ لَهٗ مَا |
| فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ |

**یرقان کی جھاڑ:** روزمرہ کی غذا میں بے قاعدگی سے یرقان کی تکلیف بہت زیادہ ہو رہی ہے۔ مارچ سے لیکر جولائی تک بہت زیادہ لوگ یرقان کی تکلیف میں مبتلا ہوتے ہیں۔ دیسی ادویات کا استعمال اور مضر صحت خوراک سے مکمل پرہیز کے ساتھ بہت لوگ یرقان کی جھاڑ کے لیے آتے ہیں۔ مریض کے قد کے برابر کچے سوت کا دھاگہ لیکر اسکی گیارہ تہہ لگائی جاتی ہیں۔ پورے پاکستان میں "**بس کھپرا**" کی بوٹی عام مل جاتی ہے انگلی کے پور کے برابر اکیس ٹکڑے "**بس کھپرا**" کی شاخ کے کاٹ کر بنائیں۔ یہ چھوٹے پتوں والی اور ذرا موٹی جڑ والی بوٹی ہوتی ہے۔ ہر ٹکڑے کے اوپر ایک بار "**الحمد شریف**" اور چار بار "**آیت الکرسی**" پڑھ کر دھاگے سے باندھتے جائیں جب اکیس ٹکڑے پورے ہو جائیں تو مریض کے گلے میں ڈال دیں ان آیات کی برکت سے جوں جوں یہ مرض ختم ہوتا جائیگا تو گلے میں ڈالے ہوئے ہار کی لمبائی خود بخود بڑھتی رہتی ہے۔ انشاءاللہ چودہ دن کے اندر مکمل صحت ہونے پر یہ دھاگہ والا ہار اتار کر ٹھنڈا کر دیں۔

دعاؤں کا طلب گار: **الحمد والے شاہ جی**
الحمد شفا خانہ گلشن جدید فیز 1 بن قاسم کراچی 0333 2408821

# بارگاہِ لمَ یزَل تاثیر بے مثل

**سید تجمل حسین شیرازی (موضع پیر والا تحصیل شورکوٹ ضلع جھنگ)**
0344-7654095,0312-7461038

قارئین! قرآن پاک میں ہر مسئلے کا حل موجود ہے مگر وہ لوگ مستفید ہو سکتے ہیں جو اس پر کامل یقین رکھتے ہیں۔ یہ وہ کتاب ہے جس میں شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے عاجز کر دینے والے چند مسائل کے حل کے لئے قرآن پاک سے اپنی تحقیق آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہوں۔ جو لوگ مستفید ہوں وہ بانیان امامیہ جنتری ومعاونین کے لئے بدست دعا ضرور ہوں۔

**گردش ایام سے نجات:** سورۂ نحل پارہ 14 آیت مبارکہ ۱۲ وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ تا يَّعْقِلُوْنَ تک اسے روزانہ ۱۱ مرتبہ پڑھ کر مع اول وآخر درود پاک 7 مرتبہ۔ تب اس ابتدا یومیہ کے بعد دیگر امور کے لئے کمر بستہ ہوں۔

**نعمات الٰہی کی کثرت کے لئے:** پارہ 14 سورۂ نحل آیت مبارکہ 18 وَاِنْ تَعُدُّوْا سے رَّحِيْمٌ تک۔ روزانہ نماز پنجگانہ کے بعد 13 مرتبہ پڑھیں مع اول وآخر درود پاک 7 مرتبہ۔

**شفا از علاج امراض:** پارہ نمبر 15 سورۂ بنی اسرائیل آیت مبارکہ 82 وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ سے لِّلْمُؤْمِنِيْنَ تک۔ روزانہ بعد نماز فجر 180 مرتبہ پڑھیں مع اول وآخر درود پاک 19 مرتبہ۔

**دانش مند اولاد پیدا ہونے کے لئے:** پارہ 14 سورۂ الحجر آیت مبارکہ 86 اِنَّ سے الْعَلِيْمُ تک روزانہ بعد از نماز عشا 70 مرتبہ پڑھیں مع اول وآخر درود پاک 19 مرتبہ۔

**نمایاں پوزیشن کے لئے:** پارہ نمبر 15 سورۂ بنی اسرائیل آیت مبارکہ 87 اِنَّ سے كَبِيْرًا تک روزانہ 71 مرتبہ پڑھیں مع اول وآخر درود پاک 19 مرتبہ

**مابین برادران/دوستا احباب کی رنجش کا خاتمہ:** پارہ نمبر 14 سورۂ الحجر آیت مبارکہ 47 وَنَزَعْنَا سے مُّتَقٰبِلِيْنَ تک روزانہ بعد نماز فجر، عصر 70 مرتبہ پڑھیں مع اول وآخر درود پاک 19 مرتبہ۔

**قاتل کے ظاہر کرنے کے لئے:** پارہ نمبر 1 سورۂ بقرہ آیت مبارکہ 72 وَاِذْ قَتَلْتُمْ سے تَكْتُمُوْنَ تک روزانہ 72 مرتبہ پڑھیں مع اول وآخر درود پاک 19 مرتبہ۔ اور دعا کریں کہ اللہ فلاں بن فلاں مقتول کے قاتلوں کو ظاہر فرما۔ انشاءاللہ 40 یوم کے اندر قاتل خود بخود ظاہر ہوں گے۔

**درد شقیقہ کا علاج:** پارہ 7 سورۂ الانعام آیت مبارکہ نمبر 13 وَلَهٗ سے الْعَلِيْمُ تک۔ جس وقت درد شروع ہوتا ہو اس سے قبل 7 مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ جبکہ موثر علاج یہ ہے کہ ایک عدد نئی چھری لے لیں بوقت طلوع آفتاب کسی کچی زمین پر بیٹھ جائیں جونہی معلوم ہو کہ کرنیں نکلنے لگی ہیں تو اس وقت آیت مبارکہ کو 9 مرتبہ پڑھ کر چھری پر پھونک دیں اور سانس روک کر فوری زمین میں اس ارادہ سے گاڑھ دیں کہ اب درد کا قلع قمع ہوگا۔ تو انشاءاللہ پھر درد نہیں ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیمؕ

# ''اسم اعظم''

## حروف مقطعات اور اصلی اسم اعظم

تحریر و تحقیق راجا افتخار حسین مکان نمبر A-12 سروے نمبر 553، عقب مرکزی امام بارگاہ، جعفر طیار سوسائٹی، ملیر کراچی۔

موبائل نمبر: 0333-2312068 - آفس فون نمبر: 021-34117872

Web: www.faizrohani.com , Email: info@faizrohani.com

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں اسم اعظم پر میرا یہ دوسرا مضمون ہے۔ قرآن حکیم کی ۲۹ سورتوں کے اوائل میں کچھ حروف ایسے آئے ہیں جن کو حروف مقطعات کہا جاتا ہے۔ آج تک کائنات کے بڑے سے بڑا مفسر بھی ان حروف مقطعات کے معنی اور تفسیر بیان نہیں کر سکا۔ کیونکہ یہ حروف اللہ تعالیٰ اور حضرت محمد مصطفےٰؐ کے درمیان راز و نیاز کی باتیں ہیں۔ حروف مقطعات کتاب الٰہی قرآن حکیم میں چھپا ہوا خزانہ ہے اور علم حروف مقطعات میں اللہ کا راز پوشیدہ ہے۔ اس راز کی آگاہی صرف حضور اکرمؐ کو ہے اور اس تک پہنچ صرف اور صرف آئمہ علیہ السلام کی ہے۔ کیونکہ اس میں جلال کے راز اور اسماء کے کمالات ہیں۔ اللہ نے اپنی کتاب کی ۲۹ سورتوں کی افتتاح اس علم سے کی ہے اس علم کو قضاء وقدر کا راز کہا ہے۔ جب اللہ نے اس کائنات کو وجود بخشنے کا ارادہ کیا تو اسکو علویات اور سفلیات میں تقسیم کیا جن میں سب سے نمایاں تقدیر کے پہلو تھے۔ جن کا دامن قضاء تک پھیلا ہوا تھا۔ پھر ان علویات و سفلیات کو حروف کے اسرار سے بھر دیا اور ان حروف کو بھی قول و قرار کا معیار قرار دیا اور انہی قول و قرار سے عمل کے آثار پیدا کئے۔ کیونکہ اللہ نے خود کو اپنی مخلوقات پر کلمہ کے ذریعے ہی منکشف کیا اور اسی کے ذریعے ہی خود کو چھپا بھی لیا۔ جیسے نور آنکھوں کو دیکھاتا بھی ہے اور اندھا بھی کر دیتا ہے پھر اسکے بعد آدم کی طینت کو پیدا کیا عمل کے اندر یعنی وہ چیز بنائی کہ اُس سے پہلے اس جیسی کوئی چیز نہ تھی (یعنی ایک مرکب وجود خلق کیا) پھر ان حروف کو خاص نسبت سے مرتب کیا تو اس سے عقل کی دنیا آباد ہوئی (یعنی انسان سوچنے سمجھنے کے قابل ہوا کیونکہ آدمی لفظوں کے بغیر سوچ نہیں سکتا) پھر ان حروف کو ایک نئے شکل سے مرتب کر کے روح کی دنیا آباد کی پھر ایک اور طریقے سے مرتب کر کے عالم ذر کو آباد کیا۔ اس کو اسطرح سمجھیں کہ حروف کے معنی عقل میں ہیں حروف کے لطائف روح میں ہیں۔ حروف کی صورتیں نفس میں ہیں۔ ان کے نقوش قلب میں ہیں۔

ساری کائنات ان ہی حروف مقطعات کا نتیجہ ہے یہی عالم امر کن فیکون ہے اور اللہ کا کلام ان ہی حروف کے ذریعے سے سنا گیا (یعنی حروف اللہ اور خلق کے درمیان وسیلہ ہیں۔ یہ اللہ کی مخلوق ہیں کیونکہ اللہ نے انہیں پیدا کیا اور کائنات کے خالق ہیں۔ ہوجا کے لفظ ہی نے کائنات کی شکل اختیار کی کیونکہ ان لفظوں سے پہلے عدم تھا لاشئی تھی اور لاشئی سے شئی پیدا نہیں ہوتی۔ معلوم ہوا کہ لفظ ہی جسم ہو کر کائنات بن گئے) یہ حروف اللہ کی ذات سے قائم ہیں اور اللہ کے نام جو کہ چھپا ہوا خزانہ ہیں ان ہی لفظوں سے مرکب ہو کر لکھے اور بولے جاتے ہیں ان حروف میں (الف) مخلوق اوّل اور اس مخلوق سے تمام عالموں کے رتبے مرتب ہوئے ہیں تمام حروف الف کے محتاج ہیں اور الف تمام حروف سے بے نیاز ہے۔ کیونکہ تمام اعداد اُس کے نیاز مند ہیں اور وہ ان میں سے کسی کا محتاج نہیں ہے جو الف کا ظاہر و باطن دونوں جان لے وہ صدیقین کے درجے میں فائز ہو جاتا ہے مقربین کا مرتبہ پالیتا ہے۔ الف کا ظاہر ہے عرش، الواح اور قلم کیونکہ الف تین لفظوں سے مل کر بنا ہے۔ ایک اور ایک اور ایک۔ الف کے تین باطن ہیں یہاں باطن ہے عقل، روح و نفس الف کا دوسرا باطن ہے گیارہ کا عدد (۱۱) جو کہ اسم اعظم کے بسائط کا عدد ہے پس اگر اس سے بارہ کا عدد حاصل کیا جائے جو کہ موضوع ہے اسماء اللہ کا اور باقی اعداد (۹۹) ہے جو اللہ کے اسماء حسنہ کا عدد ہے۔ الف کا تیسرا باطن اکہتر (۷۱) کا عدد ہے جو کہ اس لام کا عدد ہے جو اس سے فیض پاتا ہے۔ (ل، ا،م، برابر ہیں ۷۱ کے) یہ عدد اسم اعظم کا مادہ ہے اور اسم اعظم کے ظاہر کا حرف ہے۔ الف کا تیسرا باطن جو کہ بیالیس (۴۲) کا عدد ہے اور وہ لام کا فیض ہے اور وہ میم ہے۔ جس کے عدد (۴۵) ہیں اور دو (۲) الف و لام میں ہیں اور یہ عدد اسم اعظم کا ظاہر ہے الف کا جوتھا باطن یہ کہ اس کے مفردات کو ان ہی سے ضرب دے دی جائے۔ اس ضرب سے حاصل ہونے والے کو ان حروف سے حاصل ہونے والے اعداد سے ضرب دیں تو حاصل ہونے والا عدد (۹) ہوگا اور وہ ہے (الف، لام، ف) م، ی، م اور عرش و لوح و قلم کے مفردات بھی (۹) کا عدد ہے۔ بس الف وہ کلمہ ہے جس میں اللہ اپنے مخفی رازوں کے ساتھ جلوہ گر ہوا ہے۔

جو شخص اس کے ظاہر و باطن پر مطلع ہوگا وہ ان مخفی رازوں کو پالے گا اور چھپے ہوئے انوار سے منور ہو جائے گا۔ کیونکہ الف وہ حرف ہے جو اللہ کے قیام سے قائم ہے اور باقی سب حروف اس سے قائم ہیں ابن عباس فرماتے ہیں کہ ''یہ علم حروف مقطعات قرآنی شب معراج حضرت محمد مصطفےٰؐ پر نازل ہوا تھا اور حضور اکرمؐ نے مولائے کائنات امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالب کو عطاء تھا اور یہ علم سرکارؐ کی ذریت میں تاقیامت تک رہے گا۔ یہ چودہ کلمات حروف مقطعات اور چودہ حروف نورانی کا علم ہے۔ یہ چودہ حروف مقطعات چہاردہ معصومینؑ سے

منسوب ہیں۔ یعنی ایک حرف ایک معصوم سے منسوب ہے ان چودہ حروف نورانی سے اسم محمد مصطفےٰ اور اسم علیؑ نکلتا ہے۔ ظاہر میں بھی اور باطن میں بھی۔ حروف جلالہ کے چار مراتب ہیں ایک ذات دو عقل، تین نفس، چار روح اور چاروں مراتب کے متعلق چار فرشتے ہیں۔ (۱) جبرائیلؑ (۲) میکائیل (۳) اسرافیل (۴) عزرائیل اور اسکے چار منازل ہیں۔ چار انبیاء کیلئے یعنی حضرت ابراہیمؑ، حضرت موسیٰؑ، حضرت عیسیٰؑ اور حضرت محمد مصطفےٰ اور یہ حروف چار حقائق پر ختم ہوتے ہیں (۱) امر (۲) نہی (۳) وعد (۴) وعید اور ان کے متعلق چار کتابیں ہیں۔ (۱) صحف (۲) تورات (۳) زبور (۴) فرقان قلب کی مانند ہے اور یہ الف اوّل ہے۔ تورات عقل کی مانند ہے۔ یہ پہلا لام ہے۔ انجیل لوح کی مانند ہے اور یہ دوسرا لام ہے اور، قرآن نفس کی مانند ہے یا حق کی مانند ہے، عالم ظاہر و باطن میں اور یہ لفظ (ھ) ہے۔

ان ۲۹ سورتوں کے اوائل میں جو حروف مقطعات نازل ہوئے ہیں ان کو اگر خالص کیا جائے تو چودہ حروف مقطعات باقی رہتے ہیں یعنی،

**الم ، المص، المر، الر، کھیعص، طه، طس، طسم**

**یٰس، ص ، حم ، حمعسق، ق ، ن**

اوران کے اعداد ۱۷۵۷ بنتے ہیں انہی حروفوں کو اگر خالص کیا جائے تو چودہ حروف نورانی باقی رہتے ہیں۔

**ا ،ح ،ص، س ، ک ،ع ،ط ،ق ،ر ،ہ ، ن ، م ، ل ، ی ،**

ان چودہ حروف نورانی کو ترتیب دیا جائے تو بامعنی جملہ بنتا ہے

**صراط علیؑ حق نمسکه**

ترجمہ: علیؑ کا راستہ حق ہے اور ہم اسی سے وابستہ ہیں۔ عدد ۶۹۳ بنتے ہیں۔ میں ایک سربستہ راز کھول رہا ہوں اور صرف تین آیات کی مثال دونگا۔ اس لئے مضمون بہت طویل ہو جائے گا اور جنتری کے صفحات قلیل پڑھ جائیں گے۔

**اَلرَّسُولِ وَاِلَی اُولِی الاَمر**

(سورۃ النساء آیت ۸۳) کے اعداد ۶۹۳ اور حروف ۱۹ ہیں۔

**وَاَسِرّوا قَوْلَكُمْ اَوِ اجْهَرُوا**

(سورۃ الملک آیت ۱۳) کے اعداد ۶۹۳ اور حروف ۱۹ ہیں۔ اور پھر

**اَمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ وَانْهَ عَنِ الْمُنكَرِ وَاصْبِرْ عَلٰی مَآ اَصَابَكَ**

(سورۃ لقمان آیت ۱۷) کے اعداد ۱۷۵۷ بنتے ہیں۔

جو چودہ حروف مقطعات کے بھی اعداد ۱۷۵۷ بنتے ہیں اور اس آیت کے حروف ۳۸ بنتے ہیں جو ۱۹ سے دو دفعہ ضرب ہوتا ہے۔ اسی طرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط کے حروف ۱۹ بنتے ہیں اور مولا علیؑ امیر المومنین کے بھی حروف ۱۹ بنتے ہیں۔

لوح اسم اعظم یہ ہے۔ جو حروف مقطعات اور اسم اعظم سے ترتیب دی گئی ہے یہ لوح کسی بھی ستارے کے شرف و اوج میں یا قران السعدین کے مبارک وقت میں چاندی کے پترے پر کندہ کر کے لوح کی پشت پر مقطعات قرآنی اسم اعظم کندہ کرلیں۔ کیونکہ ان حروفوں میں اصل اسم اعظم پوشیدہ ہے۔ روزانہ ۴۱ مرتبہ تاحیات اپنے ورد میں رکھیں ایک بات کا سخت خیال رکھیں کہ جب آپ اسم اعظم کو پڑھنا شروع کردیں تو کبھی بھی ناغہ نہ کریں اگر آپ تہجد گزار ہیں تو کیا ہی کہنا ہے۔ نماز تہجد کے بعد روزانہ اسکو پڑھکر اپنے مقاصد کی دُعا کرلیا کریں۔ اس سے حاصل ہونے والے فوائد ہرگز ہرگز کسی طرح بھی افشاں نہ کریں۔ لوح کندہ کرتے وقت چھوٹے ہندسے جو کونوں پر دیئے گئے وہ ہرگز کندہ نہ کریں یہ نقش کی چال ہیں۔



## دُعائے اسم اعظم

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

الٓمّٓ ۝ الٓمّٓ ۝ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۝

الٓمّٓصٓ ۝ الٓرٰ ۝ الٓمّٓرٰ ۝ الٓرٰ ۝ کٓھٰیٰعٓصٓ ۝ طٰہٰ ۝ طٰسٓمّٓ ۝ طٰسٓ

طٰسٓمّٓ • الٓمّٓ • یٰسٓ • صٓ • حٰمٓ • حٰمٓ عٓسٓقٓ • قٓ • نٓ

وَالنَّاسِ • خَتَمِ الْقُرْاٰنُ •

درعین کا گھیرہ سین کا گھر نون کا

مضمون کی کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو جوابی لفافے سے خط لکھ کر وضاحت مفت حاصل کریں۔

ہر پریشانی سے بچاؤ کے لئے: نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ اس وظیفہ کو پڑھیں پریشانی دور ہوگی۔

فَسَیَکْفِیْکَھُمُ اللّٰہُ ج وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ وَاَنْتَ خَیْرُ النّٰصِرِیْنَ

خاص امامیہ جنتری 2014 — بسم اللہ الرحمن الرحیم — انمول اسم اعظم

# اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط

تحریر: بزرگ روحانی محقق آغا حسنین احمد عامل ستارہ سماج گولڈ میڈلسٹ

فون: 0331-7560412/0300-6802983

جس طرح پاکیزہ شبنم کے قطرے مرجھائے ہوئے پھول کو تازگی بخشتے ہیں اسی طرح بتوسل معصومین علیھم السلام اللہ تعالیٰ سے دعا مایوس دلوں کو روشنی بخشتی ہے۔

1971ء میں مجھے ایران، عراق کے تمام مقامات مقدسہ کی زیارات کا شرف نصیب ہوا۔ جب میں نجفِ اشرف میں امام المتقین امیر المومنین باب مدینۃ العلم حضرت علی علیہ السلام کے روضے میں حاضر ہوا تو اجازہ، سلام، زیارت تعقیبات وعبادت کے بعد میں نے بارگاہ خداوندی میں "اسم اعظم" کا علم عطا ہونے کی استدعا کی دعا کے بعد روضہ اقدس کی الماریوں میں رکھی ہوئی کتابوں میں سے ایک کتاب نکالی اچانک کھولی تو اسم اعظم کی آیات درج تھیں۔ میں قربان جاؤں سخی مولا علیؑ کے در پر کہ ابھی طلب۔ فوراً عطا۔ میں اس کتاب کے صفحے کی فوٹو کاپی کرالایا جو آج تک میرے پاس محفوظ ہے۔

طویل تحقیق کا نتیجہ یہ نکلا قرآن مقدس میں 5 آیات ایسی ہیں جن کے ذکر کے بعد خدا سے دعا کی جائے تو دعا قبول ہوتی ہے، مقصد حاصل ہوتا ہے۔ کیونکہ ان میں اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ہے جو "اسم اعظم" ہے "اسم اعظم" وہ ہوتا ہے جسکا آغاز اسم ذات "اللّٰہ" سے ہو اور اختتام "ھُوَ" پر ہو اور اسم میں کوئی نقطہ نہ ہو قرآن مقدس کی 5 سورتیں، بقرہ، آل عمران، نساء طٰہٰ تغابن، کا آغاز "اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ. ط" سے ہے اور جو معیار "اسم اعظم" کا ذکر ہو چکا ہے اس پر پوری اترتی ہیں

قرآن پاک کی 5 سورتوں میں سے 5 آیات یہ ہیں

(۱) اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ط

(۲) اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ط نَزَّلَ عَلَیْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ط

(۳) اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ط لَیَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ لَا رَیْبَ فِیْهِ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِیْثًا o

(۴) اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ لَهُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی o

(۵) اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَعَلَی اللّٰهِ فَلْیَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ o

علامہ مجلسیؒ نے فرمایا کہ بعض کتب معتبرہ میں محمد بن بابویہؒ نے نقل کیا کہ ان کلمات کے بعد اجابت، آرزو، دعا، طلب، خواہش پوری ہونے میں کسی شک کی گنجائش نہیں۔ ان تمام آیات بالا میں "اسم اعظم" "اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ o مشترک ہے ان میں" اللہ "اسم ذات ہے۔ علم جفر میں ہر لفظ کائنات کی ہر شے کا ظاہر اور باطن ہوتا ہے جسکو زبر وبنیات کہتے ہیں مثلاً الف کا ظاہر ا ل ف باطن ہے باطنی حروف ل ف=30+80=110 یہ مولا علیؑ کا ذاتی عدد ہے عالم ارض میں بچہ کسی ملک کسی نسل کسی قومیت کا ہو جب پہلی بار دروازہ علم (مدرسہ یا سکول) میں پڑھنے کے لیے جائیگا تو استاد اسکو قاعدہ کھول کر ایک عمودی کلی پر بچے کی انگلی رکھے گا اور کہے گا پڑھو۔ ا (لف)، ظاہرً۔ ا، مگر باطن ل ف =110 اقرار ولایت علیؑ ہر کائنات کا ہر استاد ہر بچہ مجبور ہے۔

## اب دیکھیں علی علیہ السلام کا باطن کیا ہے۔

| ظاہر | باطن | |
|---|---|---|
| ع | ی ن | باطنی پانچ حروف کو ترتیب دیں تو |
| ل | ام | ای م ان، ایمان بنتا ہے |
| ی | ا | علیؑ کا باطن ایمان ہے |

## اب دیکھیں محمدؐ کا باطن کیا ہے۔

| ظاہر | باطن | |
|---|---|---|
| م | ی م ی م ا ی م ا ل | 132 |
| ح | ا ا س ل ا م | 132 |
| م | ی م | 132= |
| د | ا ل محمدؐ کا باطن سلام ہے | |

## اسم ذات اللہؑ کا باطن کیا ہے:

| ظاہر | باطن | | | |
|---|---|---|---|---|
| ا | ل ف | = | 110 | علیؑ |
| ل | ا م | = | ام ام | اماما |
| ل | ا م | | | |
| ھ | ا | | | |

اللہ کی رضا چاہتے ہو تو علیؑ کی امامت کا اقرار کرو سند قرآن مقدس آیت یَوْمَ نَدْعُوْا كُلَّ اُنَاسٍۭ بِاِمَامِهِمْ بروز محشر ہم سب کو بلائینگے انکے اپنے اپنے امام کے ساتھ۔ (سورۂ بنی اسرائیل آیت نمبر 21)

انمول اسم اعظم اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ سے استفادہ کا آسان طریقہ۔

اس اسم اعظم کا ورد کرنے سے مقصد رزق، حب، امتحان، حفظ وامان، شادی، ویزہ، مقصد پہاڑ جتنا ہی کیوں نہ ہو۔ انشاءاللہ 40 دن میں پورا ہوگا۔ مجرب ہے۔

سائل کے نام کے اعداد ابجد قمری سے بنائیں مثلاً ح س ن ی ن ا ح م د 231 حسنین احمد عشاء کو باوضو 231 بار اللہ لا الٰہ الا ھو اگر بتی جلا کر ورد کریں تو 40 یوم میں مقصد پورا ہوگا۔ انشاءاللہ۔ ورد 40 شب تک پورا کریں۔ ابجد قمری کا چارٹ امامیہ جنتری میں ہوتا ہے۔ خود نام کے عدد نہ بنا سکیں تو فون پر مجھ سے بنوالیں۔

**پرہیز:** 40 یوم تک کچا پیاز، کچا ٹماٹر، اچار، چٹنی، نہ کھائیں۔ روزانہ ورد کے بعد اپنے مقصد کی دعا کریں۔ اگر ورد نہ کر سکیں تو مجھ سے انمول "اسم اعظم" کی لوح لیکر اپنے پرس میں رکھیں۔ (ہدیہ فی لوح -/500 روپے) دعاگو: آغا حسنین احمد۔

مکان نمبر 173/D بلاک Z (زیڈ) سیٹلائٹ ٹاؤن احمد پور شرقیہ PC63350 ضلع بہاولپور

**اوقات:** صبح 9 تا 2 بجے دوپہر۔ شام 6 بجے تا 9 بجے

# قضائے حاجات

## بتوسل اَسماء اَلحسنیٰ نادرالوجود عمل

گدائے درِ آلِ محمد سید ضیاء نقوی عامل روحانی
Ph: 0301 7899755
نزد امام بارگاہ حسینیہ شینباغ خورد ضلع اٹک

خالق ارض وسماء کا ارشاد ہے کہ واللہ الاسماء الحسنٰی فادعولنا اپنی ضرورتوں اور حاجتوں کے لیے مجھے میرے اسماء الحسنٰی کے ذریعے پکارو اسماء الحسنی قدیمی کتب میں سینکڑوں لکھے ہوئے ہیں لیکن علماء وعاملین ماسلف نے عملیات کے کتب میں صرف ننانوے اسماء لکھے ہیں اور انکی خصوصیات بھی درج کی ہیں ان اسماء الہیہ کو تین اقسام۔ جلالی، جمالی اور مشترکہ میں تقسیم کیا ہے اسکے علاوہ اربعہ عناصر آتشی، آبی، بادی، خاکی طباء بھی واضح کی ہیں اکثر محقق عاملین نے عملیات میں اسما مبارکہ کو جلالی اور جمالی کو یکجا نہ کرنے کی تاکید کی ہے اس سے فائدہ کی بجائے ری ایکشن ہوتا ہے جیسے آتش اور آب آپس میں یکجا نہیں ہوسکتے ہیں درج ذیل مجرب عمل کو میں صرف بوسیلہ اسماء الحسنٰی پیش کررہا ہوں حضرات عمل کنندہ کی پسند پر منحصر ہے کہ وہ اپنی حاجات کی برآوری کے لیے اسمائے جلالیہ یا جمالیہ سے کام لیں۔ البتہ اسماء کی تیسری قسم مشترکہ ہے جسے اسماء جلالی وجمالی کیساتھ ملا کر بھی پڑھ سکتے ہیں۔

**مقاصد:۔** ہر جائز وشرعی مقصد مثلاً دو فرقوں میں مصالحت کرانی ہے روٹھے احباب کو منانا وناراض دوستوں میں حقیقی پیار جگانا والدین اور اولاد کی رنجش کو دور کرنا شوہر اور بیوی کی تلخ ناخوشگوار زندگی میں انقلاب محبت اور پیار وسکون لانا۔ بھائی بہنوں اور اقربا میں شکر رنجی کو مٹا کر شیر وشکر کرنا علاوہ ازیں ملازمت کا حصول ملازم پیشہ افراد کی پریشانی تندمزاج آفیسر کو رام کرنا سخت افسران کے ناروا سلوک سے نجات پانا عہدہ میں ترقی اور دیگر مسائل زندگی وقضائے حاجات کے لیے اسماء الحسنی کے توسل سے استفادہ کرنا وغیرہ۔

**وضاحت عمل:۔** طالب معہ والدہ کے اعداد قمری اور مطلوب مع والدہ کے اعداد کو جمع کر کے 12 پر تقسیم کریں جو باقی بچے اسے برج نمبر شمار کریں اگر مطلوب کوئی شخص نہ ہو یا کوئی اور کام روزگار، قرض سے نجات، مقدمہ میں کامیابی کا کام ہو تو اسکے اعداد طالب مع والدہ کے اعداد میں جمع کریں 12 پر تقسیم کریں اگر 12 پر تقسیم سے باقی تین بچے تو تیسرا برج جوزا ہے اگر 12 سے تقسیم کرنے کے بعد کچھ نہ بچے تو بارواں برج شمار کریں۔

**مثال:۔** مثلاً سائل قمر بن چاندنی ہے اس کے اعداد 458 مطلوب زہرہ بنت روشنی ہے اسکے اعداد 566 دونوں کا میزان 1024 تقسیم 12 باقی 4 بچے چوتھا برج سرطان ہے اسکا متعلقہ ستارہ قمر ہے اب اس عمل سے چار چیزیں واضح ہوئیں۔ نمبر (1) اعداد طالب مع والدہ نمبر (2) اعداد مطلوب مع والدہ نمبر (3) حاصل شدہ برج سرطان کے اعداد نمبر (4) متعلقہ ستارہ قمر

**طریقہ نقش:** کل اعداد سے حسب قاعدہ 210 نفی کریں، باقی کو 4 پر تقسیم کر کے حاصل قسمت کو خانہ اول میں رکھیں اور باقی تمام خانے سات سات کے اضافے سے پر کریں کسر کا خیال کریں 4 پر تقسیم سے اگر ایک بچے تو خانہ نمبر 13 اگر 2 بچے تو خانہ نمبر 9 اور اگر تین باقی بچیں تو خانہ 5 میں کسر دیں یعنی ایک عدد کا اضافہ کریں نقش مکمل ہوجائے گا۔

**طریقہ عمل:۔** اول آخر درود پانچ پانچ مرتبہ کے ساتھ

(1) طالب مع والدہ کے اعداد 458 کے مطابق اسمائے الٰہی ۔یا برُّ، یا نور کا تعداد کے مطابق ورد کریں۔ (2) مطلوب مع والدہ کے اعداد 566 کے مطابق اسمائے الٰہی ۔یا تواب، یا علیُّ، یا والی کا تعداد کے مطابق ورد کریں۔ (3) حاصل شدہ برج سرطان کے اعداد 320 کے مطابق اسمائے الٰہی ۔یا کبیر، یا حلیم کا تعداد کے مطابق ورد کریں۔

ان اسمائے الٰہی کو روزانہ ستارہ قمر ہی کی ساعت میں 12 دن تک بلاناغہ پڑھنا ہوگا انشاء اللہ مقصد ضرور پورا ہوگا۔

ہر روز ستارہ کی ساعت کا وقت بدلتا رہے گا آپ نے ساعت کے وقت کی پابندی کرنی ہے یاد رہے کہ پاک اسمائے الٰہی کا یہ عمل نادر الوجود مجرب المجرب اور خطانہ کرنے والا عمل ہے خلوص ویقین اور جائز حاجت شرط ہے 12 دن کا عمل ہے ناغہ نہ کریں۔ تاثیر عمل کی کاملیت کیلئے عمل کے اعداد کا نقش بھی سائل کو پاس رکھنا ضروری ہے۔ قمر بن چاندنی کے کام کا مثالی نقش درج ذیل ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٣٢ | ٣٥٤ | ٣٧٥ | ٢٨٣ |
| ٣٦٨ | ٢٩٠ | ٣٢٥ | ٣٦١ |
| ٢٩٧ | ٣٨٩ | ٣٤٠ | ٣١٨ |
| ٣٤٧ | ٣١١ | ٣٠٤ | ٣٨٢ |

**ہدایات وشرائط:۔** (1) عمل صرف اپنی ذات کے لیے (جائز حاجات کے لیے) پڑھنے کی اجازت ہے۔ (2) عامل نے کم از کم حروف تہجی کی زکوۃ صغیرہ ادا کی ہوئی ہو۔ (3) بوقت عمل قمر در عقرب نہ ہو اور عمل پڑھتے وقت رجال الغیب بھی سامنے نہ ہوں۔ (4) لباس اور جگہ پاکیزہ ہو۔ دوران عمل جگہ تبدیل نہ کریں۔ (5) عمل خلوت میں پڑھیں اور متعلقہ ستارہ کا بخور بھی جلائیں

سیدہ ارم زہرا نقوی Ph:0321-5702541

# حضرت امام حسین علیہ السلام کے اسمِ مبارک کا کرشمہ

مرسلہ: مولانا سیّد محمد عون نقوی 0300-8267261
تحریر: سیّد سجاد شبیر رضوی 0300-2363416

میرے استاد محترم مولانا سیّد حسن عباس رضوی جن کا چند برس پہلے ہی انتقال ہوا ہے ہر وقت اور گفتگو کے دوران درود پاک کا ورد بہت فرماتے تھے اگر فون پر کسی سے گفتگو فرماتے تو سلام کے بعد درود ضرور پڑھتے تھے ایک دن معروف بزرگ شاعر حضرت ساحرؔ لکھنوی نے دوران گفتگو فرمایا کہ آپ مولانا کے شاگرد ہیں۔ آپ کو معلوم ہوگا کہ 1980ء میں مولانا نے حسن کالونی میں ایک مرغی کے گلے میں تعویز ڈال کر چھرے والی بندوق چلائی۔ مگر اس پر چھروں کا اثر نہیں ہوا میں نے کہا کہ یہ کیسے ممکن ہے فرمانے لگے آپ کے استاد محترم نے کچھ لکھ کر اس کے گلے میں ڈالا تھا بہر حال جستجو بڑھتی گئی ایک دن پڑھتے پڑھتے میں نے مولانا سے عرض کی فرمانے لگے میں بتا نہیں سکتا مگر تم وعدہ کرو یہ بات میرے مرنے کے بعد بتا دینا تا کہ لوگ اس کا فیض حاصل کریں اس وعدے پر آپ نے یہ عمل بتایا۔

(۱) نوچندی جمعرات کو یہ عمل شروع کرے اور عمل شروع کرنے سے پہلے دو رکعت نماز ہدیہ حضرت امام حسین علیہ السلام بجا لائے۔ اور پھر مغرب اور عشاء کے درمیان اوّل و آخر ایک تسبیح درود کی اور ایک تسبیح ”یا حسین علیہ السلام“ کی پڑھیں یہ عمل چالیس روز تک بلا ناغہ کیا جائے خواتین تواتر سے نہ کر سکیں تو بعد میں مکمل کر سکتی ہیں

(۲) پھر نماز تمام کرنے کے بعد خصوصی طور پر نیت کر کے زیارت حضرت عباس علیہ السلام پڑھیں۔

اس عمل سے دس دن میں ہی اس کے رموز ظاہر ہونا شروع ہو جائیں گے۔

۱۔ رزق کی فروانی کیلئے ۲۔ اولاد نرینہ کیلئے
۳۔ حصول روزگار کیلئے خصوصی ۴۔ کسی بھی سخت پریشانی کیلئے
۵۔ جان و مال کی حفاظت کیلئے ۶۔ بچیوں کے رشتے کیلئے

عمل شروع کرنے سے قبل نیت ضروری ہے چالیس دن مکمل ہونے کے بعد مغرب اور عشاء کے درمیان زعفران سے یہ نقش تیار کریں۔

اس نقش کو لکھ کر قرآن مجید میں سورۂ دھر میں رکھ دیں۔ اور جمعرات کو حضرت امام حسین علیہ السلام کی نذر دیں اس میں ٹھنڈا پانی یا ٹھنڈا شربت ضرور ہو اور وہ کسی معصوم بچی کو پلائیں اس کے بعد اس کو ہرے کپڑے میں سی کر پہنا جا سکتا ہے یا گھر میں لگا بھی سکتے ہیں۔

یَاحَیُّ ۷۸۶ یَاقَیُّوْمُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی |
| یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی |
| یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی |
| یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی | یَاحسینؑ ادرکنی |

إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ نَسْتَعِينُ ط

یہاں یہ بتانا ضروری ہے کہ مولانا حسن عباس کو یہ عمل اور دیگر روحانی تعویزات معروف حکیم عرفان کے بھائی نے بخشے تھے۔

اس کو پہننے سے مولا حسینؑ کے نام سے اور اس کی برکت سے تمام مشکلات آسان ہو جاتی ہیں۔ مگر عقیدہ شرط ہے یہی عمل مصنف ”کرشمہ قدرت“ کتاب مرحوم اخلاق صاحب نے بھی مولانا کی اجازت سے اپنی کتاب میں شائع کیا تھا۔ مگر اس کو تفصیل سے نہیں۔ انشاء اللہ امامیہ جنتری کے قارئین اس سے فیض حاصل کر سکتے ہیں اور میرے لئے اور میرے بزرگ بھائی حجۃ الاسلام والمسلمین مولانا محمد عون نقوی کیلئے خصوصی دُعا فرمائیں جو تمام مومنین کی بے لوث خدمت کرتے ہیں یہ مضمون بھی ان کی مہربانی کا نتیجہ ہے۔ عمل کرنے والے تمام حضرات سے گذارش ہے کہ میرے استاد محترم مولانا سیّد حسن عباس رضوی کیلئے ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ کی تلاوت فرما دیں۔ اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت کے لیے دعا فرمائیں۔

مرسلہ: مولانا سیّد محمد عون نقوی: 0300-8267261

## دانت درد کے لیئے

متاثرہ داڑھ یا دانت پر باہر سے ہاتھ رکھ کر اول و آخر درود کے ساتھ ایک مرتبہ الحمد اور تین بار سورۃ اخلاص پڑھ کر حضرت اویس قرنیؒ کے بلندی درجات کے لیے ہدیہ کریں۔ فی الفور درد سے افاقہ ہوگا۔

# قرآن فہمی و عترتِ اہلِ بیتؑ

## نقش پنجتن پاکؑ باموکل

تحریر : عابد حسن علوی
ہاؤس نمبر 170 نیو لیبر اسکوائرز دور کرز ماڈل اسکول لیبر
اسکوائر لانڈھی کراچی نمبر-34
Mob: 0333 3300913, 0300 0919714,
0331 9128133,
E-Mail: hasanalvi133@yahoo.com

محترم قارئین: سورۃ البقرہ میں ایک واقعہ بیان ہوا کہ ایک مقتول کے قاتل کا پتہ چلانے کے لیے بنی اسرائیل کو یہ حکم ہوا کہ وہ ایک گائے جس کے اوصاف مذکورہ سورۃ مبارکہ میں مذکورہ ہیں ذبح کر کے اس کا پارچہ مقتول کے بعض حصوں پر ماریں وہ زندہ ہو کر اپنا قاتل بتادے گا چنانچہ جب ایسا کیا گیا تو مقتول نے زندہ ہو کر اپنا قاتل بتایا اور پھر مر گیا۔ مسلمانوں میں کتنے ایسے ہیں جنہوں نے سمجھا ہو کہ اس احیاء کا سبب کیا تھا؟ یا کتنے علم الابدان کے ماہرین ہیں جنہوں نے جسم کے ان حصوں کی نشاندہی کی ہو جہاں پارچے مارنے سے حیات پلٹی۔ قرآن حکیم میں کوئی ایسی بات تو ہو نہیں سکتی جس کا تعلق اہل اسلام کی سوجھ بوجھ سے نہ ہو اور پھر یہ کتاب کی بھی شان کے خلاف ہے کہ ایسی بات کا ذکر ہی کیوں جو عقل و دانش کی نفی کرے اور پھر یہ واقعہ معجزات موسوی سے بھی تعلق نہیں رکھتا کیوں کہ پارچے مارنے والے یہودی تھے۔

اسی طرح قرآن حکیم میں خدا نے مچھر کی مثال دی۔ بے شمار قسم کے حشرات الارض میں سے اللہ نے مچھر ہی کا کیوں انتخاب کیا؟ کتنے محققین ہیں جنہوں نے خلقتِ مچھر پر غور کیا اور جو عجائبات اللہ نے اس میں رکھے ہیں اُن پر سے پردہ اُٹھایا؟ علم الحیوانات کے ماہرین جواب دیں یہ کیسے ممکن ہے کہ جن کے لیے کتاب نازل ہوئی ان کی زبانیں تو گویائی سے محروم رہیں۔ اور کفارہ و مشرکین ان پر ریسرچ کریں۔ قرآن مجید کی سیکڑوں تفسیریں لکھی گئیں مگر ان منازل پر کسی کی رسائی نہ ہوئی۔

سورۃ نحل میں شہد کی مکھی کی جانب توجہ دلائی گئی ہے اور اس کے شہد کو اشفائے امراض بتایا گیا ہے۔ مفسرین اور محققین Botney-Zoology ہیں جنہوں نے بتایا ہو کہ مکھی جس مادہ سے چھتہ بناتی ہے وہ موم پھولوں کے کس حصہ سے حاصل کرتی ہے؟ اور یہ مادہ سورج کی حرارت سے پگھلتا کیوں نہیں؟ مکھی کے اندر وہ کیا چیز ہے جو رس کو شہد بناتی ہے؟ اور پھول سے رس نکلنے کے بعد پھول خشک نہ ہونے کی کیا وجہ ہے؟ اللہ نے انجیر اور زیتون کی قسم کھائی، اس میں کیا راز ہے؟

چنانچہ ماننا پڑے گا کہ قرآن حکیم کے ظواہر بھی ہیں اور بواطن بھی، اسرار بھی ہیں اور اسرارِ خفی بھی، جس کا کلی علم سوائے محمدؐ و آئمہؑ اہل بیتؑ کسی دوسرے کو نہیں۔ حروف مقطعات بھی آج تک اسکا واضح ثبوت ہیں۔ قرآن میں کہا گیا "اہل ذکر سے پوچھو اگر تم نہیں جانتے" وہ قرآن کے ایک ایک ظواہر و باطن و اسرار سے باخبر ہیں۔

### مولائے متقیان حضرت علیؑ فرماتے ہیں۔

"رسول اللہؐ نے مجھے علم کے ہزار باب عطا فرمائے اور ہر باب سے مجھ پر علم کے ہزار باب کھل گئے" تو وہ علوم کیا ہیں؟ چنانچہ جہتِ ظرف کے مطابق ہی مظروف ہے، جتنا سینہ کشادہ ہوگا اتنا اس میں سمائے گا۔

### قرآن حکیم کے ظرف کے عین مطابق مظرفِ آلِ محمدؐ ہیں۔




یہ نقش مقدس اسمائے پنجتنؑ پاک کا ہے۔ جو شخص اس نقش مقدس کو حسب حال موکلان و اسمائے مقدس کے ساتھ ساعت نیک میں خالص چاندی یا ہرن کی جھلی پر لکھ کر پاس رکھے تو روز بروز مرتبہ بلند ہو، رزق فراخ ہو اور ہر کام میں غیبی امداد حاصل رہے۔ اس نقش مبارکہ کے فوائد لامحدود ہیں، ہر ستارہ کے اوج و شرف میں تیار کیا جا سکتا ہے۔ دافع جن، آسیب، اور جادو ٹونہ کے لیے بھی برسوں سے میرے معمولات میں ہے۔ صاحب نقش کو چاہیے کے کسی پر بھی حامل نقش ہونے کا اظہار نہ کرے۔

نوٹ: نقش سے استفادہ کرنے والے پر لازم ہے کہ وہ میرے والدین کی صحت و سلامتی اور مدیرِ اعلیٰ آغا افتخار حسین صاحب کے لیے دُعا کرے۔ مضمون کا کوئی حصہ وضاحت طلب ہو تو آگہی بذریعہ فون لی جا سکتی ہے۔ 25 ذی الحجہ تا 18 محرم الحرام تک میں کربلائے معلیٰ میں ہوتا ہوں لہذا اس دوران رابطہ نہ کیا جائے۔

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ خیر اندیش: عابد حسن علوی

**اَلــرَّحمٰـن:** الرحمٰن کے اعداد (298) ہیں۔ پریشان حال کے لیے اکسیر کا حکم رکھتے ہیں ہر نماز کے بعد اول و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھیں یا اپنے نام کے مطابق پڑھیں اور اسم حسنہ 298 بار پڑھیں۔ جگر کے لیے مربع نقش پیئے اور گلے میں لٹکائیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۲۷۸ | ۱ |
| ۲۷۷ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۲۸۰ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۲۷۹ |

**اَلمَلِکُ:** یہ سریع الاجابت اسم ہے۔ جمیع حاجات کے لیے 90 بار روزانہ قرات کریں عزت و اقبال پائیں نقش اس کا یہ ہے گلے میں پہنیں۔

۷۸۶

| ک | ل | م | ال |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | ۳۲ | ۱۹ | ۳۱ |
| ۳۳ | ۴۲ | ۲۸ | ۱۸ |
| ۲۹ | ۱۷ | ۳۴ | ۴۱ |

**اَلقُدُّوس:** اعداد (170) یہ اسم روحانیت کو جلا دیتا ہے۔ اس کا قاری ملکوتی صفات سے متصف ہوتا ہے۔ اگر کوئی نام کے اعداد کے مطابق پڑھے تو ارواح اولیاء و انبیاء سے مشرف ہو۔ اس کا نقش مشک و زعفران سے کسی نیک ساعت یا شرف قمر میں لکھے۔ حامل نقش عوام کی نظروں میں مقبول ہوگا اور جمیع مقاصد میں کامیابی و کامرانی ہوگی۔

۷۸۶

| س | و | قد | ال |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳ | ۳۲ | ۵۹ | ۷ |
| ۳۳ | ۱۰۶ | ۴ | ۵۸ |
| ۵ | ۵۷ | ۳۴ | ۱۰۵ |

**اَلسَّلامُ:** اعداد (131) اس کے ذاکر کو اللہ تعالیٰ اپنی حفاظت میں رکھتا ہے۔ ہر مشکل میں سلامتی بخشتا ہے۔ اس کا نقش لکھ کر سوداوی مریض کو پلایا جائے تو شفا ہوگی۔

۷۸۶

| م | لا | س | ال |
|---|---|---|---|
| ۵۹ | ۳۲ | ۳۹ | ۳۲ |
| ۳۳ | ۶۲ | ۶۹ | ۳۸ |
| ۳۰ | ۳۷ | ۳۴ | ۶۱ |

**اَلصَّبُوْرُ:** فطرت جمالی، عنصر بادی، اعداد (298) اس کا ذاکر گناہوں سے تائب ہو جاتا ہے اس کا نقش دل کو صبر دینے کے لیے خوب ہے۔ جس کو کوئی سخت صدمہ پہنچا ہو اس کو نقش پلائیں۔

۷۸۶

| ر | و | ب | ص |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۹۱ | ۱۹۹ | ۷ |
| ۹۲ | ۴ | ۴ | ۱۹۸ |
| ۵ | ۱۹۷ | ۹۳ | ۳ |

**اَلـمُـؤمِنُ:** اس نقش کا حامل امراض سے محفوظ رہتا ہے۔ شمس المعارف میں لکھا ہے کہ اس اسم کے ورد سے انسان شب بیدار اور عبادت گزار ہو جاتا ہے چالیس دن اس کی ریاضت کرنے والے پر وہ امور منکشف ہوتے ہیں جو بیان سے باہر ہیں یہ نقش 21 دن تک پہننا ہے۔

۷۸۶

| من | و | م | ال |
|---|---|---|---|
| ۳۹ | ۳۲ | ۸۹ | ۷ |
| ۳۳ | ۴۲ | ۴ | ۸۸ |
| ۵ | ۸۷ | ۳۴ | ۴۱ |

**اَلْـمَانِعُ:** فطرت جلالی، عنصر آبی، اعداد (161) یہ اسم ہر بُرائی اور ہر نقصان کے مانع ہے۔ جو شخص اپنے دشمن کی دشمنی سے بچنا چاہے۔ وہ اسم کے اعداد کے برابر قرات کرے اور نقش اپنے پاس رکھے۔

۷۸۶

| ع | ن | ما | ال |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۳۲ | ۶۹ | ۵۱ |
| ۳۳ | ۴۳ | ۴۸ | ۶۸ |
| ۴۹ | ۶۷ | ۳۴ | ۴۲ |

**اَلـنُّـوْرُ:** فطرت مشترک، عنصر آبی، اعداد (256) اہل کشف کے لیے اس اسم کا ذکر خوب ہے۔ حائل نقش کو عزت و وقار حاصل ہوتا ہے۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ر | و | ن | ال |
|---|---|---|---|
| ۴۹ | ۳۲ | ۱۹۹ | ۷ |
| ۳۳ | ۵۲ | ۴ | ۱۹۸ |
| ۵ | ۱۹۷ | ۳۴ | ۵۱ |

**نقش سورہ جن:** ہر قسم کے جن، آسیب، سحر، جادو، کو دفع کر سکتا ہے۔ نقش گلے میں ڈالیں یا تازہ پانی میں گھول کر پلائیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۳۵۲ | ۲۳۳۴۵ | ۲۳۳۵۰ |
| ۲۳۳۴۷ | ۲۳۳۴۹ | ۲۳۳۵۱ |
| ۲۳۳۴۸ | ۲۳۳۵۳ | ۲۳۳۴۶ |

## چور اور دشمن سے مال کی حفاظت کے لیے:

نقش لکھ کر جہاں قیمتی مال رکھا ہے وہاں رکھ دیں یا دروازہ پر چسپاں کر دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |

## حفاظت جان اور بیماری سے صحت کے لیے:

لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

# نماز استغاثہ

## (بحوالہ مکارم الاخلاق)

مسز نگینہ زہرا انجم (کراچی) 0336 2331839

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حاجت مند جب رات کو سونے کا ارادہ کرے تو اپنے سرہانے پاکیزہ برتن میں پاک پانی بھر کر کسی چیز سے ڈھانپ کر رکھے۔ رات کے آخر میں تہجد کے لیے بیدار ہو کر اس پانی سے تین گھونٹ پی کر باقی پانی سے وضو کریں۔ اذان اور اقامت کے بعد 2 رکعت نماز استغاثہ اس طرح پڑھیں۔ (۱) نماز میں الحمد کے بعد کوئی بھی سورت پڑھ لیں اور جب رکوع میں جائیں تو 25 مرتبہ **یَاغِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ** پڑھے۔ (۲) رکوع سے سر اُٹھانے کے بعد سجدہ میں جانے سے پہلے پھر 25 مرتبہ پڑھیں (۳) پہلے سجدہ میں 25 مرتبہ (۴) سجدہ میں سے سر اُٹھانے کے بعد 25 مرتبہ (۵) دوسرے سجدہ میں 25 مرتبہ (۶) سر اُٹھانے کے بعد پھر 25 مرتبہ۔ اسی طرح دوسری رکعت میں بھی پہلی رکعت کی طرح پڑھیں۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد اپنے سر کو آسمان کی طرف کر کے 30 مرتبہ یہ کلمات کہے "مِنَ الْعَبْدِ الذَّلِیْلِ اِلَی الْمَوْلَی الْجَلِیْلِ" اسکے بعد اپنی حاجت طلب کرے۔ جو کہ بہت جلد انشاءاللہ پوری ہوگی۔ دونوں رکعتوں میں کل 300 مرتبہ پڑھنا ہے۔ آزمودہ ہے۔

# نماز وحشت قبر

میت کے دفن کی رات اس کیلئے دو (۲) رکعت نماز پڑھی جاتی ہے۔ جسے نماز وحشتِ قبر کہتے ہیں۔ یہ نماز میت کیلئے قبر میں پہلی رات کے خوف کو دُور کرنے کیلئے پڑھی جاتی ہے اور دفن میت کی پہلی ہی رات میں مغرب کی نماز کے بعد سے لیکر طلوع فجر تک پڑھی جاسکتی ہے کیونکہ میت پر قبر میں پہلی رات سے زیادہ سخت گھڑی اور نہیں ہوتی ہے۔

**طریقہ نماز:** پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ (یعنی سورۂ الحمد) کے بعد ایک مرتبہ آیت الکرسی اور دوسری رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۂ قدر (یعنی انا انزلناہ) پڑھی جائے۔ سلام پڑھنے کے بعد کہو! (اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاَبْعَثْ ثَوَابَ ھَاتَیْنِ الرَّکْعَتَیْنِ اِلٰی قَبْرِ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ) (فلاں بن فلاں کی جگہ پر میت اور اس کے باپ کا نام لے)

ہر نماز کے بعد سر پر ہاتھ رکھ کر 11 مرتبہ **یَاقَوِیُّ** پڑھو تو دماغی قوت و طاقت نصیب ہوگی

# نماز میں شفا ہے

تمام حمد اور بڑائیاں اُس خالق کائنات کے لیے جو مالک و مختارِ حقیقی ہے۔ تمام سجدوں اور تعریفوں کے لائق ہے جو چاہے کر سکتا ہے۔ مختارِ کلّ ہے۔ قارئین امامیہ جنتری کے لیے آلِ رسول رحمت العالمین کا گراں قدر تحفہ لیکر حاضر ہوں ان کرب کے لمحات میں جب وطن عزیز بدامنی، دہشت گردی اور مختلف بیماریوں کی لپیٹ میں ہے۔ کہیں ڈینگی، خسرہ، اور کہیں گیسٹرو ڈیرے جمائے اپنا تسلط قائم کر رہی ہے۔ ایک عمل روحانی ان امراض سے بچاو کے لیے پیش خدمت قارئین ہے "نماز میں شفا ہے"

جس کو کوئی بیماری، وبا، یا کوئی ناگہانی آفت نے گھیرا ہو تو غسل کر کے پاک و معطر لباس زیب تن کر کے خلوت کی جگہ (2 نوافل) دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ جسکی ہر رکعت میں میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص ایک ایک بار پڑھیں۔ نماز ادا کرنے کے بعد سجدہ میں جا کر یہ عرض کرے۔

فَاطِمَۃُ بِنْتُ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ یَاسَیِّدَتِیْ وَ مَوْلَاتِیْ اَدْرِکِیْنِیْ اَدْرِکِیْنِیْ اَدْرِکِیْنِیْ ۔ فَاِنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّ لَکِ عِنْدَ اللّٰہِ الْمَقَامُ الْمَحْمُوْدُ الْمَعْلُوْمُ وَالْجَاہُ وَالْکَرَامَۃُ اَسْتَغِیْثُ بِکِ اِلَی اللّٰہِ عَزَّوَجَلَّ یَا اَللّٰہُ اِلَیْکَ لِفَاطِمَۃَ بِنْتِ مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰہِ۔

پھر یوں سجدے سے سر اُٹھا کر 1000 مرتبہ (یااللہُ) پڑھے۔ بعد میں یوں کہے

یَارَبِّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّادْفَعْ ھٰذِہِ الْعِلَّۃَ اَوِ الْخَوْفَ اَوِ الْغَمَّ

یاد رہے کہ وَادْفَعْ کے بعد بیماری، وبا، یا پریشانی کا نام لے مثلاً خسرہ، گیسٹرو، شوگر وغیرہ۔ وبا سے بچنے کے لیے تمام گھر والے ملکر بیٹھ کر (سورۃ تغابن) کی تلاوت کریں۔ اگر پڑھنا نہ جانتے ہوں تو ایک شخص پڑھے اور ناخواندہ غور سے سنیں۔ قرآن کریم اور آل رسولؐ تمام بیماریوں اور پریشانیوں سے حفاظت کا ذریعہ ہیں۔ دونوں کی محبت اللہ کی رضا اور قرب کا ذریعہ ہے۔ دعا ہے کہ گلشن فاطمۃ الزہرا کے طفیل اللہ رب العزت ہر بچے کو اور والدین کے گلشن کو مہکتا رکھے آمین ثم آمین۔ کوئی بات سمجھ نہ آئے تو فون کر کے دریافت کر لیں۔

خاکپائے گلشن فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

محمد یوسف اکبر 0306-4359761 چائنہ سکیم گجر پورہ لاہور۔

# قرآنی دعائیں

(سیّد بابر حسین رضوی) 0313-2009666

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔

**دعائے حضرت آدمؑ:** رَبَّنَا ظَلَمۡنَاۤ اَنۡفُسَنَا سکتۃ وَاِنۡ لَّمۡ تَغۡفِرۡ لَنَا وَتَرۡحَمۡنَا لَنَکُوۡنَنَّ مِنَ الۡخٰسِرِیۡنَ ۱۲۳ اعراف۔

**دعائے حضرت نوحؑ:** رَبِّ اغۡفِرۡ لِیۡ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنۡ دَخَلَ بَیۡتِیَ مُؤۡمِنًا وَّلِلۡمُؤۡمِنِیۡنَ وَالۡمُؤۡمِنٰتِ ؕ وَلَا تَزِدِ الظّٰلِمِیۡنَ اِلَّا تَبَارًا ۲۸ نوح

**دعائے حضرت ابراہیمؑ و اسمٰعیلؑ:** رَبَّنَا تَقَبَّلۡ مِنَّا ؕ اِنَّکَ اَنۡتَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ ۱۲۷ رَبَّنَا وَاجۡعَلۡنَا مُسۡلِمَیۡنِ لَکَ وَمِنۡ ذُرِّیَّتِنَاۤ اُمَّۃً مُّسۡلِمَۃً لَّکَ ۪ وَاَرِنَا مَنَاسِکَنَا وَتُبۡ عَلَیۡنَا ۚ اِنَّکَ اَنۡتَ التَّوَّابُ الرَّحِیۡمُ ۱۲۸ البقرہ

**دعائے حضرت ابراہیمؑ:** رَبِّ اجۡعَلۡنِیۡ مُقِیۡمَ الصَّلٰوۃِ وَمِنۡ ذُرِّیَّتِیۡ ٭ۖ رَبَّنَا وَتَقَبَّلۡ دُعَآءِ ۴۰ (۱۲ قصص)
رَبَّنَا اغۡفِرۡ لِیۡ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلۡمُؤۡمِنِیۡنَ یَوۡمَ یَقُوۡمُ الۡحِسَابُ ۴۱

**دعائے حضرت موسیٰؑ:** رَبِّ اِنِّیۡ ظَلَمۡتُ نَفۡسِیۡ فَاغۡفِرۡ لِیۡ فَغَفَرَ لَہٗ ؕ

**دعائے نبویؐ:** رَبِّ اغۡفِرۡ وَارۡحَمۡ وَاَنۡتَ خَیۡرُ الرّٰحِمِیۡنَ ۱۱۸
رَبِّ اَدۡخِلۡنِیۡ مُدۡخَلَ صِدۡقٍ وَّاَخۡرِجۡنِیۡ مُخۡرَجَ صِدۡقٍ وَّاجۡعَلۡ لِّیۡ مِنۡ لَّدُنۡکَ سُلۡطٰنًا نَّصِیۡرًا ۸۰ بنی اسرائیل

## قرآن سے طلب شفا:

آقائے سیّد محمود حمیدی کا بیان ہے کہ (ماہ محرم ۱۳۳۷ ہجری) میں جبکہ شیراز کے بیشتر باشندے انفلوئنزا کے وبائی مرض میں مبتلا تھے۔ اور میرے گھر کے تمام لوگ بیمار ہوئے اور میں مرض کی شدت کی وجہ سے بے ہوش ہوگیا۔ اسی عالم میں سیّد جلیل مرحوم آقائے سیّد مرزا (امام جماعت مسجد فتح) کو دیکھا کہ انہوں نے مسجد میں نماز جماعت کے بعد ایک شخص سے فرمایا کہ لوگوں کو بتادو کہ اپنا داہنا ہاتھ اپنی دونوں کنپٹیوں پر رکھ کر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ پڑھ کر آیہ مبارکہ وَنُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحۡمَۃٌ لِّلۡمُؤۡمِنِیۡنَ ۙ وَلَا یَزِیۡدُ الظّٰلِمِیۡنَ اِلَّا خَسَارًا (بنی اسرائیل آیت ۸۲) کو سات بار پڑھیں اور جس شخص کے اوپر بھی اسے پڑھو گے خدا اُسے شفا عطا کرے گا۔ جب میں ہوش میں آیا تو میں نے اسی آیہ مبارکہ کو سات مرتبہ پڑھا خدا نے مجھے فوراً شفا عطا فرمائی۔ میں اٹھا اور اپنے بیٹے کی کنپٹی پر ہاتھ رکھ کر پڑھا وہ بھی فوراً صحتیاب ہوکر بستر سے اٹھ کھڑا ہوا۔ یہاں تک کہ گھر کے جملہ افراد اسی روز ٹھیک ہوگئے۔ اور اس سال سے اب تک میرے خاندان میں جس شخص کو کوئی تکلیف عارض ہوتی ہے میں اس پر یہی آیت پڑھتا ہوں اور وہ شفایاب ہوجاتا ہے۔

## شوگر کے مریضوں کے لیے مجرب دعا:

اول و آخر تین مرتبہ محمدؐ و آل محمد علیہم السلام پر درود پڑھیں اور اس آیت مبارکہ کی تلاوت صبح و شام کم از کم 2-1/2 ماہ تک کریں۔ انشاءاللہ شفا کامل ہوگی۔

وَقُلۡ رَّبِّ اَدۡخِلۡنِیۡ مُدۡخَلَ صِدۡقٍ وَّاَخۡرِجۡنِیۡ مُخۡرَجَ صِدۡقٍ وَّاجۡعَلۡ لِّیۡ مِنۡ لَّدُنۡکَ سُلۡطٰنًا نَّصِیۡرًا (پارہ ۱۵ آیت ۸۰)

**بخار کا علاج:** اگر کسی کو بخار آرہا ہو تو اس کی پیشانی یا شانے پر ہاتھ رکھ کر یہ آیات پڑھی جائے۔ یٰنَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤی اِبۡرٰهِیۡمَ وَعَلٰی مریض کا نام لے اور کہے بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَیۡهِمُ السَّلَامُ اس طرح تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ اول و آخر تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھا جائے۔ (پارہ ۱۷ سورۃ انبیاء ۶۹)

**وظیفہ برائے قلب:** یہ آیت شفائے قلب ہے۔ اسکی تلاوت دل کے مریض کے لیے بہت موثر ہے۔ اَلَا بِذِکۡرِ اللّٰہِ تَطۡمَئِنُّ الۡقُلُوۡبُ (الرعد ۲۸)

**کشتہ برائے قلب:** جسمانی، روحانی اور قلب کی قوت کے لیے کم از کم 11 مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ یَا قَوِیُّ الۡقَادِرُ الۡمُقۡتَدِرُ قَوِّنِیۡ وَقَلۡبِیۡ
اے مضبوط قدرت رکھنے والے طاقت ور مجھے اور میرے دل کو مضبوط بنا۔

**دل کے مرض سے محفوظ رہنے کے لیے:** ہر واجب نماز کے بعد دل پر ہاتھ رکھ کر پہلے درود پڑھے۔ پھر 11 مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ کہے اور بارہویں مرتبہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ یَا لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنۡتَ اَسۡئَلُکَ اَنۡ تُحۡیِیَ قَلۡبِیۡ پھر آخر میں درود پڑھے۔

**برائے بخار و بلڈ پریشر:** مندرجہ بالا آیات پانی پر 41 بار پڑھ کر پلانا بخار اور بلڈ پریشر کے لیے موجب شفا ہے۔ یٰنَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤی اِبۡرٰهِیۡمَ وَاَرَادُوۡا بِہٖ کَیۡدًا فَجَعَلۡنٰهُمُ الۡاَخۡسَرِیۡنَ (الانبیاء ۶۹-۷۰)

**دعا برائے شفاء:** اگر اس قرآنی دعا کو ہر روز 11 مرتبہ پڑھے تو اسے طویل بیماری سے شفا نصیب ہوگی۔ وَاَیُّوۡبَ اِذۡ نَادٰی رَبَّہٗۤ اَنِّیۡ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنۡتَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ (سورہ انبیاء ۸۳)

**نوٹ:** ہر آیت سے پہلے بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ پڑھا جائے۔

# عمل حاجت روائی نادِ علیؑ

تحریر: راجہ اعجاز حسین (کراچی)
0345-2887962,0321-2542434

اللہ کی حمد و ثناء کرتا ہوں اس کی نعمتوں کی تکمیل چاہنے اس کی عزت وجلال کے آگے سر جھکانے اور اسکی معصیت سے حفاظت حاصل کرنے کے لیے اور اس سے مدد مانگتا ہوں اس کی کفایت اور دستگیری کا محتاج ہوں۔

دعا ہے کے خداوند کریم بصدقہ پنجتن پاکؑ آغا افتخار حسین صاحب کو صحت وسلامتی میں رکھے اور بانی امامیہ جنتری آغا نثار احمد صاحب (مرحوم) کی مغفرت فرمائے جن کی کاوش کی بدولت لاکھوں مومنین روحانی فیض حاصل کر رہے ہیں۔

فی زمانہ میں انسان طرح طرح کی پریشانیوں اور روکاٹوں کا شکار ہے سب سے بڑا مسئلہ روزگار کا نہ ہونا ہے۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ اسکے سد باب کے لیے روحانیت سے کس طرح استفادہ حاصل کیا جائے نادعلیؑ صغیر کا مجرب ولا جواب عمل قارئین کی نظر کر رہا ہوں جس سے تمام مومنین استفادہ حاصل کر سکتے ہیں۔ اگر کوئی سخت سے سخت مشکل، حاجت درپیش ہو جس کے ہونے کی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو نادعلیؑ کا عمل اس طرح سے کریں۔ عروج ماہ میں اتوار کے دن غسل کریں بعد نماز مغربین کوئی ایک ٹائم مخصوص کریں جس پر آپ روزانہ آسانی کے ساتھ عمل کر سکیں عمل شروع کرنے سے پہلے دو رکعت نماز حاجت ادا کریں اسکا ثواب مولا علیؑ کی بارگاہ میں ہدیہ کریں اور نادعلیؑ کا نقش زعفران کی سیاہی کے ساتھ لکھیں دوران عمل نقش سامنے رکھیں اور توجہ اور یکسوئی کے ساتھ تعداد کے مطابق نادعلیؑ کا ورد کریں اسی طرح روزانہ عمل کے دوران نقش سامنے رکھیں اختتام عمل نقش کو چاندی یا سٹیل کی ڈبی میں بند کروا کر گلے میں ڈال لیں انشا اللہ ایک ماہ کے اندر آپ اپنے مقاصد میں کامیاب ہو جائیں گے میں نے ہر چیز کی وضاحت کر دی ہے اگر پھر بھی سمجھ میں نہ آئے تو فون پر وضاحت طلب کریں۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## نادِ علیؑ صغیر

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ، كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِي

کل اعداد: نادعلیؑ ۵۵۲۲ نفی ۳۰ = ۵۴۹۲ + ۴ = ۴ = ۱۳۷۳ کسر کوئی نہیں۔

آغاز عمل اول و آخر درود شریف ۱۱۔۱۱ بار درمیان میں توجہ اور یکسوئی کے ساتھ نادعلیؑ کا ورد کریں۔

| دن | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | ہفتہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تعداد | 99 | 99 | 91 | ۶۷ | ۴۷ | ۴۳ | ۲۸ |

۷۸۶

قوٹ شمکانیل — شفقیانیل — کہیعص — حمعسق — فقطشانیل — لوبیانیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۷۳ | ۱۳۸۶ | ۱۳۸۳ | ۱۳۸۰ |
| ۱۳۸۴ | ۱۳۷۹ | ۱۳۷۴ | ۱۳۸۵ |
| ۱۳۷۸ | ۱۳۸۱ | ۱۳۸۸ | ۱۳۷۵ |
| ۱۳۸۷ | ۱۳۷۶ | ۱۳۷۷ | ۱۳۸۲ |

محمد علی بن غلام سکینہ کو ترقی مال وکشائش رزق عطا ہو۔

فوائد عمل: ترقی کاروبار، ترقی عہدہ، حصول ویزا بیرون ملک سفر، حصول ملازمت، دختران و پسران کی بخت کشائی، مہربانی افسران

## عمل برائے حل مشکلات

مکارم الاخلاق میں ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علیؑ سے فرمایا کہ جو کوئی مشکل اور پریشانی کے وقت اس دعا کو دس مرتبہ پڑھیگا تو اُسکی مشکل حل ہو جائیگی۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ○

لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ

## مکر و فریب سے بچنے کے لئے

ذیل کی آیات

مکر و فریب سے بچنے کیلئے کم از کم گیارہ مرتبہ تلاوت کریں

وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللهُ ۭ وَاللهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ﴿۵۴﴾ (آل عمران: ۵۴)

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۱۳۷﴾

## مغلوبی دشمن کے لئے

کثرت سے اس دعا کا پڑھنا مغلوبیٔ دشمن کیلئے اکسیر ہے

اَللّٰهُمَّ رَبِّ اكْفِنِيْ اَعْدَائِيْ فَاِنَّهُ لَا يَكْفِيْنِيْ اَعْدَائِيْ اِلَّا اَنْتَ

گذشتہ 37 سال سے دُکھی انسانیت اور بے سہارا مخلوقِ خدا کی
بے لوث خدمت میں دن رات مصروفِ عمل ملّت کا رفاہی اور فلاحی ادارہ

# تنظیم غلامانِ آلِ عمران (رجسٹرڈ) لاہور پاکستان

ملتِ اسلامیہ کی فلاح و بہبود کے سلسلے میں تنظیم کے زیرِ نظر چلنے والے تقریباً 21 شعبہ جات
(جن کی تفصیل سامنے صفحہ پر درج ہے) پر

## ہر ماہ تقریباً 30 لاکھ سے پینتیس لاکھ روپیہ

سے زیادہ اخراجات اٹھتے ہیں۔ حقوق العباد سے متعلقہ اِن امورِ خیر یہ اور صدقہ جاریہ میں آپ اپنی حیثیت اور استطاعت کے مطابق کتنا اور کس قدر حصّہ ڈال رہے ہیں یہ آپ خود بہتر جانتے ہیں۔

جو مخیّر خواتین وحضرات اِن کارہائے خیر میں ابھی تک حصہ نہیں ڈال سکے وہ اپنی پسند کے کسی بھی شعبہ کے لیے

## ماہانہ چندہ جات، عطیات، صدقات، خیرات نذورات، مالِ خدا، مالِ امامؑ اور مالِ سادات

کی مدّات میں رقوم ارسال کر کے ادارہ سے تعاون کر سکتے ہیں۔ آپ کے دستِ تعاون بڑھانے سے تنظیم کے دائرہ کار کو مزید بڑھایا جا سکتا ہے اور دُکھی انسانیت کی بہتر سے بہتر خدمت ہو سکتی ہے۔

**مطمئن رہیں کہ** آپ کے دیئے ہوئے عطیات کسی بھوکے کا پیٹ بھرنے، کسی جاں بلب مریض کی جان بچانے، کسی مقروض کو قرض اور سُود در سُود کی لعنت سے بچانے، کسی غریب و یتیم بچے کو زیورِ تعلیم سے آراستہ کرنے یا بے سہارا یتیم بچی کے ہاتھ پیلے کرنے میں معاون و مددگار ثابت ہو سکتے ہیں۔

لہٰذا مذکورہ مدّات میں آپ دل کھول کر ادارہ سے تعاون فرمائیں تا کہ اِن تمام سعادتوں میں آپ حصّہ دار بن کر انشاءاللہ ربّ العزّت اور سید المرسلین کی بارگاہ میں اَجرِ کثیر کے مستحق قرار پا سکیں۔

العمران شفاخانہ جات
5 شفا خانہ جات کا قیام

العمران راشن سٹور
برائے سادات

العمران راشن سٹور
برائے غیر سادات

حسینیہ آلِ عمران
مشہد مقدس ایران فیز ۱ فیز ۲

شعبہ امداد برائے شادی
(غریب ویتیم سادات اور غیر سادات بچیوں کیلیے)

العمران سکول سسٹم
ملت اسلامیہ کے بچوں کی دینی و دنیاوی تعلیم و تربیت اور کردار سازی کے لیے ایک خوبصورت اور معیاری درسگاہ

شعبہ قرض برائے روزگار

خدمت انسانیت میں پیش پیش
تنظیم غلامانِ آلِ عمران لاہور



SINCE 1976

شعبہ امداد برائے علاج

شعبہ دینیات سنٹر
مُلک بھر میں دینیات سنٹرز کا نیٹ ورک

شعبہ تعلیمی وظائف
یتیم اور نادار بچوں اور بچیوں کی تعلیمی کفالت

شعبہ العمران کمپیوٹر سنٹر
(برائے طلباء وطالبات)

شعبہ مجالس ومحافل
(بسلسلہ ولادت وشہادت چہاردہ معصومینؑ)

گذشتہ 37 سال سے دکھی انسانیت اور بے سہارا لوگوں کی بے لوث خدمت میں مصروف عمل قوم کا رفاہی اور فلاحی ادارہ
تنظیم غلامانِ آلِ عمران (رجسٹرڈ) لاہور پاکستان

21 شعبہ جات پر ہر ماہ تقریباً 30 سے 35 لاکھ روپیہ اخراجات ہوتے ہیں اِن کارہائے خیر میں آپ ماہانہ چندہ، عطیات، صدقات خیرات، نذورات، مال امامؑ اور مال سادات کی مد میں رقوم ارسال کر کے ادارہ سے تعاون کر سکتے ہیں۔

شعبہ حفظ کُل قرآن پاک
(ایرانی طرز پر بچوں کو آیت نمبر، صفحہ نمبر، موضوع کے ساتھ مکمل قرآن مجید حفظ کروایا جاتا ہے)

شعبہ اشاعت
"ماہنامہ ندائے آلِ عمران"

شعبہ سنڈے سکول
دوم کلاس سے ہشتم کلاس کے بچوں اور بچیوں کی دینی تعلیم کے لیے

شعبہ جزوی حفظ قرآن پاک
(قرآن سمر کیمپ میں 200 قرآنی آیات موضوع اور ترجمہ کے ساتھ حفظ کروائی جاتی ہیں)

ہفتہ وار پروگرام مجالس ترحیم مومن پورہ
(برائے ایصال ثواب جمیع مرحوم مومنین ومومنات)

العمران رہائشی سکیم
وسن پورہ

شعبہ اشاعت مفاتیح الجنان
(اردو ترجمہ)

العمران سادات رہائشی سکیم

اسلامک سی ڈیز کی اشاعت
(نہج البلاغہ، صحیفہ کاملہ اور مفاتیح الجنان کی جدید کمپیوٹر سوفٹ ویری ڈیز)

# آیت الکرسی فوائد واعمال

عامل علی احمد کاشف
L-925 سیکٹر-2 نارتھ کراچی۔ پاکستان 75850
0346-2489941/0345-2995094

آیت الکرسی کے فوائد واعمال قارئین کرام کے استفادہ کے لیے پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں۔ جو حضرات مستفید ہوں درخواست ہے کہ جنتری ہذا کے بانیان وکارکنان کے لیے اور میرے والدین کے لیے دعائے خیر ضرور فرمائیں۔ آیت الکرسی بے شمار فضائل و برکات کی حامل ہے اسکی عظمت کا اندازہ اس بات سے بہ خوبی لگایا جاسکتا ہے کہ آیت الکرسی کی عظمت کے سبب سترہ ہزار فرشتے اس کے ساتھ نازل ہوئے۔ آیت کے بے شمار فوائد کا احاطہ ناممکن ہے۔ حسب توفیق چند فوائد پیش ہیں۔

☆ آیت الکرسی زیادہ سے زیادہ پڑھنے والے سے جنات وشیاطین خوف زدہ رہتے ہیں۔ ☆ آیت الکرسی پڑھ کر دم کرنے سے نظر بد کے اثرات زائل ہوتے ہیں۔ ☆ آیت الکرسی لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں پہننے سے جنات وشیاطین وسحر نہیں ہوتا۔ ☆ آیت الکرسی کمرے کی دیوار پر آویزاں کرنے سے جنات وشیاطین کمرے میں بسیرا نہیں کرتے۔

☆ ویران میدان یا جنات والی جگہ سے داہنا ہاتھ سر پر رکھ کر آیت الکرسی پڑھتے ہوئے گزر جائیں محفوظ رہیں گے۔ ☆ آیت الکرسی بارش کے پانی یا آب زم زم سے دھو کر پلانے سے جادو کے اثرات اور امراض ختم ہوجاتے ہیں، اور انسان وسوسہِ شیطانی وانسانی سے محفوظ ہوجاتا ہے۔ ☆ ہر فرض نماز کے ساتھ آیت الکرسی پڑھنے کا بہت زیادہ ثواب ہے اور اسکی توفیق صرف شہدا کو ہوتی ہے۔ ☆ جو شخص صبح کو تلاوت کرے تو شام تک اور شام کو تلاوت کرے تو صبح تک زہریلے کیڑوں کے کاٹنے سے محفوظ رہتا ہے۔ ☆ کسی سواری پر سوار ہو کر آیت الکرسی پڑھنے والا فرشتوں کی حفاظت میں آجاتا ہے۔ اور سواری سے کوئی نقصان نہیں پہنچتا۔ ☆ بچے کے رونے کو روکنے کے لیے آیت الکرسی لکھ کر گلے میں ڈال دیں شفا ہوگی۔ ☆ ہر جائز حاجت کے لیے کوئی عمل کرنے کے لیے آیت الکرسی کا حصار کیا جاتا ہے۔ ☆ آیت الکرسی پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر پھونک ماریں اور دونوں ہاتھوں کو آپس میں دستک (تالی) دیں۔ جہاں تک آواز جائے گی حصار قائم ہو گا۔ ☆ گھر بند کر کے تالے پر آیت الکرسی دم کر دیں، گھر چوری سے محفوظ رہے گا۔ ☆ آیت الکرسی پڑھ کر سونے والا فالج سے محفوظ رہتا ہے۔

## ہر جائز حاجت کے لیے آیت الکرسی کے 2 عمل پیش خدمت ہیں

(ا) اپنی حاجت کے اعداد بحساب ابجد قمری نکالیں اور ان کے برابر تعداد میں آیت الکرسی روزانہ تلاوت کریں۔ اکتالیس (41) یوم میں انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

(۲) اپنے نام کے اعداد کے مطابق اکتالیس (41) یوم تلاوت کریں کامیابی ہوگی۔ طریقہ یہ ہے۔ پہلے 2 رکعت نماز حاجت پڑھیں روزانہ اول وآخر درود ضرور پڑھیں۔ قمر در عقرب میں شروع نہ کریں۔

مثال نمبر 1: نام کاشف ہو تو: ک + ا + ش + ف

20+1+300+80=401 کل میزان

روزانہ اول و آخر 11 مرتبہ درود کے ساتھ 401 مرتبہ آیت الکرسی اکتالیس (41) دن تلاوت کریں۔

مثال نمبر 2: حاجت ملازمت ہو تو: م + ل + ا + ز + م + ت

40+30+1+7+40+400=518 کل میزان

ملازمت کے لیے روزانہ اول وآخر 11 مرتبہ درود کے ساتھ 518 مرتبہ آیت الکرسی اکتالیس (41) دن تلاوت کریں۔ انشاءاللہ پنجتن پاکؑ اور امام زمانہؑ کے صدقے میں مقصد حاصل ہوجائے گا۔ مضمون کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو جوابی لفافہ یا فون پر معلوم کر سکتے ہیں۔ بہ تصدق چہاردہ معصومین علیہم السلام اللہ تعالیٰ نے مومنین کا خدمتگار ہونے کا شرف عطا فرمایا ہے۔

# نسخہ کیمیا

شیخ حسن علی نخودکیؒ جانب سے امام خمینیؒ کے نام **نسخہ کیمیا** کا تحفہ

تحریر و تحقیق ڈاکٹر سیّد مسرور حسین رضوی 0345-2372669

آیت اللہ العظمیٰ سید موسیٰ شبیری زنجانی فرماتے ہیں: امام خمینیؒ نے میرے والد کے ہمراہ صحن حرم امام رضاؑ میں عارف باللہ اور سالک الی اللہ الحاج شیخ حسن علی نخودکیؒ سے ملاقات کی۔ امام خمینیؒ کی عمر اس وقت تیس چالیس سال کے قریب ہوگی، سلام و جواب کے بعد امام خمینیؒ نے عارف واصل مرحوم شیخ نخودکیؒ سے کہا میں آپ کا تھوڑا سا وقت لینا چاہتا ہوں اور پھر امام خمینیؒ نے شیخ نخودکیؒ سے مخاطب ہوکر امام رضاؑ کے روضے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا: میں آپ کو امام رضاؑ کی قسم دیتا ہوں اگر واقعی آپ کے پاس علم کیمیا ہے تو ہمیں بھی دے دیں۔ حاج شیخ حسن علی نخودکیؒ نے فرمایا! اگر ہم آپ کو **کیمیا گری** کا علم دے دیں اور آپ دشت و دمن اور کوہ و صحرا کو سونے میں تبدیل کرنا شروع کردیں تو کیا ہوگا؟ پہلے آپ وعدہ کریں کہ اس کا بجا طور پر ہی استعمال کریں گیا اسکی حفاظت کریں گے۔ اور ہر جگہ بروئے کار نہیں لائیں گے؟ امام خمینیؒ نے جو بچپن اور نوجوانی سے ہی سچائی کا پیکر تھے، تھوڑی دیر تک سوچنے کے بعد کہا! نہیں! میں ایسا وعدہ نہیں کرسکتا! شیخ نخودکیؒ نے جب امام خمینیؒ کی یہ بات سنی تو فرمایا! آپ **علم کیمیا** کی حفاظت نہیں کرسکتے تو میں **کیمیاگری** سے بھی ایک بہتر نسخہ آپ کو دیتا ہوں اس سے استفادہ کیجئے۔ جو کچھ یوں ہے!

☆ واجب نمازوں کے بعد ایک بار آیت الکرسی "وھو العلی العظیم" تک پڑھیے۔ ☆ اس کے بعد تسبیحات سیّدہ فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا ☆ اس کے بعد تین بار سورۃ اخلاص ☆ تین بار صلوات "اللھم صل علی محمد و آل محمدؐ" پڑھ کر ☆ تین مرتبہ یہ آیت تلاوت کیجئے

**آیات درج ذیل ہیں۔**

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجاً ۙ وَّ يَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ؕ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا (سورہ طلاق ۲-۳)

اور جو اللہ سے ڈرے تو وہ اس کے لیے نجات کا راستہ پیدا کردیتا ہے اور ایسی راہ سے روزی دیتا ہے جو اس کے شان و گمان میں بھی نہ ہو اور جو اللہ پر بھروسہ کرے تو وہ اس کے لئے کافی ہے، یقیناً اللہ اپنے امر کا پورا کرنے والا ہے اللہ نے ہر چیز کے لئے ایک مقدار مقرر کی ہے (سورہ طلاق کی آیت ۲،۳)

حاج شیخ حسن نخودکیؒ نے اس کے بعد فرمایا! یہ وظیفہ نماز واجب کے بعد کیمیا کام کرتا ہے بلکہ علم کیمیا سے بہتر ہے۔

# پُراثر مجرب دعائیں

ذاکر اہلبیت آغا سیّد سلیم عباس جعفری 0335 0134788

**✱ برائے حفاظت جان:** تمام دن ہر قسم کی بلا سے محفوظ رہنے کے لیے نماز صبح کے بعد بغیر کسی سے کلام کیے 6 مرتبہ سورۃ توحید پڑھ لیا کریں۔ اول دائیں طرف رخ کرکے، دوئم بائیں طرف رخ کرکے، سوئم سامنے کی طرف، چہارم پشت کی طرف رخ کرکے۔ پنجم آسمان کی طرف رخ کرکے، ششم پاؤں کی طرف رخ کرکے کسی افسر یا حاکم کے سامنے جانے سے پہلے اسی طرح پڑھ کر جائے تو وہ بے حد مہربان ہوگا۔

**✱ بری عادت میں مبتلا بچوں کے لیئے:** نشہ کرنا، جوا کھیلنا، ماں باپ کا نافرمان ہونا۔ جب بچہ سو رہا ہو تو اس سے کچھ دور ہوکر تھوڑی اونچی آواز میں سورۃ توحید پڑھ کر اس پر دم کردے۔ 21 دن تک یہ عمل کریں انشاءاللہ بچہ ٹھیک ہوجائے گا

**✱ حفاظت جان و مال و دشمن کے شر سے بچنے کے لیئے:**

70 مرتبہ آیت الکرسی یا 11 مرتبہ آیت الکرسی روزانہ **وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ** تک پڑھنی ہے مع اول و آخر درود پاک 5،5 مرتبہ۔

**✱ وسعت رزق کے لیئے:** روزانہ نماز مغربین کے بعد اول و آخر درود پاک 5/7 یا 14 مرتبہ پڑھ کر 1000 مرتبہ اَللّٰهُ الصَّمَدُ پڑھیں۔

**✱ جائز حاجت کے لیئے:** ایک ہی نشست میں 70 مرتبہ سورہ یٰسین پڑھنے سے ہر جائز حاجت پوری ہوجاتی ہے۔ (آزمودہ ہے)

**✱ بچوں کی تعلیم کے لیئے:** 786 مرتبہ رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا 7 بادام پر پڑھ کر روزانہ 21 دن تک کھلائیں انشاءاللہ دل لگے گا اور حافظہ بھی تیز ہوگا۔

**✱ ڈپریشن و ذہنی دباو سے نجات کے لیئے:** (1) آج کل کے ماحول میں ایک مرض عام ہوتا جارہا ہے جس کو ذہنی دباؤ یا ڈپرشن کہا جاتا ہے اس کے لیے روزانہ اول و آخر درود 5 یا 7 مرتبہ درود پڑھے اور رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ 100 مرتبہ پڑھے (2) ذہنی دباؤ ڈپرشن سے نجات کے لیے روزانہ 21 مرتبہ سورۃ الحمد تلاوت کرے اور پانی پر دم کرکے پیئے 21 دن تک اول و آخر درود پاک پڑھنا ہے

**✱ جادو یا سحر سے نجات کے لیئے:** سورۃ الناس، سورۃ الفلق، اور آیت الکرسی 70 مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے جو متاثر ہے اُس کو 21 دن تک پلائیں اور 21 دن تک اُس کا صدقہ دیتے رہیں۔

**✱ کاروبار میں روکاٹ یا بندش:** کاروبار میں روکاٹ، بندش، ملازمت میں کوئی بندش یا ترقی نہ ہو رہی ہو تو بسم اللہ سوا لاکھ مرتبہ ایک ہی نشست میں پڑھنی ہے۔ **نوٹ:** بے اولاد حضرات فی سبیل اللہ تعویذ افتخار بک ڈپو مین بازار اسلام پورہ سے حاصل کرسکتے ہیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اَسرارِ مکنونہ یدفع جمیع الآفاتِ

## سورۂ مزمل کا مجرب عمل

تحریر: علامہ زاہد نقوی مختار الاعمال روحانی مرکز احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور 0331-7559391 0301-7776838

کائنات میں کوئی کسی کا اتنی شدت سے انتظار نہیں کرتا۔
جتنا اللہ اپنے بندے کی توبہ کا انتظار کرتا ہے۔ (حضرت علیؑ)

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ بِنِعْمَتِهٖ تَتِمُّ الصّٰلِحٰتُ يَا هُوَ يَا مَنْ هُوَ هُوَ هُوَ يَا مَنْ لَيْسَ هُوَ اِلَّا هُوَ يَا هُوَ يَا مَنْ لَا هُوَ اِلَّا هُوَ

اسم اعظم۔ "البحار" جلد نمبر ۹۵ صفحہ نمبر ۱۹۵۔

### فرمان حضرت علی علیہ السلام

ایک بار پھر اللہ تبارک وتعالیٰ وپنجتن پاک علیہم السلام کے طفیل قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں حاضر ہونے کی سعادت نصیب ہوئی ہے کوئی بھی دُعا یا عمل خیر ہو آغا افتخار بھائی وجملہ قارئین ومعاونین امامیہ جنتری کو دُعاؤں میں ضرور یاد رکھیں اس پُر آشوب دور میں ہر شخص کسی نہ کسی مسئلہ میں پریشان نظر آتا ہے جس کی وجہ غالباً اسلام سے دوری ہے کیونکہ آج کے دور میں اسلام صرف ہماری زبان تک محدود رہ گیا ہے چوتھے تاجدار امامت امام زین العابدین علیہ السلام جن کا لقب سیّد الساجدینؑ بھی ہے یعنی عبادت کرنے والوں کی زینت سجدہ کرنے والوں کے سردار سرکار امام سجاد علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص پانچ کام کرلے اس کی دُعا کبھی قبول نہیں ہوتی۔

۱۔ جسکا پیشہ حرام ہو مثلاً شراب بنانا۔ بیچنا حرام کام کرنا۔
۲۔ جس کی ملازمت حرام کی ہو مثلاً کسی جابر ظالم کی ملازمت کرنا۔
۳۔ جس کا مصرف حرام ہو مثلاً رزق حلال کو حرام کاموں پر خرچ کرنا۔
۴۔ جس کی اُجرت حرام کی ہو مثلاً مالک سے جو اُجرت لے رہا ہے وہ حرام مال سے ہو۔ ۵۔ غاصب نہ ہو مثلاً کسی کی زمین جائیداد یا کوئی مال غصب کیا ہو

ایک اور مقام پر حضرت امیر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ انسان پوری زندگی تین چیزوں کے لیے محنت کرتا ہے میرا نام اونچا ہو میرا لباس اچھا ہو میرا مکان خوبصورت ہو۔ لیکن مرتے ہی اللہ پاک سب سے پہلے اس کی ان تین چیزوں کو بدل دیتا ہے۔

۱۔ نام مرحوم ۲۔ لباس کفن ۳۔ مکان قبر

قارئین جو عمل لیکر حاضر ہوا ہوں سورۂ مزمل کا ہے جسے میرے فاضل دوست مولانا فضل حسین شمسی۔ شمس دواخانہ راجن پور۔ نے آج سے دس سال قبل عطاء کیا تھا جسے کئی بار عمل کیا بہت ہی مجرب پایا کیونکہ لفظ مزمل کے کل اعداد 117 نو (۹) بنتے ہیں سن 2014ء کا عدد (۷) بنتا ہے اور اگر پنجتن پاک علیہم السلام کے کل اعداد کو جمع کیا جائے تو منفرد عدد سات (۷) بنتا ہے لفظ محمدؐ میں چار حرف لفظ فاطمہؑ میں پانچ حرف چار اور پانچ نو (۹) کو آپس میں جمع کیا جائے تو وہی سات بنتا ہے لفظ اللہ کا منفرد عدد (۳) بنتا ہے سات نمبر ۷ کو تین سے ضرب دیں تو وہی تین بنتا ہے یعنی سات (۷) عدد ایک ایسا پر تاثیر اور بابرکت عدد ہے جس کا احاطہ ناممکنات میں سے ہے۔ سورۂ مزمل کا جو عمل لیکر حاضر ہوا ہوں ترقی روزگار رزق کے لیے اور حاسدوں وباغیوں کی دُشمنی کو دُور کرنے کیلئے قیدی کو قید سے نکالنے کے واسطے اس طرح عمل کرے کہ تین دفعہ روزانہ اور ستائیس (۲۷) دن تک مسلسل بلاناغہ عمل کریں تمام مشکلات آسان ہوجائیں گی اور تمام پریشانیاں حل ہوں گی۔ جس میں چند شرائط کا لحاظ رکھنا بہت ضروری ہے۔

۱۔ عمل کرنے کی جگہ روزانہ ایک ہی ہو۔ ۲۔ اور تنہائی میں بیٹھ کر عمل کریں۔ ۳۔ روزانہ ایک ہی وقت صرف بعد نماز صبح یا بعد نماز عشاء عمل کریں یعنی عمل کے اوقات کا خیال رکھیں۔ ۴۔ واجبات کا تارک نہ ہو۔
۵۔ حرام کا ارتکاب نہ کرتا ہو۔ ۶۔ اکل حلال اور صدق فعال یعنی سچ بولنا اور رزق حلال بھی ضروری ہے۔

سب سے پہلے دو رکعت نماز حاجت نماز صبح کی طرح ادا کرنا ضروری ہے نماز حاجت کے بعد سیدھا بیٹھ کر گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اللّٰھم صل علی محمد وآل محمد پڑھ کر سورۂ مزمل کو پڑھنا شروع کرے جب بمقام لفظ تَبْتِیْلًا پر پہنچے تو پچاس دفعہ یہ آیت پڑھے۔

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ○ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ط وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَيْءٍ قَدْرًا (سورۂ طلاق آیت نمبر ۲۔۳)

پھر جب رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ کے بعد لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ

وَ کَیْلاً پڑھے اور لفظ سَبِیْلاً پر پہنچے تو اس آیت کو پچاس دفعہ پڑھے۔
رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَیْنَا مَآئِدَۃً مِّنَ السَّمَآءِ تَکُوْنُ لَنَا عِیْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰیَۃً مِّنْکَ وَارْزُقْنَا وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ
اور سورۂ مزمل کو پڑھتے ہوئے جب لفظ قَرْضًا حَسَنًا پر پہنچے تو (۲۱) اکیس دفعہ یہ پڑھے اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ وَاِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ کو پڑھ کر سورۂ مزمل کو ختم کرنے کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھ کر یہ دُعا ایک دفعہ پڑھیں ۔سُبْحَانَکَ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ یَابَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَللّٰهُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ کو ایک دفعہ پڑھیں یاد رکھیں سورۂ مزمل کا یہ عمل تمام عملیات کا سردار ہے جس کو پڑھتے ہوئے سورۂ مزمل کا نقش اپنے پاس ضرور رکھیں اور رجال الغیب کا خیال رکھنا بہت ضروری ہے رجال الغیب اور سورۂ مزمل کا نقش دونوں درج ذیل ہیں۔

## نقش سورۃ مزمل

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ — ۱۷۳۱۹ | ۱۱ — ۱۷۳۲۳ | ۱۴ — ۱۷۳۲۶ | ۱ — ۱۷۳۱۲ |
| ۱۳ — ۱۷۳۲۵ | ۲ — ۱۷۳۱۳ | ۷ — ۱۷۳۱۸ | ۱۲ — ۱۷۳۲۴ |
| ۳ — ۱۷۳۱۴ | ۱۶ — ۱۷۳۲۸ | ۹ — ۱۷۳۲۱ | ۶ — ۱۷۳۱۷ |
| ۱۰ — ۱۷۳۲۲ | ۵ — ۱۷۳۱۶ | ۴ — ۱۷۳۱۵ | ۱۵ — ۱۷۳۲۷ |

قولہ الحق — کہیعص — حمعسق — ولہ الملک

## دائمی نقشہ رجال الغیب




## دمہ
بانس کے سبز پتے 2 کلو لیں اور 4 کلو پانی میں ملا کر (2 کلو چینی ڈالیں) جب پانی کلو رہ جائے تو چھان لیں چینی ملا کر شربت تیار کر لیں۔ صبح شام ایک کپ لیں دمہ سے نجات ہو گی **شوگر:** کلونجی 10 تولہ، برگ ساکی 10 تولہ تخم میتھر 10 تولہ سب کو باریک پیس کر رکھیں صبح شام پانی کے ساتھ ایک ٹی سپون لیں آپ کی شوگر کنٹرول ہو گی۔ ☆ کریلہ 1 تولہ، نیم کی کونپلیں 1 تولہ، جامن کی گھٹلی 1 تولہ کا سفوف بنائیں اور رات کو بھگو دیں صبح نہار منہ پی لیں اور دعا کریں ☆ روزانہ ساگ پالک کثرت سے کھائیں، چکوترے کے 3 پھل روزانہ کھائیں ہرگ سوڑا 8 عدد بھگو دیں صبح چھان کر پی لیں صبح بھگوئیں شام کو پی لیں 20 سے 30 دن کریں شوگر نارمل ہو گی

**ہیپاٹائٹس (یرقان)** ☆سونف، ملٹھی اور ہلدی کو پس کر ہم وزن کابلی چنے کے برابر گولیاں بنا لیں۔ 2 گولیاں دودھ یا لسی کے ساتھ لیں۔ ☆ پھٹکری سفوف ایک پاؤ کو 2 کلو مولی کے پانی میں ڈال کر (آہستہ آہستہ پانی پھٹکری پر ڈالیں) پھٹکری جب حل ہوا تار کر سفوف بنا لیں اور نمی سے محفوظ رکھیں $2\frac{1}{2}$ چمچہ دہی میں ملا کر 3 ٹائم دیں۔

## آپریشن مت کروائیں دل کی بند شریانیں کھولیں

یہ نسخہ کولیسٹرول لیول، ہائی بلڈ پریشر، موٹاپا، نمونیہ، دمہ، گاڑھا خون جیسی بیماریوں کو جڑ سے نکالتا اور مریض کو آرام دیتا ہے۔ خاص کر دل کی بند شریانیں، انجینا کا بہترین علاج ہے۔ گزارش ہے کہ خدا کے لیے بازار کی بنی ہوئی یہ دوائی نہ خریدیں خود بنائیں خالص صاف اور کم قیمت پر اصلی علاج کریں۔

**نسخہ:** دیسی لہسن کا رس 3 کپ، دیسی ادرک کا رس 3 کپ، لیموں کا رس 3 کپ، سرکہ سیب 3 کپ کو مٹی کی ہانڈی یا نان سٹک یا کانچ کے برتن میں ڈال کر ہلکی آگ پر پکائیں جب یہ ایک حصہ ختم ہو 3 حصہ رہ جائے تو اتار کر اسی مقدار میں شہد ملائیں خالص مل جائے تو کیا کہنا ورنہ کوئی بھی کمپنی کا شہد لیں۔

**طریقہ استعمال: دل کے لیے:** 3 چمچ ٹیبل سپون نہار منہ اور رات کو مریض کو دیں۔ **موٹاپے کے لیے:** ایک گلاس گرم پانی میں 3 چمچے ملا کر 3 ٹائم دیں کولیسٹرول اور دیگر امراض کے لیے 3 ٹائم روزانہ 3 چمچ دیں۔ پھر بھی سمجھ نہ آئے تو رابطہ کریں۔

**لیڈی ڈاکٹر مسز میجر کاظمی** Email: drkazmi@hotmail.com:Ph 0333-5234125

# "الرزاق"

## "بہت روزی دینے والا"

تحریر و تحقیق: ظہیر عباس 0333 3854175

مکان نمبر H-13، شیٹ نمبر 27، ایکسٹینشن ماڈل کالونی، ملیر کراچی۔

قارئین امامیہ جنتری کی خدمت میں ننانوے اسمائے الحسنٰی کی مالا سے ایک موتی "الرزاق" لے کر حاضر ہوا ہوں۔ اس اسم مبارک کے تحت تین تعریفیں ذکر کی جاتی ہیں۔ رزق لغت میں ہر اس چیز کو کہا جاتا ہے جس سے کسی بھی نوعیت کا فائدہ حاصل کیا جائے۔

(۱) الرزاق وہ ذات ہے جس نے رزق کی ذمہ داری لی ہے اور ہر جاندار کے لیے اس کے رزق کا بندوبست کیا ہے اس کا رزق اور اسکی رحمت تمام مخلوقات کو کافی ہے اور اس رزق میں اللہ نے مومن اور کافر کی کوئی تخصیص نہیں فرمائی اور نہ ہی دوست و دشمن میں کوئی فرق فرمایا ہے۔ اللہ اس کمزور شخص کو (اور چھوٹے بچے کو) بھی روزی پہنچاتا ہے جو نہ کمانے کی طاقت رکھتا ہے اور نہ اس کے پاس کوئی ذریعہ معاش ہے۔ جیسا کہ اس شخص کو روزی دیتا ہے جو مضبوط، توانا اور تندرست ہے۔ اللہ سبحانہ تعالیٰ کا ارشاد ہے جس کا ترجمہ ہے:
"اور بہت سے جانور ہیں جو اپنی روزی اُٹھائے نہیں پھرتے ان سب کو اور تمھیں بھی اللہ تعالیٰ ہی روزی دیتا ہے"۔

(۲) **وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ الْاَرْزَاقَ وَاَعْطَی الْخَلَائِقَ اَرْزَاقَهَا وَاَوْصَلَهَا اِلَیْهِمْ:**

ترجمہ: جس نے تمام روزیوں کو پیدا کیا اور پھر ہر مخلوق کو اسکی روزی عطاء فرمائی اور اپنے فضل وکرم سے ہر ہر مخلوق تک اس کی روزی پہنچائی۔

(۳) اللہ تعالیٰ "الرزاق جل جلالہ" ہے۔ اپنی تمام مخلوقات کو رزق دینے والا ہے۔ زمین پر کوئی چیز ایسی نہیں جسکو اللہ تعالیٰ رزق نہ دیتا ہو۔

## اللہ تعالیٰ کی طرف سے اپنے بندوں کیلئے رزق دو طرح کا ہے۔

(i) رزقِ عام، جو نیک و بد، اگلوں و پچھلوں سب کو شامل ہے۔ یہ رزق بدنی کہلاتا ہے۔

(ii) رزقِ خاص، یہ دلوں کا توشہ ہے اور دلوں کی غذا علم اور ایمان سے حاصل ہوتی ہے۔

الرزاق بھی اللہ پاک کے ناموں میں سے ایک نام ہے اور اُس کی طرف سے عطا کردہ رزق کی دو قسمیں ہیں:

(i) ایک رزق وہ ہے جو اللہ پاک کی طرف سے حضور اکرمؐ اور آئمہ طاہرینؑ کے ذریعے دنیا والوں کو عطا کیا گیا ہے۔ اسکو دلوں کی غذا کہا جاتا ہے۔ اور اسکی بھی دو قسمیں معروف ہیں: ایک علم اور دوسرا ایمان اور دوسری قسم اجسام وابدان کا رزق شمار کی جاتی ہے۔ یہی وہ رزق حلال ہے جسکا عطا کرنے والا ہمارا ربّ ہے اور بزرگی ساری احسان کرنے والے (اللہ تعالیٰ) ہی کے لئے ہے۔

(ii) دوسری قسم یعنی، رزق بدنی اسکو اعضاء تک پہنچانے کیلئے جسم کی نالیوں میں کامل حکمت اور علم کے ساتھ بمقدار ضرورت چلایا جاتا ہے۔ اب یہ رزق حلال بھی ہوتا ہے اور حرام بھی اور دونوں کو رزق ہی کہا جاتا ہے۔ اور رزق عطاء کرنے والا اللہ پاک ہی ہے اور ایک چیز (حلال) رزق کو چھوڑ کر صرف دوسری چیز (حرام) پر رزق کا اطلاق کرنا صحیح نہیں۔

حضرت علیؑ ابن ابی طالب سے کسی نے پوچھا کہ اگر کسی کو ایسی کوٹھڑی میں بند کر دیں وہ چاروں طرف سے بند ہو تو رزق کہاں سے آئے گا؟ فرمایا: جہاں سے موت آئے گی یعنی اللہ تعالیٰ موت کی طرح رزق کو بھی اندر پیدا کر دیتا ہے۔

سبحان اللہ میرے مولاؑ نے کیا ہی پیارا جواب دیا ہے۔ اس رزق کے آنے کو ایسی حالت میں کوئی ناممکن نہ سمجھے۔ انسان سرکش ہو جاتا ہے اور اس بات کو بالکل فراموش کر دیتا ہے کہ رزاق حقیقی تو کوئی اور ہے۔ وہ رزاق اگر رزق روک لے تو کوئی دوسرا ایسا رزاق نہیں ہے جو رزق عطا کر سکے۔

اسی لئے انسان کو اس سے ڈرایا گیا کہ اللہ تعالیٰ کا جو رزق تم کو آسمان سے پانی برسنے اور زمین سے نباتات اُگانے کے ذریعے مل رہا ہے یہ کوئی تمھاری ذاتی جاگیر نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کی عطاء و بخشش ہے وہ اسکو روک بھی سکتا ہے، جیسا کہ اللہ پاک کا ارشاد ہے:

**اَمَّنْ هٰذَا الَّذِیْ یَرْزُقُکُمْ اِنْ اَمْسَکَ رِزْقَهٗ ج بَلْ لَّجُّوْا فِیْ عُتُوٍّ وَّ نُفُوْرٍ** (سورۃ الملک آیت ۲۱)

ترجمہ: "اگر وہ اپنا رزق روک لے تو کون ہے جو تمھیں رزق دے سکے؟ (کوئی نہیں) بلکہ یہ سرکشی اور حق سے بھاگنے کے لئے لگے ہوئے ہیں"
یعنی وہ رزاق حقیقی ہے جس کیلئے چاہتا ہے رزق میں وسعت پیدا کر دیتا ہے اور جس کیلئے چاہتا ہے رزق کی تنگی پیدا کر دیتا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

**اَوَلَمْ یَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَآءُ وَیَقْدِرُ ؕ** (سورۃ الزمر آیت ۵۲)

ترجمہ: "کیا انہیں یہ معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ جس کیلئے چاہتا ہے روزی فراخ کر دیتا ہے اور جس کیلئے چاہتا ہے تنگ کر دیتا ہے"

فطرت انسان اس رزاق حقیقی پر بھروسہ نہ ہونے کی وجہ سے انسان کبھی تو یہ سمجھتا ہے کہ مجھے دکان پالتی ہے، کبھی سمجھتا ہے کہ مجھے ملازمت پالتی ہے، کبھی سمجھتا ہے کہ میری زمین اور تجارت مجھے پالتی ہے، کبھی سمجھتا ہے کہ اپنے کو اور اپنے خاندان کو میں

خود پالتا ہوں اور یوں اپنی ناقص عقل کی بناء پر ان چیزوں کو بڑا سمجھ کر ان کی پرستش (عبادت) میں لگا رہتا ہے۔

اذان میں اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طرف بلاتے ہوئے ''اللہ اکبر'' کہہ کر سب ان فاسد خیالات کی جڑ کاٹ دی جاتی ہے اور بتا دیا جاتا ہے کہ یہ سب چیزیں چھوٹی ہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے، وہ ہر بلندی سے بلند اور ہر بڑائی سے بڑا ہے اور وہ ایک بڑا (الرزاق جل جلالہ) ہی سب کو پالتا ہے۔ نہ دکان، نہ ملازمت، نہ تجارت اور نہ زمین تمھیں پال سکتی ہے اور نہ تم خود اپنے آپ کو پال سکتے ہو۔ پالنا صرف اسکی شان ہے اور وہ انسانوں کو بھی پالتا ہے اور حیوانوں کو بھی پالتا ہے۔ وہ پرندوں کو بھی پالتا ہے اور کیڑے مکوڑوں کو بھی پالتا ہے۔ جن اسباب وسائل پر انسان کو اعتماد ہے وہ سب فانی ہیں، دکان فانی، ملازمت فانی، تجارت فانی، دولت فانی، انسان خود فانی، ان فانی چیزوں پر اعتماد نہ کرو بلکہ اس ذات پر اعتماد کرو جو خود باقی اور اسکی ہر صفت باقی، ملکیت باقی، خالقیت باقی، رزاقیت باقی، قدرت باقی، علم باقی غرض یہ کہ اسکی کوئی صفت فنا سے آشنا نہیں ہو سکتی۔ قرآن کریم میں اللہ جل جلالہ فرماتا ہے۔

**وَمَنْ يَتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجًا ۝ وَّيَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ:**

ترجمہ: جو شخص اللہ سے ڈرتا ہے اللہ اس کے لئے (مضرتوں سے) نجات کی شکل نکال دیتا ہے اور اسکو ایسی جگہ سے رزق پہنچاتا ہے۔ جہاں سے اسکا گمان بھی نہیں ہوتا''

تقویٰ یعنی گناہوں سے ڈرنے اور بچنے کا اہتمام کرنے اور گناہ ہو جائے تو فوراً سچی توبہ واستغفار کر لینے سے الرزاق جل جلالہ ایسی جگہ سے روزی دیتا ہے کہ انسان کو وہم وگمان بھی نہیں ہوتا۔

تقویٰ کے تین درجات ہیں: پہلا درجہ دل اور دیگر اعضاء کو حرام کاموں سے بچایا جائے۔ دوسرا درجہ مکروہات سے پرہیز کیا جائے۔ تیسرا درجہ فضول اور بے مقصد باتوں سے بھی پرہیز کیا جائے۔

تقویٰ کا پہلا درجہ بندہ کی روح کو زندگی اور جلا بخشتا ہے۔ دوسرا درجہ روح کو صحت اور قوت بخشتا ہے اور تیسرا درجہ روح کو فرحت، سرور اور تازگی بخشتا ہے۔

جیسا کہ آپ نے مضمون میں مطالعہ کر لیا ہے کہ الرزاق کے کیا معنی ہیں۔ پھر بھی چند ایک فوائد لکھ رہا ہوں یہ لوح ہر ستارے کے شرف واوج میں تیار کی جا سکتی ہے خاص طور پر مئی 2014ء میں جو ستارہ مشتری کو شرف حاصل ہو رہا ہے اس میں بھی بنائی جا سکتی ہے۔ فوائد حامل لوح کو دن بدن ترقی بدن ترقی رزق، ترقی کاروبار، ترقی جائیداد، ترقی زراعت، ترقی ملازمت، ترقی علم اس لوح کے ادنیٰ کرشمات میں سے ہیں۔

قوی — شمکائیل — جبرائیل — شفقیائیل — لہ

| | | | |
|---|---|---|---|
| نافع ۱۲ | ۳ ۳ | حفی ۱۴ | ۶ ۵ |
| وافی ۱۳ | ز ۶ | ر ۱۱ | ۴ ۴ |
| ۸ ۷ | ق ۱۶ | ۱ ۱ | معطف ۱۰ |
| ۲ ۲ | الہ الاعین ۹ | ۹ ۸ | یعطی ۱۵ |

کہیعص — اسرافیل — عزرائیل — حمعسق

الم — فقطلشائیل — میکائیل — لوبیائیل — ن

اگر مضمون کی کوئی جز سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے وضاحت مفت حاصل کریں حالانکہ میں نے اپنی علمی بساط کے مطابق اسم الرزاق کی شرح لکھی ہے۔

## استغاثہ بحضور فاطمہ سلام اللہ علیہا

بعد از غسل نصف شب دو رکعت نماز ادا کرے پھر تسبیح حضرت فاطمہؑ پڑھے اور نماز وتسبیح کا ثواب سیدہ عالمینؑ کو ہدیہ کرے اس کے بعد درج ذیل کلمہ ''استغاثہ'' سجدے میں سر رکھ کر سو مرتبہ کہے: پھر دائیں طرف رخسار کو زمین پر رکھ کر سو مرتبہ یہی ذکر پڑھے پھر بائیں رخسار کو زمین پر رکھ کر سو دفعہ یہی ذکر پڑھے پھر سیدھا سجدہ گاہ پر سر رکھ کر یہی ذکر سو مرتبہ پڑھے کل تعداد ۴۰۰ ہو جائے گی

**یَا مَوْلَاتِیْ یَا فَاطِمَةُ اَغِیْثِیْنِیْ**

(اے میری مخدومہ اے فاطمہؑ میری فریاد کو پہنچیں)

## حرزِ فاطمہ الزہرا سلام اللہ علیہا

☆ یہ حرز جانی نقصان کا ضامن اور چار دیواری کا کام دیتا ہے جو کوئی اس کو جان کی ضمانت وحفاظت کیلئے لکھ کر باندھے یا سر سجدہ میں رکھ کر پڑھ لے تو وہ ہر قسم کے جانی ومالی نقصان سے محفوظ رہے گا تجربہ شدہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ — اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے

**يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ فَاَغِثْنِيْ وَلَا تَكِلْنِيْ**

اے زندہ اے پائندہ تیری رحمت کے ذریعے فریاد کر رہا ہوں پس میری فریاد رسی کیجئے اور مجھے حوالے نہ کرنا

**اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ وَّاَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ**

میرے نفس کے پلک جھپکنے جتنے (وقت تک بھی) اور میرے تمام حالات میں بہتری پیدا فرما

# سورہ یٰسین کا مجرب نقش

تحریر: حاجی عابد حسین جاڑا 0308-5691283
بمقام وڈاکخانہ جاڑا تحصیل پور، ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان،
صوبہ خیبر پختونخواہ

اسلام علیکم، سب سے پہلے دعا کہ خداوند کریم بحق چہاردہ معصومینؑ آغا نثار احمد صاحب کی مغفرت فرمائے اور آغا افتخار حسین صاحب کو اپنے حفظ وامان میں رکھے جو امامیہ جنتری شائع فرما کر مومنین کی دعائیں لے رہے ہیں۔ گزشتہ سال کا عمل "ہر مقصد میں کامیابی" کو بہت پسند کیا گیا۔ اور اس عمل و نقش سے کثیر تعداد و بلا تفریق مذہب، ملت اندرون ملک اور بیرون ملک فائدہ اٹھایا گیا۔ بیرون ملک سے بہت فون آئے میں حیران ہو گیا کہ امامیہ جنتری دنیا کے کونے کونے میں پہنچتی ہے اور زیادہ تر لوگ اس سے استفادہ حاصل کرتے ہیں۔ آخر پر دعا ہے کہ خداوند کریم افتخار بک ڈپو کو زیادہ ترقی عطاء فرمائے۔

اس مرتبہ امامیہ جنتری 2014 کے لیے سورۂ یٰسین کا مجرب نقش آپ کے لیے حاضر ہے۔ کیونکہ سورۂ یٰسین قرآن پاک کا دل ہے میں ہمیشہ کہتا آرہا ہوں کہ پہلے یقین پھر عمل تو کامیابی قدم چومے گی ہاں دیر یا جلدی ہو جاتی ہے اس سے مایوس نہ ہوا کریں۔ بلکہ اپنی غلطی مان کر پھر اُس عمل کو دوبارہ شروع کیا کریں کامیابی یقینی ہوگی۔ انشااللہ۔ اگر ممکن ہو تو پہلے اس نقش کی زکوٰۃ نکالیں۔ یہ نقش جو واقعی دریا در کوزہ کا مصداق ہے۔ اگر کوئی زکوٰۃ نہ بھی نکال سکے تو نقش لکھنے والا روزانہ صبح سورۂ یسین کی تلاوت کرنے کا عادی ہو تو وہ متقی پرہیز گار بھی ہو تو وہ یہ نقش لکھ کر اپنے استعمال میں لا سکتا ہے یا لکھ کر دے گا اُس کو فائدہ پہنچائے گا۔ نقش لکھتے وقت چاروں کونوں پر موکلات کے نام ضرور لکھے۔ یہ موکل حاکم نقش ہیں۔ ان کے نام جبرائیلؑ، میکائیلؑ، اسرافیل، اور عزرائیلؑ ہیں۔ یہ نقش مخمس ہے۔ اس نقش کے ۲۵ خانے ہیں اور خانوں کے اُوپر سے لیکر ۲۵ تک عدد لکھے ہوئے ہیں۔ ان کو آپ نے اپنے نقش پر نہیں لکھنا بلکہ آپ کو سمجھانے کے لیے لکھے ہیں کہ نمبر 1 خانہ پہلے کرنا ہے پھر نمبر 2 پھر نمبر 3 اس طرح نمبر 25 تک پر کرنے ہیں ویسے عام و خاص کو میری طرف سے لکھنے کی اجازت ہے۔ اگر کسی کو لکھنے میں کوئی دقت ہو تو وہ رابطہ کر سکتا ہے اور پوچھ سکتا ہے۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

عزرائیل — جبرائیل

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۷ ۴۳۱۲۴ | ۱۳ ۴۳۱۳۰ | ۱۹ ۴۳۱۳۶ | ۲۵ ۴۳۱۴۲ | ۱ ۴۳۱۱۸ |
| ۲۰ ۴۳۱۳۷ | ۲۱ ۴۳۱۳۸ | ۲ ۴۳۱۱۹ | ۸ ۴۳۱۲۵ | ۱۴ ۴۳۱۳۱ |
| ۳ ۴۳۱۲۰ | ۹ ۴۳۱۲۶ | ۱۵ ۴۳۱۳۲ | ۱۶ ۴۳۱۳۳ | ۲۲ ۴۳۱۳۹ |
| ۱۱ ۴۳۱۲۸ | ۱۷ ۴۳۱۳۴ | ۲۳ ۴۳۱۴۰ | ۴ ۴۳۱۲۱ | ۱۰ ۴۳۱۲۷ |
| ۲۴ ۴۳۱۴۱ | ۵ ۴۳۱۲۲ | ۶ ۴۳۱۲۳ | ۱۲ ۴۳۱۲۹ | ۱۸ ۴۳۱۳۵ |

یہاں اپنا مقصد لکھیں ۔ نام مع والدہ کے

نوٹ: مقصد لکھنے کا طریقہ میں نے (امامیہ جنتری 2013) گزشتہ مضمون "ہر جائز مقصد میں کامیابی" میں وضاحت کے ساتھ سمجھا دیا ہے۔ اُس کو پڑھ لیں۔

## نقش سورئہ یسین کے خواص:

(۱) **گمشدہ آدمی**: نیک ساعت میں نقش لکھ کر وزن کے نیچے رکھ دے 50 برس کا گمشدہ آدمی واپس آجائے گا بشرط یہ کہ زندہ ہو۔ نقش کے نیچے گمشدہ کا نام بمع والدہ ضرور لکھیں۔

(۲) **چور دریافت کرنے کے لیے**: نیک ساعت میں لکھ کر تکیہ کے نیچے رکھ کر سو جائیں چور بمع مال کے خواب میں آئیگا اور معلوم ہوگا کہ مال فلاں جگہ رکھا ہوا ہے۔

(۳) **آسیب زدہ مکان گھر**: نیک ساعت میں لکھ کر مکان کے اندر دیوار پر یہ نقش لگا دیا جائے تو آسیب جن بھاگ جائے گا۔

(۴) **آسیب و جن گھر میں پتھر یا ناپاکی پھینکتا ہو**: تو اس نقش کو نیک ساعت میں لکھ کر مکان کی چاروں دیواروں پر لگا دیں۔ پھر کبھی گھر میں پتھر یا ناپاکی نہیں آئے گی۔

(۵) **زن و شوہر میں محبت پیدا کرنا**: جمعرات کی صبح سات عدد نقش لکھ کر عطر اور خوشبودار تیل میں ہر رات ایک نقش جلانا شروع کر دے تین روز میں کام ہو جائے گا اور زیادہ سے زیادہ سات روز میں کام ہو جائے گا۔ جس کو مسئلہ ہو دوسرے کے لیے کر سکتا ہو۔

(۶) **شادی خانہ آبادی**: جمعہ کی صبح کو دو نقش لکھے جائیں طالب ایک نقش دائیں بازو پر باندھ لے اور دوسرا وزن کے نیچے رکھ دے۔ اگر مطلوب کا پتہ ہے تو اُس کا نام بمع والدہ پہلے اور طالب بمع والدہ بعد میں لکھے۔ (یہ عمل جائز مقصد کے لیے کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا)

(۷) **حمل کا ساقط ہونا**: اگر کسی عورت کا حمل ساقط ہو جاتا ہو تو یہ نقش نیک ساعت میں لکھ کر کمر کے ساتھ باندھ لیں، گلے میں یا دائیں بازو میں باندھ سکتی ہے۔ حمل ساقط نہیں ہوگا۔

(۸) **قوت مردانہ باندہ دی گئی ہو:** تو یہ نقش سات عدد لکھ کر مریض کو دھو کر پلائیں ۔ انشاءاللہ پورا مرد بن جائے گا۔ (اگر گلاب کیوڑہ سے لکھ کر پلائیں تو زیادہ موثر ہونگے ۔

(۹) **اضافہ دولت کے لیے:** یہ نقش ساعت مشتری میں جمعرات کے روز صبح کے وقت لکھ کر اپنے پاس رکھے بہت برکت ہو اور مال کم نہ ہوگا۔ اور جیب خالی نہیں رہے گی۔

(۱۰) **بانجھ عورت:** جس کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو اگر 40 دن تک یہ نقش لکھ کر گلاب اور کیوڑہ میں دھو کر پلاؤ تو انشاءاللہ حاملہ ہو جائیگی۔

(۱۱) **سحر جادو دفع کرنے کے لیے:** تین دن یہ نقش دھو کر پلانے سے جادو سحر وغیرہ دور ہو جائیگا۔

(۱۲) **آسیب زدہ اور پاگل:** اگر یہ نقش تین روز موتو اتر پلایا جائے تو صحت ہو۔ آسیب والے کے مکان پر یہ نقش لگا دیا جائے تو آسیب بھاگ جائے گا۔

(۱۳) **مرد یا عورت شادی پر راضی نہ ہوتے ہوں:** تو تین مرتبہ نقش لکھ کر پشت پر طالب کا نام بمع والدہ لکھے اور مطلوب کا نام بمع والدہ لکھے اُس مرد یا عورت کو پلائیں وہ نکاح پر راضی ہو جائیں گے۔
خدانہ کرے کہ کسی کو سانپ نے ڈس لیا ہو تو اس نقش کو لکھ کر دھو کر پلائیں تو فوراً زہر دور ہو جائیگا۔

(۱۴) **شفائے مریض:** کے لیے تازہ پانی میں نقش دھو کر مریض کو پلائے۔ اگر زندگی ہے تو چند یوم میں شفاء پائے گا۔

**ہدایات:** ہر مقصد کے لیے جو نقش لکھیں اُس کے نیچے اپنا نام بمع والدہ اور مقصد جو بھی ہے لکھیں۔ ہماری دعا ہے کہ خداوند کریم بحق محمدؐ و آلِ محمدؐ آپ سب کو اپنے اپنے نیک مقصد میں کامیاب فرمائے۔ کوشش کریں کہ نقش خود تحریر کریں یا صاحب عمل سے تحریر کروالیں میرے پاس وقت نہیں ہوتا اگر انتہائی مجبوری ہو تو پھر ہم لکھ کر بھیجیں گے۔ یہ بھی خیال کیا کریں صبح 6 بجے سے رات 9 بجے تک فون کھلا ہوتا ہے اور نماز کے اوقات میں فون کرنے سے پرہیز کریں۔ شکریہ

**اَلْجَامِعُ** اگر کسی کے احباب منتشر ہو گئے ہوں یا کوئی چیز یا کوئی شخص گم ہو جائے تو دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر اول و آخر ۱۲۱ مرتبہ یَا جَامِعُ پڑھ کر یہ آیت مع دعا کے درمیان میں ۱۴۱ پڑھے تو اسکی مراد پوری ہوگی۔

رَبَّنَا اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اِجْمَعْ ضَالَّتِىْ

# عمل نادِ علیؑ صغیر با موکل

(عامل نادِ علی با موکل) سید مرتضیٰ حسین کراچی 0301-2845261

اوقات فون دوپہر 2 بجے سے رات 10 بجے

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## نادِ علیؑ صغیر

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي
بِعَظَمَتِكَ يَا اَللهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ اَدْرِكْنِي

ترجمہ: ابتدا اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔
عجائب خدا کے جلوہ بردار حضرت علی ابن علی ابی طالب علیہ السلام کو ذرا پکارو تو سہی! تم ہر مصیبت اور ہر بلا میں ان کو اپنا مشکل کشا پاؤ گے، تجھے تیری بے پناہ عظمتوں کا واسطہ ہے، اے اللہ، اے اللہ، اے اللہ، آپ کو آپ کی وسیع نبوت کا واسطہ ہے، اے محمدؐ، اے محمدؐ، اے محمدؐ، آپؐ کی ولایت کے صدقے میں تمام رنج و غم دفع فرمائیے اور ہماری خبر گیری کیجئے یا علیؑ، یا علیؑ، یا علیؑ

۱۱۰-۷۸۶

یا جبرائیل بحق یا علی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

یا میکائیل بحق یا علی — یا عزرائیل بحق یا علی

یا اسرافیل بحق یا علی

نادِ علیؑ کے فضائل بے شمار ہیں چند پیش کیے جا رہے ہیں

**شوہر اور بیوی میں محبت کے لیئے:** 41 مرتبہ نادِ علیؑ بحق یَا وَدُوْدُ یَا وَدُوْدُ بحق (یہاں شوہر کا نام لیں) 90 دن پڑھیں۔

**اولاد ہونے کے لیئے:** 41 مرتبہ نادِ علیؑ بحق سورۃ کوثر 90 دن پڑھیں

**ہر کام میں فتح کے لیئے:** 41 مرتبہ نادِ علیؑ بحق نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَ فَتْحٌ قَرِيْبٌ 90 دن پڑھیں۔

**دشمن کو زیر کے لیئے:** 41 مرتبہ نادِ علیؑ بحق رَبِّ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پڑھیں

دروانِ عمل ہر جمعرات کو حضرت علیؑ اور حضرت رسولؐ پاک کی نذر دیں۔ اور ہر جمعرات حضرت رسولؐ خدا اور حضرت علیؑ کی خدمت میں دو رکعت نماز ادا کریں ۔ تین دن تک کسی بھی سائل کو کھانا خیرات کریں اور تین دن ایک پاؤ گائے کا گوشت صدقہ کریں۔ بعد میں وضو کریں۔ 10 سال اور اس سے کم عمر بچوں کو حاضرات ہوتے ہیں۔ عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو فون پر رابطہ کریں۔



امامیہ جنتری
عمیر مغل (علوم فلکیات
2014
طول بلد 73-04E
بادشاہ: مشتری
وزیر: زحل
سپہ سالار: مریخ
مشیر: قمر
مؤرخہ 20 مارچ 2014
منٹ 04 سیکنڈ (پاکستان
نوٹ:
نوٹ: تحویل آفتاب کا
گھنٹے نفی کرلیں تو گرین وچ
رضا کتاب گھر زد

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

عمیر مغل (علوم فلکیات)

**2014 عیسوی**

**لَا یَعۡلَمُ الۡغَیۡبَ اِلَّاھُوَ**

**۱۴۳۵ ھجری**

# نوروز عالم افروز

طول بلد **73-04E**

عرض بلد **33-43N**

تحویل آفتاب در بُرج حمل

مورخہ 20 مارچ **2014**ء بروز جمعرات

رات **09** بجکر **57** منٹ **04** سیکنڈ پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم

**بادشاہ:** مشتری

**وزیر:** زحل

**سپہ سالار:** مریخ

**مشیر:** قمر

**خوراک:** زرد میوہ جات (بادام، خرما) امرود، انبہ شیریں، زردہ، زرد مٹھائیاں، زرد پھل، گندم، جو، کچنار، دال نخود

**صدقات:** دال نخود، پارچہ زرد، شکر، نمک، ہلدی، روغن سرسوں، عقیق زرد، پکھراج، طلاء، پوشاک زرد، پاپوش زرد، عود، کافور۔ (بروز جمعرات بوقت شام)




مؤرخہ 20 مارچ 2014ء مطابق بروز جمعرات 18 جمادی الاوّل 1435 ہجری/06 چیت 2070 بکرمی کو بوقت رات 09 بجکر 57 منٹ 04 سیکنڈ (پاکستان اسٹینڈرڈ ٹائم) مطابق دارالحکومت اسلام آباد (73 درجہ 04 دقیقہ شرقی/33 درجہ 43 دقیقہ شمالی) پاکستان کے مروجہ وقت شمس در برج حمل کے صفر درجہ پر تحویل آفتاب ہوگا۔

**نوٹ:** سواری، پوشاک وغیرہ کی کیفیت صرف اہلِ ہنود میں پائی جاتی ہے۔ اسلام میں اس کا تصور نہیں۔

**نوٹ:** تحویل آفتاب کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم کے مطابق ہے۔ بیرون ملک مقیم قارئین نوروز کے پاکستانی وقت رات **09:57** میں سے **5** گھنٹے نفی کرلیں تو گرین وچ ٹائم نکل آئے گا۔ اس میں اپنے ملک کے سٹینڈرڈ ٹائم جمع یا نفی کرنے سے مطلوبہ وقت نوروز حاصل ہو جائے گا۔

# رفتار ہائے سیارگان

## بوقت تحویل آفتاب در برج حمل

(جمعرات 20 مارچ 2014ء بوقت 21 بجکر 57 منٹ 04 سیکنڈرات)

| سیارگان | درجہ۔دقیقہ۔ثانیہ در بروج | زائچہ میں درج کیے جانے والے درجات ودقائق | |
|---|---|---|---|
| طالع | 16 درجہ 22 دقیقہ 47 ثانیہ برج عقرب | 16.23 | عقرب |
| شمس | 00 درجہ 00 دقیقہ 00 ثانیہ برج حمل | 00.00 | حمل |
| قمر | 17 درجہ 21 دقیقہ 09 ثانیہ برج عقرب | 17.21 | عقرب |
| عطارد | 03 درجہ 19 دقیقہ 06 ثانیہ برج حوت | 03.19 | حوت |
| زھرہ | 13 درجہ 29 دقیقہ 48 ثانیہ برج دلو | 13.30 | دلو |
| مریخ | 25 درجہ 14 دقیقہ 42 ثانیہ برج میزان | 25.15 | میزان |
| مشتری | 10 درجہ 46 دقیقہ 15 ثانیہ برج سرطان | 10.46 | سرطان |
| زحل | 23 درجہ 02 دقیقہ 48 ثانیہ برج عقرب | 23.03 | عقرب |
| یورانس | 11 درجہ 45 دقیقہ 07 ثانیہ برج حمل | 11.45 | حمل |
| نیپچون | 05 درجہ 58 دقیقہ 17 ثانیہ برج حوت | 05.58 | حوت |
| پلوٹو | 13 درجہ 24 دقیقہ 57 ثانیہ برج جدی | 13.25 | جدی |
| راس | 28 درجہ 33 دقیقہ 17 ثانیہ برج میزان | 28.33 | میزان |
| ذنب | 28 درجہ 33 دقیقہ 17 ثانیہ برج حمل | 28.33 | حمل |

### اهم نظرات زائچہ نوروز

شمس زحل تثلیث، قمر عاشر تربیع، قمر پلوٹو تسدیس، قمر مشتری تثلیث، قمر زہرہ تربیع، عطارہ مشتری تثلیث، زہرہ طالع تربیع، زہرہ یورانس تسدیس، مریخ عاشر تسدیس، مشتری طالع تثلیث، مشتری پلوٹو مقابلہ، مشتری نیچون تثلیث، مشتری یورانس تربیع، زحل عاشر تربیع، یورانس پلوٹو تربیع، طالع عاشر تربیع۔

### نذر مولا مشکل کشاؑ

نوروز کے وقت مولا مشکل کشاؑ سے رجوع کیجئے۔ کیسی بھی مشکل ہو وقت تحویل مولاؑ کی نذر دیکر ان کے وسیلہ سے دعا کیجئے۔ اللہ تعالیٰ حاجت پوری کرے گا۔ کتنے ہی بے اولاد مرد اور بانجھ عورتوں کو اس عمل سے اولاد عطا ہوئی۔

### نقش نوروز

امامیہ جنتری کے کرم فرما ساعت نوروز میں تیار کردہ سونا پالش طلسم نوروز اور زرد کاغذ پر بنا ہوا نقش نوروز جوابی لفافہ بھیج کر **مفت** طلب کریں۔

**آغا حسنین احمد عامل** آغا ہاوس، احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور
0300-6802983, 0331-7560412

# نوروز کی شرعی حیثیت

عید نوروز شمسی کیلنڈر کے حساب سے منائی جاتی ہے۔ نوروز 20 یا 21 مارچ کے بارے میں جو کچھ لکھا جاتا ہے۔ وہ علم نجوم اور حرکت سیارگان ہے۔ نیا دن اس لئے کہ شمس برج حمل میں داخل ہو رہا ہے۔ یہ سب روایات گردش ایام سے متعلق ہیں جن کا دین اور شریعت سے کوئی تعلق ہرگز نہیں ہے۔ ۱۸ ذوالحجہ ۱۰ ہجری چونکہ اتفاقاً ۲۱ مارچ کو آ گیا۔ اس لیے اس جشن کو دوہرا منانے کے لیے دونوں تاریخوں کو عید نوروز سے معنون کر دیا گیا۔ ہم جو اعمال بجالاتے ہیں وہ 20 یا 21 مارچ کو شمس کے برج حمل میں داخل ہونے کے نہیں ہیں بلکہ عید غدیر کے ہیں۔ شمسی کیلنڈر کی اکیسویں مارچ سے بہت سے اور تہوار بھی مربوط ہیں۔ مگر سال ہائے وقوع میں فرق ہے۔ اعمال کی کتب مفاتیح الجنان، تحفۃ العوام وغیرہ میں اس تاریخ کے جو اعمال آپ پڑھیں گے۔ وہ نوروز سے متعلق نہیں ہیں بلکہ عید نوروز سے تعلق رکھتے ہیں۔ مثلاً یہ واقعات ایک نئے دن سے متعلق ہیں۔ اس لیے یاد خدا میں تشکر کے طور پر اعمال بجالائے جاتے ہیں۔ آئمہ معصومین علیہم السلام کے ارشادات اور اعمال سے ثابت ہے۔ کہ اس دن کو آل محمدؐ نے اپنا دن فرمایا ہے۔ (۱) اللہ تعالیٰ نے اس دن اپنے بندوں سے عہد لیا ہے کہ اس کی واحدنیت کے ساتھ عبادت کریں۔ (۲) یہ پہلا دن ہے کہ آفتاب کی پہلی کرن زمین پر پڑی۔ (۳) حضرت نوحؑ کی کشتی کا کنارے لگنا۔ (۴) رجعت آئمہ طاہرین اور حضرت علیؑ کی خلافت ظاہرہ (۵) حضرت محمدؐ پر نزول وحی کا آغاز ہونا۔ (۶) حضرت ابراہیمؑ کا کافروں کے بتوں کو توڑنا۔ (۷) حضرت علیؑ کا خوارج پر فتح پانا۔ (۸) حضرت علیؑ کا تطہیر کعبہ کا عمل بجالانا وغیرہ۔ عید نوروز کے اعمال مومنین اپنے تہواروں کی یاد میں مناتے ہیں۔ یہ اعمال، نوافل، دعائیں اور نمازیں تحویل آفتاب سے متعلق نہیں بلکہ متذکرہ بالا اسلامی تہواروں سے مربوط ہیں۔ جن کی یاد منانا باعث تقویت ایمان ہے۔

**آب نیساں:** نوروز سے ۲۳ دن کے بعد نیساں کا مہینہ شروع ہوتا ہے جو تیس روز کا ہے اس مہینے میں جو پانی برستا ہے اُسے آب نیساں کہتے ہیں امام جعفر صادقؑ سے روایت ہے کہ جو شخص اس پانی کو جمع کر کے اس پر سورۂ الحمد، آیت الکرسی، چاروں قل، اور سورۃ انا انزلناہ کو 70,70 مرتبہ پڑھے۔ 70 مرتبہ اللہ اکبر 70 مرتبہ لا الہ الا اللہ اور 70 مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اُسے پیئے تو خداوند عالم اس کے دل کو نور کی روشنی اور فہم و فراست و بینائی سے بھر دے گا اور اسے تمام آفات و بلیات سے محفوظ رکھے گا۔ جو شخص 7 روز تک صبح شام اس پانی کو پیئے گا تو اس کی ہڈیوں اور رگوں سے ہر قسم کا درد اور بیماری ختم ہو جائیں گی۔ جس عورت کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو وہ آب نیساں کو اس نیت سے پیئے تو خداوند عالم اس کو فرزند عطا کرے گا۔ اور بانجھ عورت ہو تو بفضل خدا اسکی گود ہری ہوگی۔

افکار: سید تنویر حیدر نقوی (تنویر عصری) ایم۔اے

# غصّہ، حسد، ظلم سے نجات

معرفت اویس ٹریڈرز H 377 سردار عالم روڈ راولپنڈی 0333-5398050

تمام تعریفیں علیم وخبیر رب العالمین صاحب ذوالجلال والاکرام کے لیے۔ درود وسلام والاکرام کل انبیاء اوصیاء صالحین وفقراء، اولیا قطب وابدالوں بالخصوص ختم المرسلین محمد مصطفیٰؐ اور منبع علم وہدایت آئمہ اطہارؑ پر۔ امامیہ جنتری کے بانیان، مدیران اور متعلقین ادارہ واہل خانہ، قارئین وشائقین مطالعہ کی صحت ووقار طول عمر کی دعا کے بعد اچھوتے عنوان پر قلم اٹھانے کی جسارت کر رہا ہوں۔

سورہ آل عمران کی آیت 134 میں بغض، حسد، ظلم، غصہ کی حالت میں اپنے کو قابو رکھ کر صبر کرنے والوں کو جنت کی نوید سنائی گئی ہے۔ تفسیر قمی میں امام محمد باقرؑ کا فرمان موجود ہے کہ "جو شخص ایسے وقت میں غصہ کو روکے جبکہ وہ اسکا بدلہ لینے پر پوری قدرت وطاقت رکھتا ہو تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اسکے دل کو امن وامان کے ساتھ ایمان سے بھر دے گا" مزید فرمایا کہ جو شخص خواہش کے وقت، غضب وغصہ کے وقت (اسمیں ضد اور ہٹ دھرمی بھی شامل ہے) اپنے نفس پر قابو رکھے گا تو اللہ تعالیٰ اس کے جسم کو آتش جہنم پر حرام کر دیگا۔

نفسیاتی امراض سے نجات حاصل کر کے پرسکون ماحول پیدا کرنے میں مندرجہ ذیل استغفار نہایت ہی مفید ثابت ہوگی، اگر ان کو واجبات نماز کے بعد اول وآخر 5 مرتبہ درود کے ساتھ 11 مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور پانی پر دم کر کے استعمال کرے تو بہت مفید ہے۔

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ

رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنَ

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ

عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنَ

مندرجہ ذیل آیات کے عمل میں لانے سے طبیعت میں سکون حدت میں کمی، تیزی نفس وغیض وغضب میں اعتدال، مزاج سلطان جابر، حاکم ظالم، دشمن بدباطن کی اصلاح کے علاوہ وہ جسمانی بیماریاں جن سے نجات ناممکن نظر آتی ہے انتہائی مفید ہیں۔ مثلاً بلڈ پریشر، کینسر، السر، رسولی، نہ اترنے والا بخار وغیرہ۔ گھر کے تمام افراد خانہ خصوصاً مائیں اس عمل پر سختی سے عمل کرنا اپنا معمول بنالیں اور اس کے ثمرات سے اولاد کو تربیت کریں تو چند نسلوں کے اندر معاشرہ سکون وآشتی کا ماحول اور گھر امن وسکون کا گہوارہ ثابت ہونا شروع ہو جائے گا۔ ماحول میں ایک توازن، اعتدال قائم کرنے کی ہمت وجرات ظاہر ہونا شروع ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

(۱) صُمٌّۢ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ (سورۃ البقرہ آیت 171)

(۲) يٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤی اِبْرٰهِيْمَ (سورۃ انبیا آیت 69)

(۳) لَا يُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًا عَلِيْمًا (النسا 148)

(۴) وَالْكٰظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ ؕ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ (آل عمران 134)

تمام دعاؤں کے آخر میں حضرت امام جعفر صادقؑ کے فرمان کے مطابق مَا شَآءَ اللّٰهُ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ اور درود کی ادائیگی لازمی کریں۔

استعمال: مندرجہ بالا چاروں آیات قرآنی کو ہدایت کے مطابق 21 دن تک مسلسل 101 مرتبہ پڑھ کر شربت چینی، پانی پینے کی بوتل پر اور متعلقہ افراد کو دم بھی کر دیا جائے اگر افراد موجود نہ ہوں تو انکی فوٹو پر دم کر دیا جائے اور عمومی تحفظ کے لیے آسمان کی طرف منہ کر کے تصور میں افراد کو لاکر پھونک ماردیں پھر مسلسل زندگی کے معمول میں لاتے ہوئے روزانہ فجر کی نماز یا بحالت مجبوری کسی بھی نماز کے بعد 11 مرتبہ پڑھنا پڑھوانا عادت بنالیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ اپنے کرم سے نوازے گا۔

نماز سے فارغ ہونے کے بعد ایک سانس میں جتنی مرتبہ آجائے۔

يَارَبِّ، يَارَبِّ، يَارَبِّ پھر، يَارَبَّاهُ، يَارَبَّاهُ، يَارَبَّاهُ، پھر، يَارَبِّ، يَارَبِّ، پھر، يَا اَللّٰهُ، يَا اَللّٰهُ، پھر، يَاحَيُّ، يَاحَيُّ يَارَحِيْمُ يَارَحِيْمُ پھر يَارَحْمٰنُ، يَارَحْمٰنُ، آخر میں يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ 7 مرتبہ ادا کر کے جو دعا مانگے گا پوری ہوگی۔ انشاء اللہ۔

سورج نکلنے سے پہلے 200 مرتبہ اَلْوَدُوْدُ پڑھ کر پانی پر دم کر کے گھر کے تمام افراد اس پانی کو استعمال۔ نیز نئے چاند کے پہلے جمعہ کو سورج نکلنے کے بعد پہلے گھنٹے میں 1000 مرتبہ یہی اسم ورد کر کے چینی پر دم کر کے گھریلو استعمال کی چینی میں شامل کر لیں۔ گھر کے تمام افراد اس چینی کو استعمال کریں۔ نہ صرف خاوند زوجہ بلکہ اولاد بھی نیک صالح وفرمانبردار ہو کر گھر میں جنت کا ماحول بنادیگی۔

# اسرار روحانی

تحریر: محمد الیاس وجیاں، معصوم آباد۔ تحصیل و ضلع ہری پور
Ph: 0345 6400017, 0300 8367092

اس سال 2014 میں حروف مقطعات کا عمل جنکی مکرر تعداد چودہ ہیں۔ اہم امور میں فوائد حاصل کرنے میں اپنی مثال آپ ہیں پیش ہے۔ جن کے اندر بے پناہ مخفی اسرار موجود ہیں جن کا احاطہ کرنا مشکل ہے۔ صرف پڑھنے والے پر منحصر ہے کہ اسکے اندر کتنی روحانی لطافت موجود ہے جس سے وہ کماحقہ فائدہ حاصل کر سکتا ہے۔ جو کوئی ان حروف مقطعات کو نو چندی ہفتہ میں لکھ کر دھو کر پیئے تو سال بھر تک آشوب چشم نہ ہو۔

حروف مقطعات مندرجہ ہیں.

الٓمٓ الٓمٓصٓ الٓرٰ الٓمٓرٰ کٓہٰیٰعٓصٓ طٰہٰ طٰسٓمٓ طٰسٓ یٰسٓ صٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ قٓ نٓ روزانہ ایک تسبیح پڑھنے سے روحانی قوت متحرک ہوگی آشوب چشم کے لیے حروف مقطعات کو نو چندی ہفتہ میں لکھ کر دھو کر پیئے تو سال بھر تک آشوب چشم نہ ہو۔

**برائے حفاظت جان و مال:** جو شخص مندرجہ ذیل اسماء الحسنیٰ کی کم از کم ایک تسبیح روزانہ صبح پڑھے جان و مال کی حفاظت ہوگی۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا اللّٰہُ یَاحَافِظُ یَاحفیظُ یَارَقِیْبُ یَاوَکِیلُ

**شر شیاطین سے بچاؤ کے لیے:** جس شخص کے گھر میں جنات اور آسیب ڈھیلے یا پتھر پھینکتے ہوں۔ اس آیت کو چار میخوں کے اوپر 25 مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور اس گھر کے چاروں کونوں میں گاڑ دے۔ شر جن و آسیب سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکَافِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا ۳۰ طارق ۱۶-۱۷

(۲) حضرت رسول اللہ سے روایت ہے کہ جب جن پتھر مارے تو اس پتھر کو لے کر ادھر پھینکیں جہاں سے وہ آیا ہو اور یہ کہے۔ حَسْبِیَ اللّٰہُ وَ کَفٰی وَسَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ دَعَا لَیْسَ وَرَآءَ اللّٰہِ مُنْتَھٰی مزید جنوں کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے گھر میں مرغی، کبوتر، بھیڑ کا رکھنا مفید ہے۔

**دعا برائے امراض قلب:** امراض قلب کے لیے یہ دعا سات مرتبہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَفَمَنْ شَرَحَ اللّٰہُ صَدْرَہٗ لِلْاِسْلَامِ فَھُوَ عَلٰی نُوْرٍ مِّنْ رَّبِّہٖ ط سورۃ زمر آیت نمبر 22 ہر فرض نماز کے بعد پانی پر سات مرتبہ دم کر کے پئیں۔

**دردِ دانت کے لیے:** (1) حضرت امیر المومنینؑ سے روایت ہے کہ اپنے ہاتھ کو سجدہ کی جگہ مس کر کے درد کرنے والے دانت پر رکھ کر یہ دعا پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالشَّافِی اللّٰہُ وَلَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

(۲) گیارہ مرتبہ درود شریف گیارہ مرتبہ اَلْعَظَمَتُ لِلّٰہِ اور گیارہ مرتبہ سورۃ فاتحہ اور تین بار سورۃ اخلاص پڑھ کر درد دانت کو اس کلام کی برکت سے حکم دیں درد کافور ہو جائے گا۔ بلکہ ہر قسم کے درد کے لیے مفید ہے۔

**خاتمہ پریشانی:** حدیث کساء کو سات جمعرات تک بلاناغہ پڑھے یعنی نو چندی جمعرات سے شروع کرے اور اسکے بعد ہر آنے والی جمعرات کو حدیث کساء پڑھے اور گھر کے تمام افراد باوضو بیٹھ کر سنیں گھر کو صاف ستھرا کر کے خوشبو سے معطر کریں۔ پڑھائی کے بعد مقصد کی کامیابی کی دعا کے لیے وسیلہ پنجتن پاک دعا کریں اور حسب توفیق نیاز تقسیم کریں۔

(۱) سورۃ النازعٰت پارہ نمبر ۳۰ گھر کی سلامتی کے لیے ہفتے میں ایک بار ضرور پڑھیں

(۲) سورۃ المجادلہ پارہ نمبر ۲۸ گھر سے نحس اثرات، جادو، وغیرہ دور کرنے کے لیے ہر روز پڑھیں۔

## ستاروں کی نحوست دور کرنے کے لیے مجرب دعا

حکیم سید مجتبیٰ نقوی
مکان نمبر 1443 گلی نمبر 6 محلہ کامل پور سیداں، اٹک
Ph: 0321-5708995

مندرجہ بالا دعا 9 بار روزانہ وقت مقررہ پر مع اول و آخر 11 مرتبہ درود پڑھ کر دم کریں۔ مشکلیں آسان ہونگی۔ جادو کا اثر ختم ہوگا۔ انشاءاللہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ

یَا کَافِیْ یَا غَنِیُّ یَا مَالِکُ یَا قُدُّوْسُ یَا کَبِیْرُ یَا مُتَعَالِ یَا فَتَّاحُ یَا رَزَّاقُ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ اِحْفَظْنِیْ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ وَمِنْ نُحُوْسَۃِ الشَّمْسِ وَالْقَمَرِ وَالْعَطَارِدِ وَالزُّھْرَۃِ وَالْمِرِّیْخِ وَالْمُشْتَرِیْ وَالزُّحَلِ وَالرَّاْسِ وَالذَّنْبِ بِحَقِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَحَدُ یَا صَمَدُ وَبِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَعَلِیٍّ وَفَاطِمَۃَ وَالْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ وَعَلِیِّ ابْنِ الْحُسَیْنِ وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِیٍّ وَجَعْفَرِ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَمُوْسٰی ابْنِ جَعْفَرٍ وَعَلِیِّ ابْنِ مُوْسٰی وَمُحَمَّدِ ابْنِ عَلِیٍّ وَعَلِیِّ ابْنِ مُحَمَّدٍ وَحَسَنِ ابْنِ عَلِیٍّ وَالْحُجَّۃِ ابْنِ الْحَسَنِ صَلَوَاتُ اللّٰہِ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ





171) آیت
سورۃ انبیاء آیت 69)
لا مَنْ ظُلِمَ ط
اس ط وَاللّٰہُ یُحِبُّ
کے فرمان کے مطابق
ود کی ادائیگی لازمی کریں۔
کو ہدایت کے مطابق 21
کی بوتل پر اور متعلقہ افراد کو
دم کر دیا جائے اور عمومی تحفظ
ولا کر پھونک ماردیں پھر
کی نماز یا بحالت مجبوری کسی
لیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ وہ اپنے
آ جائے۔
یَارَبَّاہُ، پھر یَارَبِّ،
یَارَحِیْمُ یَارَحِیْمُ پھر
ین 7 مرتبہ ادا کر کے جو دعا
نی پر دم کر کے گھر کے تمام افراد
ج نکلنے کے بعد پہلے گھنٹے میں
استعمال کی چینی میں شامل کر
رف خاوند زوجہ بلکہ اولاد بھی
0333-539
پرستی اور عنایات کے سبب بچوں
ہر قسم کی انگشتریاں، کلمہ طیبہ کے
ں کے طلسمات، جامع، شرف
فیض اٹھا سکتے ہیں۔

# قیدی کی رہائی کے واسطے

## مجرب عمل

ہمارے شہر قائم پورہ میں کربلا کی دیوار کا تنازعہ شدت اختیار کر گیا۔ اتفاق کی بات ہے کہ مجھے مولاؑ کی سنت ادا کرنے کا شرف حاصل ہوا اور مجھے مورخہ 26.05.2013 بروز اتوار کو 44 دن کے لیے نیو سنٹرل جیل بہاولپور، ساہیوال اور سبی کی جیلوں میں نظر بند رکھا گیا۔ وہاں میں نے قیدیوں کے مسائل جانے اور اُن پر ہونیوالے ظلم وتشدد کو اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ جیل ایک ایسا مقام ہے جس کے تصور سے جھرجھری آ جاتی ہے۔ یہاں زندگی ناپید، سانس لینا دشوار اور چلنا پھرنا مشکل ہے۔ یہاں موت زندگی سے پہلے اور بیماری تندرستی سے پہلے پہنچ جاتی ہے۔ یہاں سانس رکتی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔ یہاں قیدی پانی کو ترستے ہیں۔

میں ایک عامل ہونے کیساتھ ساتھ صحافی اور لکھاری بھی ہوں، لکھاری چونکہ بہت حساس ہوتے ہیں میں نے وہاں پرکھا، مجھے پتا چلا کہ سو فیصد میں سے 75 فیصد قیدی بے گناہ ہیں جو سیاسی یا ذاتی رنجشوں یا مذہبی رنجشوں کی بھینٹ چڑھائے گئے ہیں۔ وہاں میں نے کچھ مومنین قیدیوں حوالاتیوں اور دیگر قیدیوں سے وعدہ کیا کہ امامیہ جنتری 2014 میں قید سے رہائی کے 2 عملیات جو مجرب ہیں اور میرے آزمائے ہوئے ہیں آپکی اور قارئین کی نذر کروں گا تاکہ ان سے بھرپور استفادہ کیا جاسکے۔ سو اب میں مطمئن ہوں کہ میں نے اپنا وعدہ پورا کیا اور میں سرخرو ہو گیا ہوں۔ میری دعا ہے کہ مولائے کائنات تمام قیدیوں کو رہائی دیں۔ آمین۔ عمل درج ذیل ہے۔

**عمل نمبر 1:** پنجگانہ نماز میں پانچوں وقت سو مرتبہ 7 دن تک پڑھیں بفضل خدا رہائی ہوگی۔

يَا بَنِيَّ لَا تَدْخُلُوا مِنْ بَابٍ وَاحِدٍ وَادْخُلُوا مِنْ أَبْوَابٍ مُتَفَرِّقَةٍ وَمَا أُغْنِي عَنْكُمْ مِنَ اللَّهِ مِنْ شَيْءٍ إِنِ الْحُكْمُ إِلَّا لِلَّهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَعَلَيْهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُونَ يَا خَالِصُ يَا مُخْلِصُ

**عمل نمبر 2:** اگر کوئی شخص ناحق قید ہو جائے تو ہر روز 1000 بار یہ کلمات پڑھے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد قید سے رہائی ہوگی۔

يَا غِيَاثَ الْمُغِيثِينَ أَغِثْنِي وَيَا نَاصِرَ الْمَظْلُومِينَ انْصُرْنِي بِفَضْلِكَ

سید مبارک علی شمسی (روحانی سکالر) گدی نشین، دربار پیر محمد حسین شمس
شمسی ہاؤس گلی نمبر 1 محلہ منظور آباد P/O قائم پور۔ تحصیل حاصل پور ضلع بہاولپور
پوسٹ کوڈ 63040 فون: 0300-7850809, 03217850809

# گرفتاری سے بچنے کی دعا

اگر کسی شخص کو کسی ظالم کی طرف سے گرفتاری کا خوف ہو اور وہاں سے نکلنا دشوار ہو تو ذیل کی آیت کو پڑھے۔ اور اللہ تعالیٰ سے خلاصی کی دعا کرے تو انشاءاللہ گرفتاری سے بچ جائے گا۔

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْ هَٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ أَهْلُهَا وَاجْعَلْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ وَلِيًّا وَاجْعَلْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ نَصِيرًا

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم کرنے والا ہے۔

اے ہمارے رب ہمیں اس بستی سے نکال جس کے رہنے والے ظالم ہیں، اور بنادے ہمارے لیے اپنے پاس سے حمایتی اور بنادے ہمارے لیے اپنے پاس سے مددگار۔

# قید سے رہائی کے لیے مجرب دعائیں

اس ناچیز نے 2011 اور 2013 کی امامیہ جنتری میں جادو کا توڑ قرآنی آیات کے ذریعے قارئین کی خدمت میں پیش کیا جسکی اندرون وبیرون ملک بہت پذیرائی ہو اس سال قید سے رہائی بہ فرمان نبی کریمؐ اور آئمہ علیہم السلام قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔ قیدی اگر باقاعدگی سے ان سورتوں کی تلاوت کرے گا تو انشاءاللہ تعالیٰ صدقہ سید الساجدینؑ قید سے رہائی پائے گا۔

☆ قیدی 7 مرتبہ روزانہ سورۃ انفال پڑھے۔ ☆ 1 مرتبہ روزانہ سورۃ طور پڑھے۔
☆ قیدی 1 مرتبہ روزانہ سورۃ انفطار پڑھے۔ ☆ 1 مرتبہ روزانہ سورۃ یٰسین پڑھے۔

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

قیدی درج ذیل آیت کو اول و آخر درود کے ساتھ ہر روز 100 مرتبہ پڑھے۔

لَا إِلَٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِينَ (الانبیاء: ۸۷)

قیدی یہ آیت لکھ کر گلے میں باندھے اور اس آیت کا ورد کیا کرے تو اسے قید سے رہائی نصیب ہو

قَدْ جَعَلَهَا رَبِّي حَقًّا وَقَدْ أَحْسَنَ بِي إِذْ أَخْرَجَنِي مِنَ السِّجْنِ

اگر قیدی ان پڑھ ہے تو یا لطیف، یا نصیر کو کثرت سے پڑھے

# دست غیب بحق شہنشاہ سخاوت علیؑ ابن ابی طالبؑ

دعاگو: عالمہ سیّدہ منزہ رضوی
0300 4436508,
0321 4786903

**عمل دست غیب:** رزق کثیر کا یہ امیر المومنین علیہ السلام سے منسوب عمل ہے میرا ہر عمل معصوم علیہ السلام سے توسل کرتا ہے کیونکہ اعمال میں آئمہ اطہار علیہ السلام اور اہل بیتؑ کے انوار مقدسہ و مطہرہ سے توسل کرنا عمل کو مجرب اور پُر تاثیر بنا دیتا ہے۔ لہٰذا درود کی ایک تسبیح اول و آخر ہدیہ پیش کر کے اُن سے مدد طلب کیجئے۔ نو چندی جمعرات بعد نماز فجر عمل شروع کریں ایک تسبیح درود اور 110 بار "یَا اَبَا الْغَیْثِ یَا علیؑ اَدْرِکْنِی" پڑھیں 20 روز تک درج ذیل آیات 303 مرتبہ پڑھیں اکیسویں روز 320 مرتبہ پڑھیں اس طرح درج ذیل آیات کے اعداد کے مطابق کل تعداد 6380 ہو جائے گی دوران عمل جاء نماز پر باموکل اس عمل کی لوح رکھیں۔ عجب اسرار کے ساتھ مجرب المجرب پر تاثیر عمل ہے جو ہرگز ہرگز خطا نہیں جاتا آزمائش شرط ہے۔ ہر مقصد کے لیے خصوصاً امتحانات، مقدمات، ویزہ جات، بندش اور رکاوٹ کے توڑ، رزق کثیر، کامیابی غلبہ، فتح، اور مناسب رشتہ کے حصول کے لیے گراں قدر عمل ہے۔ بعد عمل 21 مرتبہ روزانہ ورد میں رکھیں اور لوح جیب یا پرس میں رکھیں۔ کسی وقت بھی کسی مقام پر کوئی مصیبت یا پریشانی آئے وہیں کھڑے، کھڑے 3 یا 7 مرتبہ یہ آیات پڑھیں لوح ضرور سامنے ہو کچھ ہی دیر بعد مشکل حل ہو جائے گی گارنٹی ہے۔ انشا اللہ۔ صرف صاحب عمل کا نمازی، محب آل محمدؑ، یقین، اعتماد، عقیدت مند ہونا ضروری ہے۔

**آیات درج ذیل ہیں۔**

وَمَنْ يَّتَّقِ اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّهٗ مَخْرَجاًۙ وَّ يَرْزُقْهُ مِنْ حَيْثُ لَا يَحْتَسِبُ ؕ وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ ؕ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا (سورہ طلاق ۲-۳)

انشا اللہ دوران عمل ہی کامیابی نصیب ہوگی عمل کا کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو رات 8 سے 10 بجے تک فون پر رابطہ کر سکتے ہیں۔ جمعرات کو فون نہ کریں کیونکہ ہر شب جمعہ کو استغاثہ امام زمانہؑ اور دسترخوان امام زمانہؑ بچھایا جاتا ہے برائے مہربانی استغاثہ میں دعا کے لیے نام دینے کے لیے موبائل پر نام میسج (SMS) کر دیں۔ گفتگو کو مختصر رکھیں دعا یا استغاثہ کا کوئی ہدیہ نہیں ہے۔

# دُعا حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا

(برائے جمیع حاجات رنج و غم اور عظیم مصیبت کے وقت چھٹکارا پانے کے لیے)
حوالہ (خصائل صدوق باب اول اور تحف العقول صفحہ 176)

حضرت امام زین العابدینؑ فرماتے ہیں کہ بروز عاشورا میرے والد حضرت امام حسینؑ نے مجھے سینے سے لگایا جبکہ آپ کا خون آپکے جسم سے لاتعداد زخموں سے مسلسل بہہ رہا تھا۔ فرمایا! فرزند عزیز مجھ سے وہ دعا لے لو جو مجھے میری والدہ ماجدہ سیّدہ فاطمۃ الزاہرا سلام علیہا نے عطا فرمائی تھی۔ اور انہیں ان کے بابا حضرت محمد مصطفیٰؐ نے عطا فرمائی تھی۔ یہ دعا انہیں خداوند رحمان نے تحفۃً عطا فرمائی تھی۔ اور فرمایا سخت حاجات اور رنج و غم کے وقت اور عظیم مصیبت کے وقت اس دعا کو پڑھوں۔

**مومنین کرام! محبت اہلبیتؑ اور یقین شرط ہے**

اس دعا کو صرف اس وقت پڑھیں جب واقعی عظیم مصیبت ہو۔ چھوٹی چھوٹی پریشانیوں کے لیئے اس دعا کو نہ پڑھیں۔ آپ زندگی میں جب کسی عمل اور کسی چارہ کو چارہ گر نہ پائیں تو پھر اس دعا کے ذریعے مشکل اور عظیم مصیبت کے لیے بے خطا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ بِحَقِّ يٰسٓ وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ وَبِحَقِّ طٰهٰ وَالْقُرْاٰنِ الْعَظِيْمِ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے تجھے واسطہ یٰسٓ اور قرآن حکیم کا اور واسطہ طٰہٰ اور قرآن عظیم کا

يَا مَنْ يَّقْدِرُ عَلٰى حَوَائِجِ السَّآئِلِيْنَ يَا مَنْ يَّعْلَمُ مَا فِي الضَّمِيْرِ الصَّامِتِيْنَ يَا مُنَفِّسًا

اے سائلوں کی حاجتوں پر قدرت رکھنے والے اے وہ جو خاموش لوگوں کے دلوں کے حالات کو جانتا ہے اے پریشان سے دور کرنیوالے

عَنِ الْمَكْرُوْبِيْنَ يَا مُفَرِّجًا عَنِ الْمَغْمُوْمِيْنَ يَا رَاحِمَ الشَّيْخِ الْكَبِيْرِ يَا رَازِقَ الطِّفْلِ

تمام بلاؤں کو اے غمزدہ لوگوں کو ہم و غم سے نجات دینے والے اے رحم کرنیوالے بوڑھوں پر اے بچے کو رزق

الصَّغِيْرِ يَا مَنْ لَّا يَحْتَاجُ اِلَى التَّفْسِيْرِ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّافْعَلْ بِيْ

پہنچانیوالے اے وہ جو تفسیر کا محتاج نہیں ہے رحمت بھیج محمدؐ و آل محمدؐ پر اور میرے ساتھ ایسا کر (اسکے بعد اپنی حاجات بیان کرے)

**نوٹ:** مکمل ادب اور خلوص و یقین سے اس دعا کے ذریعے اپنی عظیم مصیبتوں سے چھٹکارا حاصل کریں۔ اول و آخر کثرت سے درود شریف پڑھیں۔ ہدیہ نیاز محمدؐ و آل محمدؐ ضرور پیش کریں۔ آنکھوں میں آنسو لا کر اس دعا کو پڑھیں اور اپنی حاجات پیش کریں۔

سیّد قاسم علی نقوی۔ دربار سخی اعتبار شاہ۔ سیالکوٹ

# انمول تسبیح

اول و آخر تین بار صلوات کے ساتھ درج ذیل سورۃ توبہ کی آیت کو 11 مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنا ہر مصیبت سے خلاصی اور مخلوق سے مستغنی ہونے کا موجب ہے۔

حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

میرے لیے اللہ کافی ہے اسکے علاوہ کوئی معبود نہیں میں اسی پر بھروسہ کرتا ہوں اور وہی عرش عظیم کا رب ہے

# محمدؐ وآلِ محمدؑ کا فیض

تحریر: زوار حکیم محمد آلبصار حیدر (حیدری)
زرنال ہاؤس حیدری مطب تلہ گنگ
Mob: 0306 5286954

قارئین کرام! السلام علیکم: تحفہ یا علیؑ مدد

خالق کائنات کا شکر ہے کہ محمدؐ وآلِ محمدؐ کے صدقے میں ہمیں امامیہ جنتری جیسا قدیم انمول تحفہ عطا ہوا جس کے ذریعے ہم جیسے طالب علموں کو بھی آپ تک کچھ نہ کچھ پہچانے کا موقع مل جاتا ہے۔

گزشتہ برس 2013ء میں مجھے پاکستان سمیت۔ بیرون ممالک خصوصاً جرمنی، انگلینڈ۔ امریکہ اور آسٹریلیا سے فون اور خطوط موصول ہوئے جسمیں لوگوں نے کہا کہ حیدری صاحب کیا کالے علم کا توڑ کالے علم سے ہی ہوتا ہے؟ تو میں نے کہا کہ شرک گناہ ہے اور مشرک کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔

عامل یا عالم غلط ہوسکتا ہے مگر عمل اور علم غلط نہیں۔ کیونکہ قرآن اور فرامین معصومینؑ کبھی غلط ہو ہی نہیں سکتے قرآن مجید اور فرامین معصومینؑ سے ہر قسم کے جادو کے توڑ کا حل ملتا ہے غور اور یقین کرنے والوں کے لیے پوشیدہ راز بھی موجود ہیں۔ نوری علم سے کالے جادو کا توڑ نہیں ہوتا، خدارا ایسی سوچوں سے باہر آئیں کیونکہ نجاست نجاست ہے اور نور نور ہے۔ گزشتہ سال کئی لوگوں نے مجھ سے رابطہ کیا میں نے انہیں قرآنی اعمال اور فرامین معصومینؑ بتائے تو خالق اکبر نے انہیں شفاء عطا فرمائی۔ یہ میرا کمال نہیں وہ قادر مطلق محمدؐ وآلِ محمدؐ کے صدقے مٹی کو سونے سے نوازنے والا ہے۔

چند آزمودہ مجرب دعائیں اور تعویزات حاضر خدمت ہیں۔

**☆ بیٹی کا رشتہ نہ ہونا** 1000 مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اول و آخر 100 مرتبہ درود شریف بعد نماز عشاء کم از کم 21 روز پڑھیں

**☆ نیم موت کا حل** اگر کوئی مریض کوما میں چلا جائے تو 9 مرتبہ سورۃ فاتحہ، 21 مرتبہ یَا اَللّٰہُ شافی، یَا اَللّٰہُ معافی، یَا اَللّٰہُ کافی اور 3 مرتبہ سورۃ مزمل اول و آخر 11 مرتبہ درود شریف مریض کو تصور میں لیکر اُس پر دم کریں کم از کم 9 دن عمل کریں۔

**☆ تیر بہدف دعا:** 2013ء میں کئی لوگوں نے فون کرکے بتایا کہ یہ دعا تیر بہدف ہے۔ حضرت امام محمد تقیؑ نے فرمایا کہ یہ کلمات قبولیت دعا اور حاجت طلب کرنے کا بہترین ذریعہ ہے۔ اول و آخر درود شریف 11 مرتبہ اور 110 مرتبہ روزانہ یہ دعا پڑھیں اَللّٰہُ اَللّٰہُ رَبِّیْ اَلرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ لَا اُشْرِکُ بِہٖ شَیْئًا

معجزہ قرآن: یہ نقش عروج ماہ کی نوچندی جمعرات کے وقت زعفران، آب زم زم اور عرق گلاب سے لکھیں۔ محمدؐ وآلِ محمدؐ پر درود شریف کا نذرانہ پیش کرکے آیت کے موکلات کی نذر مٹھائی پردے کر معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں۔

آیت مبارکہ: ان اللّٰہ ھو الرزاق ذوالقوۃ المتین

| | |
|---|---|
| آیت مبارکہ کے اعداد: | 2241 |
| سائل مع والدہ اعداد: | 590 |
| حاجت (مثلاً) ترقی دکان کے اعداد: | 791 |
| ٹوٹل: | 3622 |
| قانون کے نفی: | 3592 = 30 |
| 3592 کو چار پر تقسیم کریں۔ | 898 = 4 ÷ 3592 |

## نقش

قوله الحق — ٧٨٦ جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٠٥ (8) | ٩٠٨ (11) | ٩١١ (14) | ٨٩٨ (1) |
| ٩١٠ (13) | ٨٩٩ (2) | ٩٠٤ (7) | ٩٠٩ (12) |
| ٩٠٠ (3) | ٩١٣ (16) | ٩٠٦ (9) | ٩٠٣ (6) |
| ٩٠٧ (10) | ٩٠٢ (5) | ٩٠١ (4) | ٩١٢ (15) |

کھیعص — اسرافیل
حمعسق — عزرائیل
میکائیل

یہ 3 نقش گھر، دوکان اور پاس لکھ کر رکھیں

آخر میں دعا ہے کہ خالق اکبر بانیان امامیہ جنتری آغا نثار احمد مرحوم کی مغفرت فرمائے اور معاونین، بندہ ناچیز اور تمام مومنین کو محمدؐ وآلِ محمدؐ کے صدقے میں اپنے حفظ و امان میں رکھیں۔ آمین۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام کا ظہور جلد فرما۔ آمین

## استغاثہ بحضور حضرت ابوالفضل العباسؑ

ہر قسم کی حاجت روائی اور مصائب کو رفع کرنے کے لیے نماز عشاء کے بعد 2 رکعت نماز ہدیہ سرکار ابوالفضل العباسؑ پڑھیں، نماز کے بعد اول و آخر درود پاک 11 بار ور درمیان میں 133 بار یہ دعا پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا کَاشِفَ الْکَرْبِ عَنْ وَجْہِ الْحُسَیْنِ عَلَیْہِ السَّلَامُ اِکْشِفْ کَرْبِیْ بِحَقِّ اَخِیْکَ الْحُسَیْنِ عَلَیْہِ السَّلَامُ

# علم رمل کے زائچہ میں طالع کی اہمیت

جاوید جمالی علاوی 0301-5503367

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

غیب کا علم اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور معصومینؑ جانتے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے عطا کیا۔

قارئین کرام۔ السلام علیکم!۔ یا علی مدد۔ یا قائم آل محمدؐ مدد

شکر ہے پاک رب العالمین اور پاک رحمت العالمین محمدؐ و آل محمدؐ کا جن کی خاص عنایات و رحمتوں کے طفیل میں اپنی روحانی۔ علمی و وجدانی تحقیق پر سفر رکھے ہوئے ہوں۔ علم رمل ایک پاکیزہ علم ہے۔ جسے اللہ تعالیٰ نے اپنے انبیاء پر نازل کیا۔ روایات کے مطابق یہ علم حضرت آدمؑ۔ حضرت شیثؑ۔ حضرت ادریسؑ۔ حضرت ارمیاؑ۔ حضرت اشیاؑ۔ حضرت لقمانؑ اور حضرت دانیالؑ کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے وحی کے ذریعے بطور معجزہ عطا ہوا۔ حضرت عبداللہ ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ میں نے ایک بار پاک رسولؐ خدا سے عرض کیا کہ میں نے ایک شخص کو دیکھا ہے۔ کہ وہ ریت پر بیٹھا ہوا خط کھینچ رہا ہے۔ اور لوگ اُسے جھٹلاتے ہیں۔ آپ نے فرمایا کہ یہ علم ایک پیغمبرؑ پر نازل ہوا تھا پس جو شخص اس پیغمبرؑ کے موافق اس علم کا استعمال کرے تو موجب ثواب ہے۔

علم رمل کے نزول کی تاریخ کے حوالہ سے ابن خلدون اپنی تاریخ علم میں تحریر کرتے ہیں بادشاہ بخت نصر کالدیہ نے یروشلم پر حملہ کیا۔ ہیکل مقدس کو ویران و برباد کر کے بنی اسرائیل کو گرفتار کر کے بیابان نینوا میں قید کر لیا۔ اس وقت بنی اسرائیل کے قیدیوں کی تعداد چھیانوے ہزار تھی۔ اور وہ گروہ در گروہ بیابان نینوا کے طول و عرض میں مختلف مقامات پر ریگستان میں کھلے آسمان تلے قید کاٹ رہے تھے۔ اس وقت بنی اسرائیل کے پیشوا حضرت دانیالؑ تھے۔ جو قوم کی وجہ سے سخت پریشان تھے۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے حضرت جبرائیلؑ کے ذریعہ حضرت دانیالؑ کو علم رمل کا معجزہ عطا کیا۔

حضرت دانیالؑ ریگستان میں بیٹھے تھے۔ اور سخت پریشان تھے۔ ہاتھ کی انگلیاں ریت کے زروں میں پیوست تھیں۔ جونہی حضرت جبرائیلؑ آئے حضرت دانیالؑ نے اپنے ہاتھوں کی انگلیوں کو ریت سے نکالا اور حضرت جبرئیلؑ کی طرف متوجہ ہوئے جبرائیلؑ امین نے آپؑ کو اللہ تعالیٰ کا سلام دیا۔ اور کہا دانیالؑ پریشان نہ ہوں اور رب کی قدرت دیکھیں۔ آپؑ نے اپنی انگلیوں کے نشانات کو دیکھا۔ تو دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کے نشانات سے چار چار نقاط بنے تھے۔ حضرت دانیالؑ کو رمل کی سولہ اشکال تعلیم ہوئیں۔ اور ان سے جملہ رموز و نکات اس علم کے بیان فرمائے۔ جن کے ذریعے حضرت دانیالؑ بنی اسرائیل کے مختلف گروہوں کے حالات سے مطلع ہوئے۔ اور اسی علم کے ذریعے آپ نے کالدیہ کے ظالم سلاطین کو اپنا گرویدہ بنایا۔ اور لوگ جوق در جوق آپ پر ایمان لانے لگے۔

قارئین کرام! علم رمل اور علم نجوم کے زائچہ میں طالع کی بہت اہمیت ہے۔ طالع کی منسوبات میں جسم۔ روح۔ نفس۔ صحت۔ رنج و غم۔ خوشی۔ ارادہ۔ سکون برکت ترقی و تنزلی وغیرہ ہیں۔ اور طالع سے سعادت و نحوست دیکھی جاتی ہے۔ علم رمل کے ایک زائچے سے ایک سو چوالیس سوالات کے جوابات نکل سکتے ہیں۔ لیکن کوشش کی جائے کہ ایک زائچہ رمل سے زیادہ سے زیادہ تین سوالات کے جوابات نکالے جائیں۔

قارئین کرام! علم رمل کی سولہ اشکال ہیں۔ ہر شکل ایک سیارے سے منسوب ہے۔ اور مختلف سوالات کے جوابات کے حصول کے لیے تقریباً تیس دائرے سے رہنمائی لی جاتی ہے۔ آپ کی دلچسپی کو مدنظر رکھتے ہوئے میں اس مرتبہ زائچہ رمل کے طالع میں دائرہ ابدح کی ترتیب سے اشکال کے اثرات پر اختصاراً تحریر کر رہا ہوں۔

کسی زائچہ میں اگر لحیان ہو جو کہ دائرہ ابدح میں اس کا ذاتی گھر ہے اور یہاں پر یہ باقوت ہے۔ تو صحت۔ خوش خبری کا اثر رکھتی ہے۔

اگر حمرہ ہو تو غم و پریشانی کے اثرات رکھتی ہے۔

اگر نصرۃ الخارج ہو تو سفر خوشگوار۔ بزرگوں سے خوشی کے اثرات رکھتی ہے۔

اگر بیاض ہو تو طبیعت میں غصہ۔ چڑچڑاپن کے اثرات رکھتی ہے۔

اگر قبض الخارج ہو تو کسی قسم کی خبر آنے کو ظاہر کرتی ہے۔

اگر اجتماع ہو تو مراد کے حصول کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

اگر عتبہ الخارج ہو تو نکاح، عیش و عشرت کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

اگر انکیس ہو جو کہ طالع میں ضعیف ہوتی ہے۔ کسی بُری خبر کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

اگر عقلہ ہو جو کہ طالع میں ہبوط میں ہوتی ہے۔ تو خوف و اندیشہ کی طرف اشارہ دیتی ہے۔

اگر قبض الداخل ہو تو جسے طالع میں شرف ہوتا ہے۔ تو بزرگوں سے حصول

مراد کی طرف اشارہ دیتی ہے۔

اگر فرح ہو تو نیکی کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

اگر نصرۃ الداخل ہو تو مراد و کام کے حصول کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

اگر نقی الخد ہو تو جھگڑا فساد کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

اگر عتبہ الداخل ہو تو سفر کی خبر دیتی ہے۔

اگر طریق ہو تو دوستی و محبت کی طرف اشارہ کرتی ہے۔

اور اگر جماعت ہو طالع اس کا قوت کا خانہ ہے تو زمین و جائیداد و مکان کی وجہ سے پریشانی کو ظاہر کرتی ہے۔

نوٹ: علم رمل ایک پاکیزہ علم ہے۔ رمال کو متقی و پرہیز گار ہونا چاہیے۔ رمال اور سائل کو زائچہ کشید کرتے اور کرواتے وقت باوضو ہونا چاہیے۔ رمال کو چاہئے کہ غیر شرعی سوالات کے جوابات نہ دے۔ اور سائل پر بھی لازم ہے کہ غیر شرعی سوالات نہ کرے۔ ورنہ رمال اور سائل دونوں رجعت کا شکار ہو جائیں گے رمال کے لیے سخت قسم کے جلالی و جمالی پرہیز ہیں۔ جو یہ دعویٰ کرے کہ میرے پاس جنات ہیں یا مؤکلات ہیں۔ چاہے مسلمان ہوں یا غیر مسلم۔ دراصل وہ کاہن ہونے کا دعویٰ کر رہا ہے۔ اور کفر کر رہا ہے۔

یہ علم صرف کتب کے مطالعہ سے حاصل نہیں ہوتا۔ بلکہ اس علم کے حصول کے لیے سب سے بنیادی شرط اللہ تعالیٰ اور پاک محمدؐ و آل محمدؐ کی رضا ہے۔ اس علم کے حصول کے لیے متقی و پرہیز گار ہونا ضروری ہے۔ اور کسی متقی و پرہیز گار استاد سے عملی مدد لینے کی ضرورت ہے۔ جس پر کئی سال لگ جاتے ہیں۔ دو چار باتیں جان کر عوام کو بے وقوف بنانے کا گناہ نہ کیا جائے۔

قارئین کرام ہر بار کی طرح اس بار بھی آپ سے درخواست ہے کہ ہر شب جمعہ یا جمعہ کے گیارہ بجے سے پہلے پہلے کوشش کر کے اوّل و آخر چودہ چودہ بار درود شریف کے ساتھ ایک بار حدیث کساء کی تلاوت کریں۔ اور حسب استطاعت غریب سادات کو خمس یا ہدیہ قربۃً الی اللہ کی نیت سے اور غیر سادات کو صدقہ و خیرات قربۃً الی اللہ سے رقم یا ضروریات زندگی کی کوئی چیز دیں۔



# اسم اعظم

تحریر: جابر علی المعروف شایان علی
0312-5310914, 0302-5243272
محلہ قصر زہرا گلی ذاکر محمد حسین والی، جھنگ صدر پوسٹ کوڈ 35200

کیا شان ہے محمدؐ و آل محمدؐ کی جن کو اسم اعظم کے 73 حروف میں سے 72 عطا کیے گئے۔ حالانکہ گزشتہ انبیاء علیہم السلام میں کسی کو 25 سے زائد عطا نہیں ہوئے اور وہ حروف جن کی جھلک موجب تجلیات فقر ہے۔ یہی وہ ہستیاں ہیں کہ جن کے ذکر کے دوران وقت کو ساکن کر دیا جاتا ہے۔

رب کعبہ کی قسم!

معصومین علیہم السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص ہمارا ذکر کرنے میں مشغول ہوتا ہے خالق کائنات اس کے ان لمحات کو زندگی کے گزرے وقت میں شمار ہی نہیں فرماتا بلکہ اسکی زندگی میں اتنا وقت مزید بڑھا دیا جاتا ہے اور بھلا ایسے کیوں نہ ہو کہ آیت مبارکہ وَابْتَغُوْا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ کے حقیقی وارث بھی تو یہی ہیں اور وہ وسیلہ جن کی ثناء خوانی میں صاحبان ایمان ملائکہ یہاں تک کہ خود رب کعبہ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِيْ شَاْنٍ کا مالک اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ط يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا کے تحت مصروف ہیں اور انتہا نہیں کہ اپنے اسم اعظم تک پہنچنے کا مختصر ذریعہ بھی انہی کے اسماء میں عیاں کر کے فرمایا اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا اسی تطہیر میں موجود اسم اعظم کی معرفت میں کل 5 پاروں کی 5 سورتوں میں 23 آیات مبارکہ نازل فرمادیں۔ انہی آیات مبارکہ میں لَهٗ مَقَالِيْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کا کنز یعنی اسم اعظم موجود ہے۔ ان آیات مبارکہ پر سلسلہ بہ سلسلہ ریسرچ پیش کروں گا اس مرتبہ ان آیات مبارکہ سے پہلی آیت پارہ نمبر ۳ آیت نمبر ۳۶ سورہ آل عمران پر ریسرچ پیش خدمت ہے۔ اسم اعظم کے استعمال سے قبل یہ ضروری ہے کہ اس کی تاثیر کو دائمی کیا جائے اور آنے والی نسلوں میں منتقل کیا جائے۔ اس آیت مبارکہ کے آخر میں وَاِنِّيْٓ اُعِيْذُهَا بِكَ سے الرَّجِيْمِ تک اسی مقصد کی تکمیل ہے۔ اس آیت مبارکہ کے اور بہت سے خواص ہیں بالخصوص حفاظت از دشمنان، حفاظت از شر جنات، نجات از مکر و فریب، نجات از ام الصبیان، نجات از پوشیدہ امراض، تبدیلی جنس در شکم مادر وغیرہ ہیں۔ یاد رہے یہ انتہائی موثر و مجرب ہیں اس آیت مبارکہ کو روزانہ بعد از فجر 19 مرتبہ مع درود پاک اول و آخر 19 مرتبہ ورد کریں اور پانی پر دم کر کے استعمال کریں انشاءاللہ مستفید و مستفیض ہوں گے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ اِنِّيْ وَضَعْتُهَآ اُنْثٰى ط وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ ط وَلَيْسَ الذَّكَرُ كَالْاُنْثٰى ط وَاِنِّيْ سَمَّيْتُهَا مَرْيَمَ وَاِنِّيْٓ اُعِيْذُهَا بِكَ وَذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ (آل عمران ۳۶)

جملہ وضاحت کر دی ہے پھر بھی کوئی جز سمجھ میں نہ آئے تو بذریعہ خط و کتابت یا بذریعہ فون سمجھ سکتے ہیں۔ کسی بھی مسئلے کا حل بذریعہ علم الجفر، اعداد، رمل، اور نجوم سے کرتا ہوں کوئی مسئلہ ہو تو اس ناچیز کو ضرور یاد کیجیے گا۔ انشاءاللہ آئندہ مزید ریسرچ پیش کروں گا۔

مولانا محمد علی عابد قنبری
0302-2830786

# علم رمل کی افادیت

روایت میں موجود ہے کہ رسولؐ اکرم نے اپنے صحابہ کرامؓ کی موجودگی میں ارشاد فرمایا۔ آخری زمانے کے مسلمان میرے بھائی ہیں۔ صحابہ کرامؓ نے گذارش کی یارسول اللہ ہم آپؐ کے ساتھ ہیں اور ہمیں یہ اعزاز نہیں دیا گیا۔ آپؐ نے فرمایا تمہیں اگر کوئی مشکل پیش آئے تو میں تمہارے سامنے موجود ہوں جبکہ اس زمانے میں جب مشکلات و پریشانیاں عروج پر ہونگی اور میں بھی ظاہراً ان کے سامنے موجود نہیں ہونگا صرف میری تعلیمات اور میرے اہلبیتؑ کا عمل و کردار ہی ان کے لیے مشعل راہ ہونگے۔ ان مصائب والم میں جو شخص اپنے دین کی حفاظت کرے گا۔ وہ میرا بھائی ہے۔ کتنا بڑا اعزاز ہے لیکن تب جب ہم صحیح معنوں میں اپنے دین کی حفاظت کریں اور تعلیمات محمدؐ آل محمدؐ پر عمل کریں یقیناً ہماری پریشانیاں ہمارا دین سے دوری کا نتیجہ ہے۔ جادو، بندش، کاروبار میں رکاوٹ، اولاد کا باندھ دینا، طلاق کی شرح زیادہ ہونا، رزق کی تنگی یہ سب ہماری مشکلات ہیں۔ ہم اپنی طرف تو دیکھتے نہیں اور پھر عاملوں طرف دوڑتے ہیں یہ ہوگیا؟ یہ کردیا؟ اب کیا ہوگا؟ بھائی اپنی اصلاح کرلیں آپ کو ان سب کی ضرورت نہیں ہے خدا اگر عامل کی سنتا ہے۔ تو آپ کا بھی وہی خدا ہے آپ کی کیوں نہیں سنتا جبکہ نہ وہ عامل معصوم ہے اور نہ آپ معصوم ہیں۔ دونوں ایک جیسے ہیں۔ ہاں اگر کوئی کسی آزمائش میں آگیا ہے۔ امتحان میں آگیا ہے تو پھر بھی وہ عمل جو اہلبیت علیہم السلام نے تعلیم فرمائے ہیں۔ لیکن پہلے اپنے دامن کو صاف کریں واجبات کو ادا کریں، اول وقت میں نماز ادا کریں۔ استغفار کثرت سے پڑھیں اور بالخصوص نعمات خداوندی کا زیادہ سے زیادہ شکر ادا کریں۔ تاکہ نعمات میں اضافہ ہو اور مشکلات حل ہوں صحیح معنوں میں تعلیمات آئمہ پر عمل کرنا ہے جو دنیا و آخرت کی نجات کے لیے کافی اور ثواب جاریہ بھی ہے جس کے حقدار امامیہ جنتری کے بانی آغا نثار احمد (مرحوم) و ادارہ اور میرے دادا مولانا حکیم فقیر محمد جعفری (مرحوم) کے درجات کی بلندی کے لیے ہیں اور میں ان دونوں بزرگوں اور جمیع مومنین و مومنات مرحومین شہداملت جعفریہ بالخصوص شہداء کوئٹہ، شہدائے کراچی اور مختلف واقعات میں مختلف شہروں میں شہید ہونے والے مومنین کی بلندی درجات کے لیے سورہ فاتحہ کے لیے ملتمس ہوں اور دعا گو ہوں آغا افتخار حسین اور ان کے ادارے کے تمام ساتھی اور میرے والدین کی طول عمر اور صحت کے لیے (آمین)

علم رمل کے ذریعے ماضی، حال، مستقبل، اسرار مخفی اور رازہائے پوشیدہ معلوم ہوتے ہیں یہ ہرگز علم غیب نہیں ہے۔ ہمارے ہاں علماء یہ سمجھتے ہیں کہ یہ قریب ترین جواب دیتا ہے اور میرا مشاہدہ بھی یہی ہے۔ بہت سے ایسے لوگوں کے زائچے سامنے آتے ہیں جو علاج کسی اور مرض کا کررہے ہوتے ہیں اور ان کا مسئلہ کوئی اور ہوتا تھا اور جب تشخیص کرکے علاج کیا تو بہتری آگئی اصل میں ایک بڑا مسئلہ عوام کا یہ بھی ہے تشخیص نہیں کرتے خود طے کرکے جنتری میں کوئی عمل پڑھا اور کرنا شروع کردیا ایک مدت بعد پتہ چلا ہمیں تو یہ مرض تھا ہی نہیں اچھا قصور ان کا بھی نہیں جب انسان پریشان ہو تو ہر مرض ایک جیسا ہی لگتا ہے نہ جادو کا فرق پتہ چلتا ہے، نہ سائے کا، نہ نظر بد کا، اور نہ ہی جسمانی بیماری کا جو کسی نے بتادیا اس پر عمل کرلیا میں نے اپنے مضامین میں کوشش تو کی ہے کہ قارئین امامیہ جنتری کے لیے علم رمل آسان سے آسان کیا جائے۔ تاکہ وہ اپنے مسئلے کی خود ہی تشخیص کرلیں گذشتہ مضمون میں زائچہ بنانا سیکھایا اس میں احکام لگانے کے حوالے سے تحریر کررہا ہوں۔ استادان قدیم نے زائچہ کشید کے تین قاعدے مقرر کیے ہیں اول بذریعہ نقاط ۱۶ سطروں سے زائچہ بنایا جائے۔ دوئم بذریعہ قرعہ ڈال کر زائچہ بنایا جائے۔ سوئم بذریعہ اعداد بول کر زائچہ بنایا جائے۔ میں نے آخر والا طریقہ کو اپنایا ہے۔ اس لیے کہ پہلے دونوں طریقوں کے لیے سائل کا سامنے موجود ہونا ضروری ہے لیکن اس طریقے میں سامنے ہونا شرط نہیں ہے آپ فون پر چار عدد بتادیں اور اپنا مسئلہ بتائیں ہم زائچہ بنا کر احکامات لگا کر مسئلہ سے آگاہ کردیں گے۔

رمل کا دار و مدار محض دو بنیاد پر ہے۔ (۱) طالع، (۲) خانہ مقصد اس کے بعد یہ دیکھنا ہے کہ طالع کا کون سا ستارہ ہے، کس گھر کا مالک ہے جس گھر کا مالک اس گھر کا ستارہ کونسا ہے۔ دونوں کی پوزیشن کیا ہے قوی ہے یا ضعیف؟ پھر اس کے بعد شکل طالع اور شکل مقصد کو آپس میں ضرب دیں جو شکل حاصل ہوگی اس کا نام ہے انسان الامر اس کو دیکھیں زائچہ میں موجود ہے یا نہیں اور یہ کس گھر کا مالک ہے۔ جس گھر کا مالک ہے اس کا ستارہ کونسا ہے قومی ہے یا ضعیف ہے۔ اگر انسان الامر وتد کے خانے میں ہے تو سوال حال کا ہے اور مراد بھی حال میں حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اگر مائد وقد میں ہے تو سوال مستقبل کا ہے اور مستقبل میں مراد چاہتا ہے اگر زائل وتد میں ہے تو سوال ماضی کا ہے یعنی ماضی میں جو مقام حاصل تھا وہی مقام حاصل کرنا چاہتا ہے یا حالات خراب تھے تو اس سے چھٹکارہ چاہتا ہے۔ اس کا پتہ شکل کی سعادت و نحوست سے چل سکتا ہے۔ تینوں طریقوں سے جو شکلیں حاصل ہوتی ہے ان کے تکرار کے ذریعے کامیابی و ناکامی کے اسباب کا پتہ چل جاتا ہے۔ اور ان ہی ۳ خانوں کے منسوبات سے ماضی حال مستقبل اور سب کچھ بتایا جاسکتا ہے۔ صرف مشق اور مہارت کی ضرورت ہے۔

**(1) اگر سائل سوال کرتا ہے خطرے کا، جان کا، مال، اولاد کا، گھر کا یا تجارت کا خطرہ واقعی حقیقی ہے، یا نہیں نقصان کا ڈر تو نہیں؟**

زائچہ کشید کریں اور پھر دیکھیں اگر شکلیں نحس ہیں تو خطرہ صحیح ہے مگر زیادہ نقصان نہیں ہے اگر زائچہ کی شکل اول (طالع) اور شکل ہفتم، نہم اور دہم سعد ہیں تو خطرہ میں کوئی حقیقت نہیں ہے۔ دور کوئی نقصان پہنچنے والا نہیں ہے۔ اگر خانہ ہشتم طریق ہو تو خطرہ ہے اور نقصان کا اندیشہ ہے اگر نقی الخد، عتبہ الخارج، لحیان، زائچہ میں دو تین جگہ تکرار کرے تب خطرہ ہے اور اگر طالع میں جماعت یا حمرہ آئے تب بھی خطرہ ہے اگر ان دونوں شکلوں میں سے کوئی میزان الرمل میں آجائے یا تکرار کرے تو خطرہ قریب ہے اور شدید بھی ہے اگر خانہ ہشتم میں نہم اور تیرہویں خانے میں قبض




الداخل آئے تو جان کا خطرہ نہیں ہے ہاں مالی نقصان کا خطرہ ہے اور مجموعی حیثیت میں دیکھو کہ اگر زائچہ میں اشکال سعد زیادہ ہیں تو کسی قسم کا خطرہ نہیں ہے فائدہ کی بھی امید ہے اگر سب زائچہ میں اشکال نحس زیادہ ہیں تو نقصان کا اندیشہ ہے باقی حقیقی عالم الغیب خدا ہے۔

**(2) اگر سائل سوال کرے سفر کے لیے، مقدمے میں الجھے ہوئے ہونے کے لیے، امتحان کا نتیجہ معلوم کرنا چاہتا ہے، تجارت شروع کرنا چاہتا ہے نفع و نقصان کی فکر ہے۔**

زائچہ کشید کرو اگر زائچہ میں شکل چہارم یا ششم یا ہشتم نحس ہو تو خلاف ہو سکتا ہے مجموعی طور پر زائچہ کی ۱۶ اشکلوں کی سعد اور نحس شکلوں کو شمار کرو، اگر سعد زیادہ ہیں تو فائدہ نحس زیادہ ہیں تو نقصان۔ لیکن ایک استاد رمل کا تجربہ لکھ رہا ہوں وہ لکھتے ہیں۔




شکل طالع کو شکل ہفتم سے ضرب دو اور شکل نہم اور دہم کو ضرب دو اب دونوں کو باہمی ضرب دو، جو شکل برآمد ہو رہی ہو وہی جواب ہے۔ لایعلم الغیب الا ھو

**علم رمل کے تحت بہت سے سوالوں کا جواب دیا جا سکتا ہے۔ جو روز مرہ سوال پیش آتے ہیں ان میں سے چند ایک کا ہم ذکر کر رہے ہیں۔**

میرا طالع کیسا ہے؟ اپنی جان کے لیے سوال کیا ہے؟ اپنی زندگی اور تندرستی کے لیے سوال کیا ہے؟ میرا ماضی و حال و مستقبل کیسا ہے؟ میری مالی حالت کیسی ہے؟ ماضی میں کیسی تھی حال میں کیسی ہے اور مستقبل میں کیسی ہوگی؟ مجھے کاروبار ملے گا یا نہیں؟ حصول حال کا ذریعہ کیا ہوگا؟ خرید و فروخت میں نفع ہوگا؟ میرا کام آج کل کیسا ہے؟ میرا کسی سے مال لینا کیسا ہے اور قرض دینا کیسا ہے؟ میرا قرضہ جلد ملے گا یا دیر سے؟ مقروض سے قرضہ وصول ہوگا یا نہیں؟ دعوی میراث کا کروں یا نہ کروں؟ کسی آدمی کے ساتھ شراکت کروں یا نہ کروں؟ مجھے شرکت میں فائدہ ہوگا یا نہیں؟ کیا عزیز و اقارب سے فائدہ ہوگا یا نقصان؟ میرے اقربا میرے ساتھ کیسے رہیں گے؟ میرے گھر والے میرے حق میں ہیں یا نہیں؟ ان کے ساتھ رہوں یا الگ رہوں؟ سفر کس طرف کا ٹھیک رہے گا؟ اندرون ملک کا یا بیرون ملک کا؟ اسی شہر میں کاروبار صحیح ہے یا دوسرے شہر کاروبار کے لیے ہجرت کروں؟ وہاں جا کر میری مراد پوری ہوگی یا نہیں؟ میں نے خواب دیکھا تعبیر کیا ہوگی؟ نیک ہے یا بد ہے؟ مجھے اس بات کا علم ہو گا یا نہیں؟ جسکے پاس علم سیکھنے جاتا ہوں کیا وہ علم جانتا ہے؟ حصول علم میں آسانی ہوگی یا دشواری؟ میری مانی ہوئی منت سے مراد حاصل ہوگی یا نہیں؟ میں فلاں املاک خریدوں یا نہیں؟ میرا مکان میرے لئے کیسا ہے؟ مجھے یہ مکان راس ہے یا نہیں؟ میری شادی کب ہوگی؟ کیا میری شادی میں کوئی رکاوٹ ہے؟ میری شادی کہاں ہوگی؟ یہاں ہوگی یا کہیں اور ہوگی؟ اپنوں میں ہوگی یا غیروں میں ہوگی؟ میرے ہاں اولاد ہوگی یا نہیں؟ میری ہاں بیٹیاں ہی ہیں کیا میرے ہاں اولاد نرینہ یعنی فرزند ہوگا؟ اولاد نہ ہونے کی علت میں ہوں یا میری زوجہ ہے؟ اور اسے کیا مرض ہے؟ جس کی وجہ سے اولاد نہیں ہو رہی؟ میرے گھر میں پریشانیاں کب ختم ہونگی؟ اس کا کوئی حل ہے یا نہیں؟ میں محنت بھی کرتا ہوں لیکن پڑھائی میں دل نہیں لگتا میں کیا کروں؟ میں امتحان میں کامیاب ہوں گا یا نہیں؟ مجھے انعام ملے گا یا نہیں؟ مریض پہ سحر یا جادو کس نے کیا؟ کیا چوری کا مال ملے گا یا نہیں؟ اگر ملے گا تو کس قدر ملے گا؟ کیا چور مرد ہے یا عورت؟ جاننے والا ہے یا باہر کا آدمی ہے؟ غائب زندہ ہے اور کب تک واپس آئے گا؟ گریختہ اپنی مرضی سے گیا ہے یا کوئی لے گیا ہے؟

نوٹ: سوال کرنے والے حضرات دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر اور یہ نیت رکھتے ہوئے کہ اللہ سب کچھ جاننے والا ہے اور بندہ فقط کوشش کرنے والا ہے اپنا مسئلہ اور 1 سے 16 کے درمیان چار عدد لکھ کر پھر فون کریں۔

مہربانی کر کے ایس ایم ایس نہ کریں۔

اوقات رابطہ صبح 10 بجے سے شام 4 بجے — ہدیہ فی سوال 300 روپے

0302-2830786,0315-2266569,0341-2827585

# ریکی

## (ایک آسان اور مؤثر نورانی علم)

ڈاکٹر سید نیاز محمد ہمدانی فاضل قم۔ایم اے (اسلامیات۔عربی۔فارسی) پی ایچ ڈی (میٹافزکس)
Ph: 0092 42 37483664, Mob: 0333 4394138,
Email: syedniazm@yahoo.com,
Web: drhamadani.org

**اب تک آپ کی زندگی جیسی بھی تھی اور اس وقت آپ کی زندگی جیسی بھی ہے ، اس کی فکر چھوڑیئے اور اپنی باقیماندہ زندگی کو ایسا بنائیں جیسا آپ چاہتے ہیں**

دنیا کے ہر انسان کے دل میں بہت سی خواہشیں ہوتی ہیں جنہیں وہ پورا کرنا چاہتا ہے۔لیکن عموماً دیکھا گیا ہے کہ بہت سے لوگ بہت سی خواہشات پوری نہیں کر پاتے۔مرزا غالب نے اسی لئے کہا تھا کہ : ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے۔خواہشات چھوٹی بھی ہوسکتی ہیں اور بڑی بھی۔ایک انسان کی خواہش ہوسکتی ہے کہ وہ روزانہ ایک ہزار روپیہ کمالے جب کہ کسی اور کی خواہش یہ ہوسکتی ہے کہ وہ روزانہ ایک لاکھ روپیہ کمالے۔کسی کی خواہش اتنی سی ہوتی ہے کہ وہ کلرک بن جائے تو کسی کی خواہش یہ ہوتی ہے کہ وہ ملک کا وزیراعظم بن جائے۔کسی کی خواہش مادی ہوتی ہے تو کسی کی خواہش روحانی ہوتی ہے۔کسی کی خواہش ذاتی ہوتی ہے اور کسی کی خواہش اور مقاصد قومی اور بین الاقوامی ہوتے ہیں۔لیکن یہ بات طے ہے کہ انسان کی خواہش کچھ بھی ہو اسے پورا کرنے کے لئے انسان کو طاقت کی ضرورت ہوتی ہے۔کمزور انسان اپنی خواہشات کو پورا نہیں کرسکتا۔لہٰذا دیکھا گیا ہے کہ ہر انسان اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے طاقت حاصل کرنے کی کوشش کرتا ہے۔کوئی اقتصادی طاقت حاصل کرنا چاہتا ہے تو کوئی سیاسی طاقت۔کوئی مادی طاقت حاصل کرنے میں مصروف ہے تو کوئی روحانی طاقت حاصل کرنے کے لئے سرگرم عمل نظر آتا ہے۔ہر انسان اپنی خواہشات کی تکمیل کے لئے زیادہ سے زیادہ طاقت حاصل کرنے کی تگ ودو میں مصروف ہے۔

موجودہ دور میں اور ماضی میں ایک بہت بڑا فرق یہ پیدا ہوا گیا ہے کہ ماضی میں انسان کی خواہشات سادہ اور تھوڑی تھیں جبکہ ان خواہشات کو پورا کرنے کے وسائل نسبتاً زیادہ تھے۔اس کے برعکس جدید دور میں انسان کی خواہشات میں بہت زیادہ اضافہ ہوگیا ہے اور ان خواہشات کو پورا کرنے کے وسائل کم سے کم ہوتے جارہے ہیں۔اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ خواہشات کی تکمیل ماضی کی نسبت بہت مشکل ہوگئی ہے۔خواہشات کی تکمیل نہ ہونے کے نتیجہ میں ناکامی اور ناکامی کے نتیجہ میں ٹینشن اور ڈیپریشن میں بہت اضافہ ہوگیا ہے جس نے انسان کو اور بھی کمزور کردیا ہے۔دور حاضر کے انسان کے کمزور ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ہر شخص اپنی خواہشات کی تکمیل میں اس طرح سرگرداں ہے کہ کسی کو دوسرے کی فکر ہی نہیں۔کسی کے پاس دوسرے کے بارے میں سوچنے کی فرصت ہی نہیں ہے۔اس طرح دور جدید میں دوستیاں اور رشتہ داریاں بھی کمزور ہوگئی ہیں جس کی وجہ سے انسان تنہا اور کمزور ہوگیا ہے۔

اللہ تعالٰی جو انسان کا اور ساری کائنات کا رب ہے،اس نے کائنات میں طاقت کی بہت سے اقسام اور بہت سے ذرائع رکھے ہیں۔ان میں سے بعض ہر ایک کو نظر آتے ہیں اور بعض کسی کسی کو اور بعض کسی کو بھی نہیں۔مثال کے طور پر بھاری سامان ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے کے لئے انسان اونٹ اور ہاتھی کی طاقت استعمال کرتا تھا۔لیکن بعد میں جب انسان نے آگ کی طاقت دریافت کرلی تو اب انجن کے ذریعے آگ کی طاقت کو استعمال کرکے بہت زیادہ بوجھ زیادہ آسانی کے ساتھ زیادہ دور تک لے جاسکتا ہے۔سورج کی روشنی اور حرارت میں سولر انرجی یا شمسی توانائی ہمیشہ موجود تھی۔لیکن انسان کو اس کا علم نہیں تھا۔جب انسان کو اس طاقت کا علم ہوا تو اس نے ایسے آلات ایجاد کر لئے جن کے ذریعے وہ سورج کی روشنی اور حرارت کی طاقت یعنی سولر انرجی کو قابو میں لاکر استعمال کرنے لگا ہے۔ جب سے دنیا بنی ہے یورینیم دنیا میں موجود تھی۔مگر کسی کو معلوم نہیں تھا کہ یورینیم کے ایٹم میں کتنی طاقت پوشیدہ ہے۔اگر آپ کے سامنے ایک چھوٹی سی پڑیا میں ایک گرام یورینیم پڑا ہو تو کیا آپ اندازہ کرسکتے ہیں کہ اس سے کتنی طاقت حاصل ہوسکتی ہے؟ سائنس دانوں کا کہنا ہے کہ ایک گرام یورینیم سے اتنی طاقت حاصل کی جاسکتی ہے جتنی دو ہزار کلوگرام پٹرول یا تین ہزار کلوگرام کوئلے سے حاصل کی جاسکتی ہے۔

یہ مثالیں ان طاقتوں کی ہیں جو ہمارے باہر موجود ہیں۔اللہ تعالٰی نے کائنات کے اندر اور خود انسان کے اندر بہت سی طاقتیں رکھی ہیں جو بیرونی دنیا میں موجود طاقتوں کی نسبت بہت طاقتور ہیں۔مولا علی علیہ السلام کا یہ شعر معروف ہے جس میں آپ انسان سے فرماتے ہیں:

**اتزعم انک جرم صغیر و فیک انطوی العالم الاکبر**

(ترجمہ: کیا تم نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ تم ایک چھوٹا سا جسم ہو حالانکہ تمہارے اندر ایک بڑی کائنات پوشیدہ ہے)

اس شعر میں مولا علی علیہ السلام نے انسان کے اندر کی پوشیدہ کائنات کا باہر کی نظر آنی والی کائنات سے موازنہ کرکے انسان کے اندر کی کائنات کو بڑی کائنات کہا ہے۔

انسان کو اللہ تعالٰی نے جسمانی طاقت کے علاوہ بہت سے دوسری طاقتوں سے بھی نوازا ہے۔لیکن انسان نے ابھی تک اپنی ان طاقتوں کا ایک چھوٹا سا حصہ بھی دریافت نہیں کیا ہے۔جو کچھ اب تک انسان نے دریافت کیا ہے وہ





ستقبل میں کیسی ہوگی ؟ مجھے
ہوگا؟ خرید وفروخت میں نفع
ل لینا کیسا ہے اور قرض دینا
ں سے قرضہ وصول ہوگا یا نہیں
کے ساتھ شراکت کروں یا نہ
یا عزیز و اقارب سے فائدہ
گے؟ میرے گھر والے میرے
ہوں؟ سفر کس طرف کا ٹھیک
ں کاروبار صحیح ہے یا دوسرے شہر
اد پوری ہوگی یا نہیں؟ میں نے
ے؟ مجھے اس بات کا علم ہو
نتا ہے؟ حصول علم میں آسانی
د حاصل ہوگی یا نہیں ؟ میں
ئے کیسا ہے؟ مجھے یہ مکان راس
ں میں کوئی رکاوٹ ہے؟ میری
پنوں میں ہوگی یا غیروں میں
بیٹیاں ہی ہیں کیا میرے ہاں
ت میں ہوں یا میری زوجہ
نہیں ہو رہی ؟ میرے گھر میں
ے؟ میں محنت بھی کرتا ہوں لیکن
ں میں کامیاب ہوں گا یا نہیں
نے کیا؟ کیا چوری کا مال ملے
ہے یا عورت؟ جاننے والا ہے
ں آئے گا؟ گریختہ اپنی مرضی

کس قدر حقیر اور ناچیز ہے اس کا بھی ہمیں اندازہ نہیں ہے۔ ان طاقتوں میں سے ایک طاقت ریکی ہے جو انسان کے اندر بھی موجود ہے اور باہر کی کائنات میں بھی موجود ہے جو پچھلی چند دہائیوں کے دوران دِنیا میں بہت تیزی سے معروف ہوئی۔ اس طاقت اور انسان کی دوسری روحانی طاقتوں میں ایک بنیادی فرق یہ ہے کہ دوسری طاقتوں کو حاصل کرنے کے لئے انسان کو بہت محنت، بہت ریاضت اور بہت مشقت کرنی پڑتی ہے جبکہ ریکی کی تربیت حاصل کرنا اور اپنے مقاصد کے حصول کے لئے اسے استعمال کرنا انتہائی آسان ہے اور اس میں کسی قسم کا خطرہ بھی موجود نہیں ہے۔ یہی ریکی کی مقبولیت کا اصل راز ہے۔

ریکی بنیادی طور پر جاپانی زبان کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں کائناتی **قوت حیات**: یہ ہر زندہ چیز میں پائی جاتی ہے۔ جب یہ مکمل اور متوازن حالت میں ہو تو زندہ چیز صحتمند رہتی ہے۔ اگر اس میں کمی واقع ہو جائے یا اس کا توازن بگڑ جائے تو بیماری پیدا ہو جاتی ہے۔ جب یہ مکمل طور پر ختم ہو جائے تو موت واقع ہو جاتی ہے۔ ریکی کے ذریعے مذکورہ کمی اور عدم توازن کو بہت آسانی سے برطرف کیا جا سکتا ہے۔ اگر آپ بیمار ہیں اور بیماری کی تکلیف سے نجات حاصل کرنا چاہتے ہیں، اگر آپ کاروباری ہیں اور اپنے کاروبار میں ترقی کرنا چاہتے ہیں، اگر آپ کاشتکار ہیں اور اپنی فصلوں کو بہتر بنانا چاہتے ہیں، اگر آپ میں اعتماد کی کمی ہے اور آپ اپنی خوداعتمادی میں اضافہ کرنا چاہتے ہوں، یا مسلسل ناکامیوں نے آپ کو مایوسی کے اندھیروں میں دھکیل دیا ہے، اگر آپ ٹینشن اور ڈیپریشن کا شکار ہو رہے ہیں تو ریکی آپ کے لئے ایک بہترین ہتھیار ثابت ہو سکتا ہے۔ مختصر یہ کہ صحت، سکون، خوشحالی، کامیابی اور اطمینان و سکون سے بھرپور زندگی حاصل کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ نے جو وسائل مہیا فرمائے ہیں ریکی ان میں سے ایک مؤثر ذریعہ ہے۔ ریکی کے ذریعے نہ صرف ہم اپنی مادی اور جسمانی زندگی کی کیفیت کو بہتر بنا سکتے ہیں بلکہ اپنی عبادات کو بہتر بنانے کا کام بھی لے سکتے ہیں۔ ریکی آپ کی عبادات کی روحانی تاثیر میں یقینی اضافہ کر سکتی ہے۔

ہر مسلمان اپنی زندگی میں کسی نہ کسی انداز میں اللہ تعالیٰ کا ذکر ضرور کرتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ذکر اور اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ حیرت انگیز طاقتوں کے خزانے ہیں۔ لیکن اکثر لوگ اللہ تعالیٰ کے ذکر اور اس کے اسمائے حسنیٰ کے ورد کو الفاظ کی ادائیگی سے آگے نہیں لے جا سکتے۔ سالہا سال کی عبادت، ذکر اور مختلف اوراد کے باوجود ان کی زندگی میں کوئی بہتری نہیں آتی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ زبان سے تو ذکر کر رہے ہوتے ہیں لیکن اس ذکر اور ان اسماء کی انرجی کی سطح پر نہیں جا پاتے۔ اللہ تعالیٰ کے ذکر اور اس کے اسمائے حسنیٰ کی انرجی کو فعال کرنے کے لئے جو روحانی حالت درکار ہوتی ہے ریکی اس روحانی حالت کے حصول میں بھی بہت مفید اور معاون ثابت ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ بحق محمد و آل محمد تمام مومنین و مومنات کو دنیا اور آخرت کی خیر و برکت عطا فرمائے۔

# یاقوت (RUBY)

0300 4519796
حکیم سیّد مظفر علی رضوی المعروف جوھرے

اس کو اردو میں "یاقوت" اور انگریزی میں "روبی" کہتے ہیں قدیمی اور تاریخی کتابوں کے حوالے سے فارسی میں اسے "دربیزا" کہتے ہیں یاقوت جواہر کی اعلیٰ قسم ہے اس کا شمار "نورتن" میں ہوتا ہے۔ اسکی صلابت یعنی سختی 9 درجے ہیں۔ اسکی وجہ سے یہ ہیرے کے علاوہ ہر جواہر کو چھیل سکتا ہے۔ بہت قدیمی جواہر ہونے کی وجہ سے اس کا تذکرہ پرانی کتابوں میں بھی ملتا ہے۔

علامہ سیّد باقر شاہ چکڑالوی مرحوم کی کتاب "مجالس المرضیہ" میں بھی جسے علامہ حسین بخش جاڑا مرحوم نے مرتب کیا ہے صفحہ ۲۷۱ پر علامہ لکھتے ہیں کہ حضرت سلیمانؑ کے ہاتھ میں جو انگشتری تھی وہ یاقوت ہی کی تھی۔ اسکے بعد یہ انگشتری حضرت علیؑ کے ہاتھ میں آئی۔ جو کہ آپؑ نے حالت رکوع میں سائل کو دے دی۔ جب امام زمانہ کا ظہور ہوگا تو یہ انگشتری امام زمانہؑ کے ہاتھ میں ہوگی حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت ہے کہ یاقوت کی انگوٹھی داہنے ہاتھ میں پہننا سنت ہے تین معتبر حدیثوں میں حضرت علی علیہ السلام سے منقول کہ یاقوت کی انگوٹھی پہننے سے پریشانی زائل ہوتی ہے۔

یاقوت ایسا جواہر ہے کہ بارہ سٹارز میں سے 9 کے لیے پہننا بہترین ہے۔ دلو، ثور، اور میزان کے علاوہ اسے سب پہن سکتے ہیں۔

**خواص**: جن لوگوں میں قوت فیصلہ کی کمی ہو یا خوف کا شکار ہوں، دل کے مریض کے لیے پہننا خوب ہے۔

**سحری خواص**: یاقوت کی انگشتری پہننے سے خون صاف ہوتا ہے، نبض کی مہلک تیز رفتار کو اصلی حالت میں لاتا ہے، روح کی طاقت کو بڑھاتا ہے، ہیضہ، طاعون اور آسمانی بجلی سے محفوظ رکھتا ہے۔

**طبی خواص**: طب یونانی میں اس کے دو مشہور مرکبات ہیں (1) مفرح **یاقوتی معتدل** امراض رحم اور اسہال میں مفید ہے اعسائے رئیسہ کو قوت دیتی ہے، بھوک لگاتی ہے، اور کمزوری کو زائل کرتی ہے (2) **خمیرہ یاقوت** یاقوت کا یہ خمیرہ ضعف قلب کے لیے نہایت مفید ہے۔ خفقان اور مالخولیا میں فائدہ مفید ہے۔

# مُستحصلہ جفر خبریہ

تحریر: ایم غلام عباس اعوان خوشاب
0454-209131

قارئین امامیہ جنتری۔ اسلام علیکم! خدا کرے سال 2014 ہمارے لیے اور آپ سب کے لیے ڈھیروں خوشیاں اور لازوال مسرتیں لے کر آیا ہو۔ حسب معمول اس سال بھی آپ کے لیے ایک دلچسپ اور آسان قاعدہ جفر پیش کیا جاتا ہے۔ میرا صبح سے شام تک معمول عام ہے۔ مجھے بے حد پسند اور قوی امید ہے کہ اہل ذوق کو بھی ضرور پسند آئے گا۔ ایک نقطہ عرض کرتا چلوں کہ یہ روحانی علوم محض بازیچہ اطفال نہیں ہیں ان پر بہت زیادہ مشق کی ضرورت ہوتی ہے۔ لگن اور شوق سے محنت کی جائے تو حجابات ختم ہوتے چلے جاتے ہیں۔ اس لیے نئے مشق کرنے والوں کو اگر شروع میں دقت محسوس ہو تو گھبرائیں نہیں بلکہ مستقل مزاجی سے مشق جاری رکھیں۔

## قواعد مُستحصلہ:

(ا) عمدہ اور خوبصورت پیرائے میں سوال بندش کریں

(۲) جس عیسوی تاریخ و ماہ و سال میں سوال ہوا ہے وہ لکھ لیں اور اس دن ہفتہ کا جو بھی دن ہو وہ بھی لکھ لیں۔

(۳) سوال کو بسط حرفی کریں یعنی الگ الگ حروف میں کر لیں۔

(۴) تاریخ کا عدد لکھیں پھر مہینہ کا عدد پھر سال کے اعداد اور آخر میں یوم کے نام کو الگ الگ حروف میں کر کے اس کے اعداد مفردہ لکھ دیں۔

جیسے:

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ھ | ف | ت | ھ | ا | ت | و | ا | ر | ب | ی | ر |
| ۵ | ۸ | ۴ | ۵ | ۱ | ۴ | ۶ | ۱ | ۲ | ۲ | ۱ | ۲ |

وغیرہ

(۵) اب اس سطر اعداد کے مطابق بسط حرفی سطر سوال سے حروف گنتی کر کے اٹھا لیں۔ یہ سطر آپ کے سوال کا جواب پیش کرے گی۔ اکثر تمام سطر خود ناطق جواب بناتی ہے اور کبھی محض ایک دو حروف کو نظیرہ و ہم رتبہ سے تبادلہ دینا پڑتا ہے۔ بہت عمدہ اور لطیف سا قاعدہ ہے۔ مزید تفہیم کے لیے مثالیں پیش کی جاتی ہیں غور فرمائیں۔

**مثال نمبر 1: یا علیم مارچ 2013 میں حسن علی بن انجم کی بیماری کا سبب کیا ہے؟ (9 مارچ 2013 بروز ہفتہ)**

| | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ا | ر | چ | د | و | ھ | ز | ا | ر | ت | ی | ر | ھ | م | ی | |
| ن | ح | س | ن | ع | ل | ی | ب | ن | ا | ن | ج | م | ک | ی | ب | |
| ی | م | ا | ر | ی | ک | ا | س | ب | ب | ک | ی | ا | ھ | ی | : | |

اعداد تاریخ و یوم:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | مارچ | ۲۰۱۳ | ھ | ف | ت | ھ |
| ۹ | ۳ | ۲۰۱۳ | ۵ | ۸ | ۴ | ۵ |

گنتی سے حاصل حروف:

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ی | م | ی | ح | ی | ی | ا | س |

ناطق حروف: | آ ی | م ق ح ق | ی ا س | (مایوسی، خوف)

| آئے | محقق | یاس |
|---|---|---|

یعنی بیماری کی اصل وجہ حسرت، مایوسی اور خوف ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

**مثال نمبر 2: یا علیم محمد رضا بن بشری اپنے حالات کی بہتری کے لیے کونسا صدقہ کرے؟ (19 جون 2013 بروز بدھ)**

سوال بسط حرفی:

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ح | م | د | ر | ض | ا | ب | ن | ب | ش | ر | ی | | | | | |
| ا | ب | ن | ی | ح | ا | ل | ا | ت | ک | ی | ب | ھ | ت | ر | ی | | |
| ک | ی | ل | ی | ی | ک | و | ن | س | ا | ص | د | ق | ہ | ک | ر | ی | |

اعداد تاریخ و یوم:

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | جون | | | | | ب | د | ھ |
| ۹ | ۱ | ۶ | ۳ | ۱ | ۰ | ۲ | ۲ | ۴ | ۵ |

گنتی سے حاصلہ حروف: ن ب ن ا ل ت ی ر ی (ل)

بن نار یل تیل

یعنی حسب توفیق ناریل کا تیل صدقہ کرے۔ واللہ اعلم

**(۶ جنوری 2013، بروز اتوار)**

**مثال نمبر 3: یا علیم محمد سہیل بن فضلیت کی شادی نورین بنت مہتاب سے ہوگی یا نہ؟**

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ح | م | د | س | ھ | ی | ل | ب | ن | ف | ض | ی | ل | ت | |
| ک | ی | ش | ا | د | ی | ن | و | ر | ی | ن | ب | ن | ت | م | |
| ھ | ت | ا | ب | س | ی | ھ | و | ک | ی | ی | ا | ن | ھ | | |

اعداد تاریخ و یوم:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | جنوری | ا | ت | و | ا | ر |
| ۱ | ۲۰۱۳ | ۱ | ۴ | ۶ | ۱ | ۲ |

گنتی سے حروف: | ھ ی | ن ف ی | ل ش ر ی ب |

یہ نفی لے بشر

یعنی اے بشر یہ شادی نہیں (نفی) ہو سکے گی۔ واللہ اعلم

امید ہے تین امثلہ کو بغور دیکھنے کے بعد آپ اس قاعدے کے اسرار و رموز با احسن جان چکے ہوں گے۔

تاہم اگر کسی ذاتی سوال کا حل بذریعہ جعفر آپ ہم سے معلوم کرائیں گے تو ایک سو روپے (-/100) فی سوال فیس ادا کر کے جواب لے سکتے ہیں۔

پتہ برائے خط و کتابت و ملاقات

**جفار ایم غلام عباس اعوان**

**سب آفس ہفت روزہ ایکشن**

گجر مارکیٹ نزد الفلاح بنک جوہر آباد ضلع خوشاب۔ فون 0454-209131

(دفتری اوقات 10 بجے دن سے شام 6 بجے)

موبائل نمبر: 0300-6011925/0333-6801653

دفتر ہذا جمعہ اور اتوار کو بند رہے گا۔

# کرامات جفر "لوح تسخیر نورانی"

از تحریر محمد اسد اللہ سلیمانی، جھنگ
ماہر عملیات وتعویزات
0300-6501194
ادارہ روحانی علاج محلہ گوہر شاہ، مین بازار نزد عمر نیازی سنٹر جھنگ صدر پنجاب پاکستان

قارئین امامیہ جنتری ہر سال کی طرح اس مرتبہ بھی خصوصی عمل لیکر حاضر ہوا ہوں۔ جو بھی آزمائے گا انشاءاللہ فائدہ حاصل کرے گا۔اس عمل کے بے شمار فوائد ہیں مثلاً حصول رشتہ وملازمت، نحوست سیارگان خصوصاً زحل ساڑھستی سے تحفظ، مال ودولت ورزق میں اضافہ ہو، مقدمات وامتحان میں کامیابی کے لیے، بیرون ملک سفر وملازمت کا حصول، میاں بیوی میں لڑائی جھگڑے کے خاتمہ کے لیے، جادوٹونہ، آسیب اور جسمانی وروحانی بیماریوں سے تحفظ کے علاوہ ہر مسئلہ کے حل کے لیے مجرب الجرب ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ بعد نماز عشاء درج ذیل عبارت عمل 72 مرتبہ اول وآخر 21-21 مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں، پھر لوح تسخیر نورانی کو سعد اوقات یعنی شرفات سیارگان میں تیار کرنے کے علاوہ ستاروں کی تسدیس وتثلیث میں بھی تیار کر سکتے ہیں۔ سفید کاغذ پر مشک و زعفران سے رجال الغیب پشت پر رکھ کر لکھیں، پھر نیاز مولائے کائنات حضرت علیؑ کی دلا کر بچوں میں بانٹ دیں۔اور لوح مبارکہ چاندی میں بند کرا کے اپنے پاس رکھ لیں اور عبارت عمل عشاء کے بعد مقررہ تعداد میں پڑھ کر 21 روز تک دم کرتے رہیں۔ دوران عمل ہر جمعرات کو سفید مٹھائی پر مولائے کائنات حضرت علیؑ کی نیاز دیں اور صرف معصوم بچوں میں تقسیم کر دیں اور 21 روز کے بعد عبارت عمل روزانہ 11 مرتبہ پڑھتے رہیں۔ انشاءاللہ بے شمار فوائد ملیں گے جو آپ کے وہم وگمان میں بھی نہ ہوں گے۔ بے شمار لوگ استفادہ کر چکے ہیں بس یقین کامل ہونا شرط ہے۔عبارت عمل یہ ہے۔

اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ كُنْ فَیَكُوْنُ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْنَ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا سَمِیْعُ یَا مَجِیْدُ یَا مُجِیْبُ یَا كَفِیْلُ یَا وَكِیْلُ یَا رَحِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا بَاسِطُ یَا نَافِعُ یَا كَرِیْمُ یَا غَنِیُّ یَا مُغْنِیُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَشِیْدُ یَا وَهَّابُ یَا عَظِیْمُ یَا رَزَّاقُ اُرْزُقْنِیْ طَیِّبًا وَّاسِعًا بِغَیْرِ حِسَابِ اَللّٰهُمَّ اِكْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ وَ بِطَاعَتِكَ وَ بِحَقِّ یَا اَللّٰهُ یَا مُحَمَّدُ یَا فَاطِمَةُ یَا عَلِیُّ یَا حَسَنُ یَا حُسَیْنُ وَ بِحَقِّ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَ بِحُرْمَتِ نَادِ عَلِیًّا مَّظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِی النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّ غَمٍّ سَیَنْجَلِیْ بِعَظْمَتِكَ یَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ یَا مُحَمَّدُ بِوِلَایَتِكَ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ یَا عَلِیُّ وَ بِحَقِّ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی آلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔

## لوح تسخیر نورانی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قول — شمکانیل — جبرائیل — شفقیانیل — ہ

| لقدجاءکم رسول | من انفسکم | عزیزعلیہ | ماعنتم حریص علیکم | بالمومنین روف ورحیم |
|---|---|---|---|---|
| ۲۱۰ | ۱۰۸۰ | ۷۶۹ | ۴۹۵ | ۳۴۲ |
| ۷۷۰ | ۴۹۶ | ۳۴۳ | ۲۱۱ | ۱۰۷۶ |
| ۳۴۴ | ۲۰۷ | ۱۰۷۷ | ۷۷۱ | ۴۹۷ |
| ۱۰۷۸ | ۷۷۲ | ۴۹۸ | ۳۴۰ | ۲۰۸ |

کھیعص — اسرافیل — عزرائیل — حمعسق

فقطشائیل — میکائیل — لوبیانیل

کفی باللہ شہیدا محمد رسول اللہ

میں نے ہر چیز کی وضاحت کر دی ہے اگر کسی چیز کی سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافے سے رابطہ کر لیں۔ اگر کسی مسئلہ کے حل میں پریشانی آرہی ہو تو مجھ ناچیز سے رابطہ کر کے حل کروا سکتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ چہاردہ معصومین علیہم السلام کے صدقے میں تمام مومنین کی پریشانیاں دور فرمائے آمین یارب العالمین۔ اور فیض اٹھانے والے کو چاہیے مجھے اور مدیر اعلیٰ امامیہ جنتری اور ان کے متعلقین کو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## تخریب کاری وخود کش حملوں سے بچاؤ کیلئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِیْ نُحُوْرِهِمْ وَنَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ
حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ ۝

بس بازار مسجد، امام بارگاہ میں ورد کرتے رہیں۔

## آسمانی آفات وزلزلے سے محفوظ رہنے کی دعا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اِنَّ اللّٰهَ یُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۚ
وَلَئِنْ زَالَتَا اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهٖ
اِنَّهٗ كَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا (پارہ نمبر ۲۲ سورۂ فاطر آیت نمبر ۴۱)

رات کو سونے سے قبل ۲۱ بار پڑھیں اوّل وآخر درود شریف ۷ بار)

# سر الحروف (حروف کے راز)

تحریر: سیّد ندیم حیدر زیدی الواسطی

786 آٹو سٹور، دوکان نمبر 3 فرسٹ فلور شاہ آٹو مارکیٹ 94 بادامی باغ لاہور۔

فون: 042-37720984/042-37729276
موبائل 0300-4178137/03334322756

قارئین امامیہ جنتری تمام اوراد و وظائف وعملیات سے قبل مفرد حروف کے اثرات کا جاننا اشد ضروری ہے۔ عام طور پر دنیا اس سے بے خبر ہے کہ مفرد حروف کے بھی کچھ اثرات ہوتے ہیں۔ عوام کے خیال میں تو حروف مرکب ہو کر جب کوئی لفظ با معنی بنتا ہے تو اس کے فوائد مرتب ہوتے ہیں اگر وہ لفظ اچھے معنی پر مبنی ہے تو اچھا اثر، اور اگر بڑے معنی پر مبنی ہے تو برا اثر۔ انفرادی طور پر ان حروف کی کوئی حیثیت عوام کی نظر میں نہیں ہے مگر حقیقت کچھ اور ہے۔ اس سلسلہ میں صرف اتنا عرض کر دینا کافی ہے کہ حروف جن شکلوں میں آج ہمارے سامنے ہیں وہ خالق کائنات کی طرف سے ایک متبرک تحفہ ہیں۔

## عربی اور اردو حروف :

عربی میں کل 28 حروف ہیں اور اردو میں یہ حروف زائد ہیں۔ پ، ٹ، چ، ڈ، ڑ، ژ، گ۔ اسی لیے اہل معرفت نے ان زائد حروف کی امدادی قیمت ہی نہیں لگائی کیونکہ یہ حروف ملکوتی کے مشابہ ہیں انکو انہی 28 حروف کے تابع قرار دیا۔ جیسے پ، ب کے مشابہ ہے اس کے اعداد 2 ہیں۔ ٹ، ت کے مشابہ ہے اسکے اعداد بھی 400 ہیں۔ چ، ج کے مشابہ ہے اس کے اعداد بھی 3 ہیں۔

ڈ، د کے مشابہ ہے اس کے اعداد 4 ہیں، ڑ، ر کے مشابہ ہے اسکے اعداد 200 ہیں ژ، ز کے مشابہ ہے اسکے اعداد 7 ہیں۔ گ، ک کے مشابہ ہے اسکے اعداد 20 ہیں۔ یہ 28 حروف اصل میں 28 نام اللہ تعالیٰ کے ہیں۔ ہر حروف کا ایک موکل روحانی ہے۔ جو اسم الٰہی کے ذکر میں مشغول ہے۔ جب حروف مذکور کی دعوت ادا کی تو موکلات حروف دریافت ہو گئے۔ اور جب روحانیت مکاشفہ و مشاہدہ میں آئی تو ان سے 28 اسماء الٰہی دریافت ہوئے۔ اور ان 28 اسماء الٰہی سے 28 منازل قمر (جن کو ہندی میں پچھتر کہتے ہیں) دریافت ہوئیں۔

## حروف سے روحانی فائدہ حاصل کرنے کا طریقہ:

ان 28 حروف کا عمل، کشف باطن اور حصول مقاصد کا ذریعہ ہے۔ جب ان مفردہ حروف میں یہ تاثیرات پنہاں ہیں تو ان حروف سے مرکب الفاظ اور بامعنی جملے جو آیات قرآنی اسمائے ربانی پر مشتمل ہیں اگر ان کو خزانہ قدرت کی کنجی کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ ان حروف سے فائدہ حاصل کرنے کے کئی طریقے ہیں اربعہ عناصر چار ہیں۔ آتش، باد، آب، خاک:

### آتشی حروف :

الف، ھا، طا، میم، فا، شین، ذال،۔ یَا نَارُ کُونِی بَرداً وَ سَلَاما

### بادی حروف:

با، واوَ، یا، نون، صاد، تا، ضاد۔ سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ

### آبی حروف:

جیم، زا، کاف، سین، قاف، ثا، ظا۔ سَلَامٌ عَلىٰ نُوحٍ فِي الْعَالَمِيْنَ

### خاکی حروف:

دال، حا، لام، عین، را، خا، غین، سَلَامٌ عَلىٰ مُوسىٰ وَهَارُوْنَ

یہ حروف حکیم روحانی کے مشورے سے دینا زیادہ بہتر ہیں۔

**حروف سے جسمانی علاج:** یہ حروف ہر بیماری کے علاج میں تیر بہدف ثابت ہوتے ہیں۔ جسم انسانی چار عناصر سے مرکب ہے۔ آتش، باد، آب، خاک۔ اور یہ 28 حروف ان چار عناصر پر حکمران ہیں۔ گویا تمام جسم ان 28 حروف کے تابع ہے۔ جن کی تفصیل آپ کو سات نقوش میں ملے گی۔

### نقشہ حروف ابجد قمری:

| ستارگان | آتش | باد | آب | خاک | تفصیل جسمانی اعضاء پر حکمرانی |
|---|---|---|---|---|---|
| زحل | ا | ب | ج | د | ان چاروں کی حکمرانی سر پر ہے |
| مشتری | ھ | و | ز | ح | ان چاروں کی حکمرانی داہنے بازو پر ہے |
| مریخ | ط | ی | ک | ل | ان چاروں کی حکمرانی بائیں بازو پر ہے |
| شمس | م | ن | س | ع | ان چاروں کی حکمرانی پشت پر ہے |
| زہرہ | ف | ص | ق | ر | ان چاروں کی حکمرانی شکم پر ہے |
| عطارد | ش | ت | ث | خ | ان چاروں کی حکمرانی داہنی ران پر ہے |
| قمر | ذ | ض | ظ | غ | ان چاروں کی حکمرانی بائیں ران پر ہے |
| تفصیل | صفرا | خون | بلغم | سودا | آگ / ہوا / پانی / مٹی |

### تفصیل ہفت نقوش

### ☆امراض سر کے لیئے :

۷۸۶
اجب یا اسرائیل بحق الف

| | | | |
|---|---|---|---|
| ا | ب | ج | د |
| د | ج | ب | ا |
| ب | ا | د | ج |
| ج | د | ا | ب |

سر کے بالوں سے لیکر گردن تک سب امراض مثلاً بال خورا، کمزوری دماغ، بھولنا، حافظہ کی کمزوری، دردسر، درد کان، ناک گلہ، آواز کا بند ہونا، حلق میں درد۔ یعنی کل امراض سر کے لیے یہ نقش ساعت زحل میں لکھ کر سر پر باندھنے کو دیں خصوصاً پاگل پن کے لیے ہر روز یہی نقش پلیٹ پر لکھ کر دھو کر پلائیں

### ☆امراض دست راست کے لیئے :

داہنے ہاتھ کے ناخن سے لیکر نصف سینے شانے تک کسی قسم کا درد تکلیف، داہنے طرف کا فالج وغیرہ کے لیے مشتری کی ساعت میں لکھ کر بازو پر باندھنے کو دیں اور یہی نقش پلیٹ پر لکھ کر پلائیں۔

۷۸۶
اجب یا دردائیل بحق حا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھ | و | ز | ح |
| ح | ز | و | ھ |
| و | ھ | ح | ز |
| ز | ح | ھ | و |

☆**امراض دست چپ کے لیئے:** نصف شانے سے لیکر الٹے ہاتھ کی انگلی تک کے ہر مرض اور تکلیف مثلاً فالج، شانے کا درد، جوڑوں کا درد، دل کے امراض، گھبراہٹ، ہارٹ اٹیک وغیرہ کے لیے ساعت مریخ میں لکھ کر گلے بازو پر باندھیں اور یہی نقش پلیٹ پر لکھ کر پلائیں۔

۷۸۶

اجب یا اسماعیل بحق طا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ل | ک | ی | ط |
| ط | ی | ک | ل |
| ک | ل | ط | ی |
| ی | ط | ل | ک |

☆**امراض پشت کے لیئے:** یہ نقش کمر درد، پھیپھڑوں کی تکلیف، دمہ، رقت منی، احتلام، وغیرہ میں ساعت شمس میں لکھ کر پشت پر یعنی کمر پر باندھیں اور یہی نقش پلیٹ پر لکھ کر دھو کر پلائیں۔

۷۸۶

اجب یا روماعیل بحق میم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | س | ن | م |
| م | ن | س | ع |
| س | ع | م | ن |
| ن | م | ع | س |

☆**امراض شکم کے لیئے:** یہ نقش درد شکم، ناف کا ٹلنا، آنتوں کی دق، گردے اور مثانے کی تمام تکالیف کے لیے ساعت زہرہ میں لکھ کر پیٹ پر باندھیں اور ساتھ ہی پلیٹ میں لکھ کر پئیں۔

۷۸۶

اجب یا سرحائیل بحق فا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر | ق | ص | ف |
| ف | ص | ق | ر |
| ق | ر | ف | ص |
| ص | ف | ر | ق |

☆**امراض پائے راست کے لیئے:** یہ نقش داہنی ران سے پاؤں کی انگلی تک ہر قسم کی تکلیف یعنی عرق النساء، رانگن کا درد، وغیرہ کے لیے ساعت عطارد میں لکھ کر دائیں ران پر باندھیں اور ساتھ ہی پلیٹ میں لکھ کر دھو کر پلائیں۔

۷۸۶

اجب یا ہمرائیل بحق شین

| | | | |
|---|---|---|---|
| خ | ث | ت | ش |
| ش | ت | ث | خ |
| ث | خ | ش | ت |
| ت | ش | خ | ث |

☆**امراض پائے چپ کے لیے:** یہ نقش بائیں ران سے پاؤں کی انگلی تک ہر قسم کی تکلیف مثلاً پاؤں میں درد، ایڑی میں درد، رانگن کا درد، جوڑوں کا درد، وغیرہ کے لیے ساعت قمر میں لکھ کر بائیں ران پر باندھیں اور ساتھ ہی پلیٹ میں لکھ کر دھو کر پلائیں۔

۷۸۶

اجب یا اہرائیل بحق دال

| | | | |
|---|---|---|---|
| غ | ظ | ض | ذ |
| ذ | ض | ظ | غ |
| ظ | غ | ذ | ض |
| ض | ذ | غ | ظ |

قارئین کرام اگر تمام حروف کے صفات پر جدا جدا روشنی ڈالی جائے تو اس پر ایک ضخیم کتاب مرتب ہو سکتی ہے۔ مگر جنتری کے چند صفحات اس کے متحمل نہیں ہو سکتے۔ لہٰذا سمندر کو کوزے میں بند کرنے کی کوشش کی ہے۔ امید ہے یہ مضمون آپ حضرات کی تشنگی کو پورا کر سکے گا۔ مزید معلومات کے لیے جوابی لفافہ لکھ کر یا فون پر رابطہ کریں۔

# قرآنی وظائف

السلام علیکم! گزشتہ سال کی کامیابی اور لوگوں کے بے حد سراہے جانے اور اصرار پر پھر آپ کی خدمت میں چند قرآنی نسخہ جات پیش کیے جا رہے ہیں۔ اصل وجہ یہ ہے کہ لوگ جعلی عاملوں اور جھوٹے دعوے داروں سے تنگ آ چکے ہیں مگر قرآنِ کریم پر تو ہر شخص کا یقین اور ایمان ہے اور یہ تا قیامت تمام انسانیت کیلئے ہدایت اور کامیابی کا سرچشمہ ہے ہم نے قرآن کریم کے نسخہ جات اور علم الاعداد کو مخلوط کر کے کچھ عمل آزمائے ہیں اور پھر عوام الناس کی خدمت میں پیش کیے تا کہ زیادہ سے زیادہ لوگ مستفید ہو سکیں۔ (عمل درج ذیل ہیں)

**۱۔ قرض کی ادائیگی کیلئے:** قُلْ لَّآ اَمْلِكُ سے يَسْتَقْدِمُوْنَ تک سورہ یونس ۴۹ پارہ نمبر ۱۱

3=1+2  12=7+5  75=150/2=50+100=ق+ن

ہفتے کے تین دن بدھ، جمعرات، جمعہ کو صبح دوپہر اور شام تسبیح کریں۔

**۲۔ بند روزی کھلوانے کے واسطے:** اِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ سے بَصِيْرًا تک سورہ بنی اسرائیل ۳۰ پارہ نمبر ۱۵

2= 1+1   1+1

آیت کو پاک روشنائی سے لکھ کر گھر میں دو جگہ وزن کے نیچے رکھیں یا سوموار اور جمعہ کے دن صبح اور شام تسبیح کریں۔

**۳۔ شادی یا رشتے کی رکاوٹ کیلئے:** وَاَنْكِحُوا الْاَيَامٰى سے وَاسِعٌ عَلِيْمٌ تک سورہ نور آیت ۳۲ پارہ نمبر ۱۸

1 - 1 + 0 - 10  -4+6-46-40+6=و+م

اس آیت کو ایک دائرے میں ہلدی سے لکھ کر درمیان میں ان کا نام لکھیں جن کا رشتہ یا تعلق جوڑنا ہو اور اس کو سرسبز درخت سے لٹکا دیں۔

**۴۔ محبت میں کامیابی کیلئے:** وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ سے عَلٰى عَيْنِيْ تک سورہ طٰہٰ آیت ۳۹ پارہ نمبر ۱۶

7=1+6  16=10+6=و+ی

اس آیت کو مٹھائی کے سات دانوں پر سات سو دفعہ پڑھ کر مطلوب کو کھلائیں اگر کھلا نہ سکیں تو صاف کاغذ پر سات دفعہ آیت لکھیں اور ہر آیت میں (مَحَبَّةً) کے بعد مطلوب کا نام مع والدہ لکھیں اور آیت پوری کریں اور بھاری وزن تلے رکھ دیں۔ یا محبت کیلئے آتشی زعفرانی عمل کریں جو کہ مجرب اور آزمودہ ہے۔ بشرطیکہ یہ محبت غیر شرعی نہ ہو۔۔۔۔۔

اگر کوئی بات واضح نہ ہو رہی ہو تو رابطہ کریں۔

پیر سید حیدر شیرازی، موضع پیروالا ضلع جھنگ

0344-2420784

0333-6736221

# فراخی رزق، خوشحالی، روحانی، جسمانی امراض کے پوشیدہ خزانے

معالج روحانی
سید بغداد علی شاہ موسوی علی الرضائی
سجادہ نشین ٹھنڈی باں سیداں۔ فتح پور تھکیالہ ضلع کوٹلی آزاد کشمیر۔
اوقات: صبح 9 بجے تا دن 1 بجے فون: 05826-403072

موجودہ پُرفتن مہنگائی، بے روزگاری، تنگئ رزق، اور بیماریوں سے ہر شخص پریشان ہے۔ آسیب، جنات اور جادوگروں کی بھرمار نے جینا مشکل کر دیا ہے ان امراض کے علاج کے لیے پیروں، فقیروں کے آستانوں پر قطاریں لگی ہوتی ہیں ہر طرف تعویزات کی دکانیں چمکائے بیٹھے ہیں مگر فائدہ بہت کم ہوتا ہے۔ ہر طرف مایوسی کے سوا کچھ حاصل نہیں۔ جوں جوں دوا کی مرض بڑھتا جا رہا ہے۔ ان چیزوں کا علاج قرآن سے بزرگان دین و اکابرین نے کیا ہے مگر جو حضرات اپنے دین نماز روزہ سے غافل رب سے دور ہوں اور رات دن تقویٰ کو چھوڑ کر فلموں، گانوں اور غیر شرعی کاموں کے عادی ہوں انہیں اس غفلت سے توبہ کر کے اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع ہونا چاہیے اور مندرجہ بیماریوں کا علاج فقیر کے مجرب نسخوں سے کرنا چاہیے یقیناً انشاءاللہ کامیابی سے ہمکنار ہونگے۔ فراخی رزق کے لیے ہر فرض نماز کے بعد **آیت الکرسی** خالدون تک **سورۃ فاتحہ** 1 بار **سورۃ اخلاص** 3 بار وَمَن یَّتَّقِ اللّٰہَ یجعل لَّہٗ تاشیءِ قدرًا **سورۃ الطلاق** پارہ ۲۸ آیت ۲،۳ ایک بار درود پاک تین بار پڑھ کر آسمان کی طرف پھونک مار دیں۔ بعد میں یَاوَاسِعُ ۱۵ بار حَسْبُنَا اللّٰہ وَ نعم الوکیل ۲۵ بار پڑھنا معمول بنا لیں اسی طرح **سورۃ توبہ** کی آخری 2 آیات اور **سورۃ قدر** 10+10 بار پڑھیں۔ بعد نماز فجر قبل طلوع آفتاب **سورۃ یسین، سورۃ واقعہ، سورۃ مزمل،** 1 بار، بعد مغرب **سورۃ واقعہ** 1 بار، بعد نماز عشاء **سورۃ واقعہ** 1 بار۔ "یَامُغْنِیُ" 1111 بار اول و آخر درود پاک 11 بار۔

خوشحالی، آسیب جنات، جادو، بندش وغیرہ کے علاوہ گھروں، کارخانوں، ہوٹلوں کے لیے **خصوصی لوحات** محدود تعداد میں میسر ہیں۔ یہ لوحات عاملین اور بزرگان دین کے قول و فعل کے مطابق اعتکاف میں **مشک و زعفران** سے تیار کی جاتی ہیں۔ **سید بغداد علی شاہ موسوی علی الرضائی**

# طلسمات کشایش بخت دختران

**مولف: شیخ حبیب بن موسیٰ**
**رضا اردمبدنی افشاری**
تصحیح: مولانا فیاض حسین جعفری لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

(۱) اگر دختر کے لیے رشتہ ملنے کی امید نہ رہی ہو تو یہ عبارت طلسم دوپٹے کے کونے پر لکھ کر سوتے وقت سر کے نیچے رکھ کر سو جائے شوہر کے اسباب پیدا ہوں گے۔

بسم اللہ و باللہ من عند اللہ و الیہ ترجعون ھو الذی خلقکم من نفسٍ واحدۃٍ وَ خلق منھا زوجھا فلما قضیٰ زید منھا باسم فلاں ... ابن ... فلاں

ی ۸ ۸ د ۱ ۱ ۱ ۸ اول ۲ ۲ ۲ ۹ م م م

اا ک ۷۸۱۱۸ وہ د ۸۸۱ ی ۱۱۱ ۸ ۸ ۱ ۱ ۹ ۱ ی ۱ ۱ ہ

۱۹۰ ط ۱ ۵ ۲ ۹ ۲ ۲ ۹ ۱ ۱ ۱ م م ط ۱ ۵ ۱ ۱ ۹ ۱ ۸ ع ع ع ع ۱ ۹ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱

العجل العجل العجل الساعہ الساعہ الساعہ الرجا الرجا الرجاء

۵ ۲ ۹ م م ۹ ی ۱ ۱ ۸ ۸ ۱ ۱ ۷ و ۱ ۷ و ۱ ۷ ط ۱ ۵ ۱ ۱ ۸ ۸ ۱ ۱ ۷ ع ۱ س ۱ و ۱ الوا

(۲) چند روز اس طلسم کو لکھ کر پانی میں ڈالیں۔ پانی سے مرد منہ دھوئے بخت کشادہ ہوگا۔

اہ اہ اہ لہ لہ لہ لہ ھباھیہ بلاھبہ امین لا لا لا ابن جالعجیل لعجیل لعجیل نافع، ر

(۳) اگر کسی کا رشتہ نہ آ رہا ہو تو یہ نقش پہنیں اور چند روز میں مقصد حاصل ہوگا

یہ وہ حروف ہے جو بسم اللہ شریف میں شامل نہیں ہیں

ص ع ط ق ک

(۴) اگر کسی کا بخت باندھ دیا گیا ہو تو اس طلسم کو لکھے اور ہر روز نگاہ ڈالے

۱ ۱ ۸ ۲ ۵ ح ۹ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ۱ ۹ ۹ ۹ ۹ ۹ ۰ ۹ ۹ ۰ ۱ ع ط ع

**حصول رشتہ کے لیے:** چاند کی گیارہ سے بیس کے درمیانی جمعہ کو بعد نماز عصر درج ذیل آیات زعفران سے لکھ کر پاس رکھے اور دھو کر پیئے تو اسکی شادی ہو جائے جائے گی نیز یکم تا دس فراوانی رزق کے لیے مجرب ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ اِلٰى مَا مَتَّعْنَا بِهٖۤ اَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۙ۬ لِنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ؕ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ﴿۱۳۱﴾ وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ؕ لَا نَسْـَٔلُكَ رِزْقًا ؕ نَحْنُ نَرْزُقُكَ ؕ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى ﴿۱۳۲﴾ (سورۃ طٰہٰ: ۱۳۱۔۱۳۲)

**حضرت موسیٰ علیہ السلام** نے اپنی شادی کے لیے سورۃ قصص کی یہ آیت تلاوت کی تھی کہ ان کی شادی ہو گئی لہذا مرد اپنے اور عورت اپنے لیے پڑھ سکتی ہے

رَبِّ اِنِّىْ لِمَاۤ اَنْزَلْتَ اِلَىَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ﴿۲۴﴾

نوٹ: اولاد نرینہ کی دوائی منی بیک گارنٹی کے ساتھ دستیاب ہے
**مرسلہ: تجمل حسین** پیر محل ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ فون: 0332-6986026

# ہر مرض کی دوا ہے ناد علیؑ

قارئین کرام: اسلام علیکم مولا پنجتن پاکؑ ہر پریشان کی پریشانیاں دور فرمائے۔ میں اتنا پڑھا لکھا عامل تو نہیں ہوں۔ بس پنجتن پاکؑ کے گھرانے کا گداگر ہوں کافی سارے دوستوں احباب کے پرزور اصرار پر پہلی دفعہ امامیہ جنتری میں نادعلیؑ کا نقش پیش کررہا ہوں مجھ سے پہلے بھی کئی میرے بھائیوں نے یہ نقش پیش کیے ہیں۔ اس میں کوئی شک کی گنجائش نہیں کہ یہ مشکل سے مشکل پریشانی کو چند لمحوں میں ٹال دیتی ہے۔ پہلی شرط یہی ہے کہ انسان نیک نیتی سے عمل کرے اور کوئی لالچ نہ رکھتا ہو، دوسری شرط یہ ہے مرشد کی نگاہ ہو۔ میرے مرشد سید محمد مرتجز بادشاہ بخاری آف اچ بلوٹ کا فرمان ہے کہ جب تک وجود کے اندر موجود کی گواہی نہ ملے تو سمجھو کہ اس عامل یا فقیر میں کوئی جان نہیں ہے۔ نادعلیؑ کے کرامات سارے لوگ جانتے ہیں کہ دنیا کے کسی گوشے میں بیٹھ کر پڑھی جائے اثر اس کا دنیا کے دوسرے گوشے میں چند لمحوں میں ہوتا ہے۔ میں اپنے تمام بھائیوں سے ایک چھوٹی سی درخواست کروں گا کہ خدارا اگر کسی کے پاس کسی قسم کا عمل ہے تو اپنے عمل سے کسی اپنے دوسرے مسلمان بھائی کو تکلیف نہ دیا کرو۔ عملیات کا مطلب یہ نہیں کہ علم حاصل کر کے اس کو فضول کاموں میں خرچ کریں بلکہ اس علم کے ذریعے پریشان لوگوں کو زیادہ سے زیادہ فائدہ دے سکیں۔ آئمہ طاہرینؑ نے تو علم رہنمائی کے لیے پیش کیا ہے۔ اگر کوئی بیمار ہے اور اسکی بیماری سمجھ میں نہیں آرہی تو اس علم سے استفادہ کر سکتے ہیں۔ اللہ پاک ہی جانتا ہے کہ قبر میں کیا کیا جواب دینا پڑے گا کہ اس علم کو ہم نے کس طریقے سے استعمال کیا۔ علم کو جتنے اچھے راستے میں خرچ کرو گے اتنا ہی اس میں اضافہ ہوگا۔ کچھ غریب لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں جن کا اس مہنگائی کے دور میں بڑی مشکل سے گزارا ہوتا ہے اور جو کچھ وہ اپنے لیے کما کر لاتے ہیں وہ جعلی عاملوں کی نذر ہو جاتا ہے میری اگر بات مانیں تو میں آپ کو سیدھا راستہ یہی دکھاوں گا کہ اللہ کے بعد آئمہ طاہرین کے در سے مانگ کر دیکھیں انشاءاللہ تمام پریشانیاں دور ہو جائیں گی مگر افسوس ہم اللہ اور آئمہ طاہرینؑ کی بات مانتے ہی کب ہیں۔ ہم مسلمان ہو کر اپنے ہی بھائیوں کی جڑیں کاٹ رہے ہیں رشتہ نہ دینے پر جادو، اچھا پہن لینے پر جادو، ہم نے کبھی سوچا بھی نہیں ہے کہ آخر ایک دن مرنا بھی ہے ادھر کس منہ سے جواب دیں گے کتنے غریبوں کا حق مارا ہے یہی پیسے جو ہم جادو وغیرہ خرچ پر کرتے ہیں کیوں نہ یتیم بچوں یا بیواؤں عورتوں پر خرچ کریں، کوئی سبیل لگوا دیں۔ اپنا اکاونٹ تو ہم اپنے دونوں ہاتھوں سے بھر رہیں ہیں مگر کبھی اللہ کے اکاونٹ میں ایک پیسہ بھی جمع نہیں کروایا۔ اپنے مسلمان بھائی کو ہم مسلمان کوئی سکھ نہیں دے سکتے تو خدارا دکھ بھی نہ دیں مولا پنجتن پاکؑ ہم سب کو نیک کام کرنے کی توفیق دے آمین نادعلیؑ نقش نیچے درج ہے اگر نیک نیتی سے اس کو استعمال کریں گے تو یہ آپکی پریشانیاں دور کردے گا۔ جادو کے لیے 7 یا 21 دن اور کینسر کے لیے (21x3=63days) دو، دو ماشہ زعفران، کستوری خالص سے لکھ کر اتنے دن بیمار کو پلائیں انشاءاللہ شفا ملے گی۔ اس کا ہدیہ کسی سفید پوش سید کو دے دیں تمام بھائیوں سے درخواست کرونگا کہ براہ مہربانی مجھے اس معاملے میں تنگ نہ کرنا اجازت نامہ دے رہا ہوں۔ خود لکھ لیں مگر اس کو شعبدہ بازی یا لالچ نہ بنانا شکریہ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱۲۸ | ۱۱۳۲ | ۱۱۳۵ | ۱۱۲۱ |
| ۱۱۳۴ | ۱۱۲۲ | ۱۱۲۷ | ۱۱۳۳ |
| ۱۱۲۳ | ۱۱۳۷ | ۱۱۳۰ | ۱۱۲۶ |
| ۱۱۳۱ | ۱۱۲۵ | ۱۱۲۴ | ۱۱۳۶ |

آتشی چال

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۱۶ | ۹ | ۲۵ |
| ۵ | ۴ | ۱۵ |

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۷ | ۲ |
| ۱ | ۵ | ۹ |
| ۸ | ۳ | ۴ |

**سید رمضان شاہ بخاری** فون: 0302 8781100
الخیر سلک سنٹر نزد پانی والی ٹینکی صرافہ بازار اٹک سٹی فون پر مشورہ اوقات شام 7 تا 9 بجے رات

# نقش نادِ علیؑ و نقش سیفی

## کے فوائد و اعمال

غلام کبریا۔ عامل روحانی دار العملیات، محمد یہ کالونی شیر شاہ سوری روڈ کندیان۔
ضلع میانوالی پنجاب Mob: 0092-300-5537074

قارئین محترم۔ اس بار نقش نادعلیؑ و نقش سیفی معہ اسمائے پنجتنؑ پاک کا ایک مجرب نقش اور نادعلیؑ کے متعلق انتہائی آسان مجرب وظائف تحریر کر رہا ہوں۔ اللہ عزوجل مولائے کائنات کے صدقے آپ حضرات کی تمام روحانی ودنیاوی مشکلات آسان فرمائے۔

عزیزان گرامی! آپ جس مسلک کی کتاب اعمال روحانی ونقوش وتعویزات کے موضوع پر اٹھائیں گے آپ کو نادعلیؑ اور اسکی افادیت کے بارے ایک وسیع مواد ملے گا۔ کیونکہ مولائے کائنات کی ندا انکے حوالے سے اللہ عزوجل کی بارگاہ میں کی گئی التجا کبھی رائیگاں نہیں جاتی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**نادِ علیؑ صغیر**

نَادِ عَلِیًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَّكَ فِی النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَّغَمٍّ سَيَنْجَلِی

بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ بِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِیُّ يَا عَلِیُّ يَا عَلِیُّ

## مختصر و مجرب فوائد و اعمال

☆ کیسا بھی رنج کیوں نہ ہو۔ روزانہ رات کو جب گھر کے افراد سو جائیں تازہ وضو کر کے گلے میں کالی پگڑی ڈال کر 1000 بار نادعلیؑ کا ورد کریں۔ دوران وظیفہ تصور رکھیں کہ مولائے کائنات کے روضہ پر حاضر ہوں۔ اور آپ نہ صرف میری فریاد سن رہے بلکہ اسے رفع بھی فرما رہے ہیں۔ یہ عمل 11 یوم کا ہے وقت اور جگہ کا خاص خیال رکھیں عمل کے دوران اگربتی سلگائیں انشاءاللہ مقصد ضرور پورا ہوگا۔

☆ اگر میاں بیوی میں ناچاقی رہتی ہو کوئی لمحہ سکون کا نہ گزر رہا ہوں۔ تو بعد نماز فجر شمال کی طرف منہ کر کے 47 بار نادعلیؑ اور 129 بار یالطیف پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے چہرہ پر مل کر خاوند یا بیوی کے سامنے جائیں یہ عمل چند یوم کریں انشاءاللہ والہانہ محبت ہو جائے گی۔

☆ اگر کہیں شادی کا ارادہ ہے اور خدشہ ہے کہ پتہ نہیں میرا پیغام قبول ہوتا ہے یا نہیں تو جس آدمی کو بھیجا جا رہا ہے اس کے گلے میں یہ نقش ڈال دیں اور 11 بار نادعلیؑ 156 بار یاعلیؑ یاولیؑ پڑھ کر اسکے بائیں کان میں دم کر دیں انشاءاللہ کامیاب لوٹے گا۔

☆ امتحان میں کامیابی یا ملازمت کے حصول کے لیے نادعلیؑ 66 بار روزانہ پڑھ کر دعا کریں انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔

☆ آسیب و جنات وغیرہ کے خلل و سایہ کو دور کرنے کے لیے 15 بار پانی پر دم کر کے مریض کے چہرے پر چھینٹا ماریں انشاءاللہ خلل و سایہ رفع ہوگا۔

☆ اگر کسی شخص کو بلاوجہ کسی جرم میں پھنسا دیا گیا ہو تو روزانہ 313 بار استغفار 92 بار سورہ توبہ کی آخری 2 آیات اور 40 بار نادعلیؑ کا ورد کیا کریں۔ انشاءاللہ جلد بری ہوگا۔

☆ جس گھر، دوکان یا کسی آدمی پر جنات کا سخت سایہ ہو اور کسی بھی طرح نہ جاتا ہو۔ تو ساعت عطارد میں 5 نقش تحریر کریں۔ ایک نقش دوکان، گھر وغیرہ یا اس آدمی کے گلے میں ڈالیں جس پر جنات وغیرہ کا سایہ ہے جبکہ دیگر چاروں نقوش کو ایک بڑے چراغ میں رکھ کر کڑوا تیل ڈال کر جلا دیں۔ اگر کسی آدمی کے لیے عمل کیا جا رہا ہے تو مریض کو قبلہ رو لٹا دیں چراغ اس کے سامنے رکھیں اور کوئی شخص نادعلیؑ بلا تعداد پڑھ پڑھ کر چراغ پر دم کرتا رہے۔ یہ عمل رات کو کریں۔ انشاءاللہ ایک ہی شب میں افاقہ ہوگا۔ نیز اگر مکان وغیرہ کے لیے عمل کر رہے ہیں تو چراغ کمرے میں جلا کر خود باہر آجائیں۔

☆ دشمنوں اور حاسدین کے شر سے بچنے اور انہیں مطیع کرنے کے لیے روزانہ 70 بار نادعلیؑ کا ورد انتہائی مجرب ہے۔

☆ ایسے لوگ جو دین کے لیے خطرناک ہوں یا نفرت و تفرقہ پھیلا رہے ہوں ان کا تصور کر کے 41 بار پڑھ کر انکی طرف پھونک مار دینا بہت مجرب ہے۔ اس عمل سے ان کے دلوں میں خوف پیدا ہو جاتا ہے اس طرح وہ لوگ یہ علاقہ چھوڑ دیتے ہیں یا پھر اپنی بُرائیوں سے تائب ہو جاتے ہیں۔

عزیزان گرامی: نادعلیؑ کے فوائد اس قدر زیادہ ہیں جن پر ضخیم کتاب لکھی جا سکتی ہے میں نے صرف وہ چیدہ چیدہ اعمال تحریر کیے ہیں جو خود میرے تجربے میں رہے ہیں۔ علاوہ ازیں ان دونوں نقوش کو بھی خود میں نے ترتیب دیا اور پنجتن پاکؑ کے اسمائے مبارکہ اس میں شامل کیے جس سے نقش کی طاقت کئی گناہ بڑھ گئی۔ اللہ عزوجل عمل کی توفیق دے۔ مضمون کے کسی جز کی سمجھ نہ تو بذریعہ ٹیلی فون معلوم کر سکتے ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ناد | علیا | مظہر | العجائب | تجدہ | عونالك | فی النوائب | كل |
| علیا | مظہر | العجائب | تجدہ | عونالك | فی النوائب | كل | ھمٍ وغمٍ |
| مظہر | العجائب | تجدہ | عونالك | فی النوائب | كل | ھمٍ وغمٍ | سینجلی |
| العجائب | تجدہ | ١٦٥١١ | ١٦٥٢٥ | ١٦٥٢١ | ١٦٥١٨ | سینجلی | بنبوتك |
| تجدہ | عونالك | ١٦٥٢٢ | ١٦٥١٧ | ١٦٥١٢ | ١٦٥٢٤ | بنبوتك | یامحمدؐ |
| عونالك | فی النوائب | ١٦٥١٦ | ١٦٥١٩ | ١٦٥٢٧ | ١٦٥١٣ | یامحمدؐ | وبولایتك |
| فی النوائب | كل | ١٦٥٢٦ | ١٦٥١٤ | ١٦٥١٥ | ١٦٥٢٠ | وبولایتك | یاعلیؑ |
| كل | ھمٍ وغمٍ | سینجلی | بنبوتك | یامحمدؐ | وبولایتك | یاعلیؑ | یاعلیؑ |
| ھمٍ وغمٍ | سینجلی | بنبوتك | یامحمدؐ | وبولایتك | یاعلیؑ | یاعلیؑ | یاعلیؑ |

# فالنامہ انبیاء علیہم السّلام

جب کسی کو کوئی مشکل پیش آوے اور متردّد ہو کہ اس امر میں کیا کرنا چاہیے تو نظر بخدا کر کے اس طریقہ پر فال دیکھے کہ باوضو ہو کر سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص اور آیۃ الکرسی مع اوّل و آخر دُرود شریف پڑھ کر آنکھیں بند کر کے کلمہ کی اُنگلی اوپر اسمائے شریف انبیاء علیہم السّلام کے رکھ کر دیکھے۔

## نقشہ اسماء

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حضرت آدمؑ | حضرت شیثؑ | حضرت ادریسؑ | حضرت صالحؑ | حضرت ابراہیمؑ | حضرت اسمٰعیلؑ | حضرت یعقوبؑ | حضرت یوسفؑ |
| حضرت شعیبؑ | حضرت ایوبؑ | حضرت خضرؑ | حضرت داؤدؑ | حضرت سلیمانؑ | حضرت عیسیٰؑ | حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم | |

**فال حضرت آدم علیہ السّلام:** اے خداوند فال تجھ کو ایسے کام پیش آویں کہ خوش ہو جائے اور سب تیرے مطیع ہوں۔ فتوح غیب سے ہو

**فال حضرت شیث علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال جو کوئی تیرا دشمن ہو اس پر فتحیاب ہو مگر چند روز صبر کر کہ اگر سفر کا ارادہ ہو چند روز کے بعد جانے پر آمادہ ہو۔ ابھی طالع میں نحوست ہے۔

**فال حضرت ادریس علیہ السّلام:** اے صاحب فال گر تجھ کو کچھ رنج ہو تو شاد ہو۔ اگر نکاح کی خواہش ہے عورت اچھی ملے، فرزند نرینہ پیدا ہو، اگر سفر کا ارادہ ہے تو سفر مبارک ہوگا اور جو کچھ مراد ہوگی خدا برلائے گا۔

**فال حضرت صالح علیہ السّلام:** اے خداوند فال اگر تجھ کو کچھ رنج ہو تو راحت نصیب ہوگی، اگر تیرا کوئی بیمار ہے تو شفا پائے گا۔ اگر تیرا کوئی غائب ہے تو حاضر ہوگا۔

**فال حضرت ابراھیم علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال جو نیت تیری ہو وہ مطلب برآئے (پورا ہو) اور کچھ خوشی دیکھے۔ صدقہ دیا کر۔

**فال حضرت اسمٰعیل علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال جو مشکل ہے حل ہو اور کلفت دور ہو، حاصل سرور ہو۔ ایک مینڈھا ذبح کر کے گوشت اُس کا محتاجوں کو دے دے۔

**فال حضرت یعقوب علیہ السّلام:** اے خداوند فال تیرے اوپر کچھ رنج اور محنت پہنچی ہے۔ لیکن چند روز صبر کر، اپنے اوپر جبر کر بعد چند روز کے خوشی ہوگی۔ اگر تیرا کوئی عزیز غائب ہے حاضر ہوگا اور تجھ سے ملے گا۔

**فال حضرت یوسف علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال کچھ تجھے رنج پہنچے گا اور بعد چند روز خوشی ہوگی۔ دشمنان مقہور ہونگے اور دوستاں مسرور۔

**فال حضرت شعیب علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال اگر خواہش نکاح ہے تو زن جمیلہ اور فرزند نیک پیدا ہو اور جس چیز کو تیرا دل چاہے وہ مل جائے اور جو کام کرے اس کا انجام اچھا ہو۔

**فال حضرت ایوب علیہ السّلام:** اے خداوند فال بعد تھوڑے دنوں کے تجھے رنج پہنچے گا۔ اگر صبر کرے گا تو غم جلد دور ہو جائے گا اگر غائب ہے۔ حاضر ہوگا

**فال حضرت خضرعلیہ السّلام:** اے خداوندِ فال خدائے تعالیٰ تجھ کو مال اور دولت عطا فرمائے اور تیری کھیتی اور باغ میں پیداوار اچھی ہو روزانہ محتاجوں کو دیا کر۔

**فال حضرت داؤد علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال تجھ کو غیب سے روزی ملے۔ حلال کے مال سے مالا مال ہو اور جب کبھی کوئی کام سخت پیش آوے تو حل ہو جائے۔ کچھ غم نہ کر خدا کو یاد کر۔

**فال حضرت سلیمان علیہ السّلام:** اے خداوندِ فال یہ فال تیری مبارک ہے۔ سب کام تیرے پورے ہوں اور دشمن پامال ہو جائیں

**فال حضرت عیسیٰ علیہ السّلام:** اے خداوند فال تجھ کو بشارت ہے کہ مراد تیری برآوے۔ دین اور دنیا کی نعمت ملے۔ مگر تجھ کو کچھ رنج نہ پہنچے گا۔ صدقہ دیا کر رنج دور ہوگا۔

**فال حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم:** اے خداوندِ فال یہ فال بہت ہی نیک ہے۔ محبوب خلائق ہوگا۔ خوشی سے گزرے لوگ تیری عیب پوشی کریں۔ تیرے ساتھ نیکی سے پیش آئیں اور سب کے ساتھ تو نیکی کر تیرا انجام اچھا ہوگا۔ دین اور دنیا میں نیک نام ہوگا۔

## ہر ماہ کی پیدائش سے نگینوں کا تعلق

بشکریہ: کرشمہ قدرت — مؤلفہ: ہمایوں مرزا لکھنوی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جنوری | گومیدک، یاقوت، لعل، عقیق سُرخ | اپریل | ہیرا، نیلم، یاقوت، عقیق | جولائی | یاقوت، عقیق یمنی گہرا سُرخ | اکتوبر | اوپل، دُرِّ نجف، زبرجد |
| فروری | نیلم، لاجورد، حجرالقمر | مئی | زمرّد، عقیق یمنی | اگست | مرجان، یاقوت، عقیق یمنی | نومبر | پکھراج، زبرجد |
| مارچ | فیروزہ، دُرِّ نجف، زبرجد | جون | موتی، زمرّد | ستمبر | نیلم، یاقوت، عقیق زرد | دسمبر | لاجورد، یاقوت، فیروزہ |

# ردِ دشمنان و تسخیر خاص و عام

از تحریر غلام رضا عسکری اعوان کراچی۔نواب شاہ۔
گھر نمبر 2146/129 کیمپ نمبر 2 نوابشاہ سندھ۔ گھر نمبر L-1057 سیکٹر 5-B1 نارتھ کراچی
فون نمبر۔ email.razaaskri@gmail.com 0333-7014915 0300-3210024

اسلام وعلیکم وتحفہ یا علی مدد۔زمانہ پرآشوب ہے اور حسد دشمنی عروج پر ہے۔مولا کا قول ہے دشمن دو طرح کے ہوتے ہیں ایک ظاہری دوسرے خفیہ۔خفیہ دشمن سے بچو کیونکہ یہ آستین کا سانپ ہوتے ہیں لہذا انہیں پہچاننا ضروری ہے۔خفیہ دشمن کا خطرناک وار عملیات سفلیات یا جادو ہوتا ہے۔ ایسے لوگ ظالم کے زمرے میں آتے ہیں جو اپنی جبلی خواہشات اور حسد کی وجہ سے دیگر افراد کو اپنے مذموم مقاصد کا نشانہ بناتے ہین اور علم عملیات سے عوام الناس کی زندگی اجیرن کر دیتے ہیں۔ایسے افراد لعنت کے مستحق ہیں۔

علم نجوم میں زائچہ بنائیں۔اور اپنے قمری برج کو یاد رکھیں۔اگر ستارہ زحل قمری طالع میں موجود ہے اور یہاں مریخ یا کوئی اور نحس ستارہ موجود ہے تو عملیات سے زیادہ زحل کے اثرات کی وجہ سے مشکلات ہوتی ہیں۔فرد زائچہ کی مثال ایسی ہو جاتی ہے جیسے سونے کی دکان پر بیٹھا ہو لیکن مٹی بیچنے والے جتنی آمدنی بھی نہ آرہی ہو۔اگر آپ کا قمری برج میزان قوس یا جدی ہے تو ایسے فرد و خاتون کو اپنے زائچہ میں ساتویں گھر میں زحل کی نشست و برخواست کو مد نظر رکھنا چاہیے۔لوگ اکثر **تسخیر خلق** کے نقوش کی بات کرتے ہیں لیکن بنانے اور بنوانے والا دونو ہی ستاروں کی نحوستوں کو مد نظر نہیں رکھتے۔میں دعوے سے کہتا ہوں کوئی عامل ساڑھ ستی سے متاثرہ یا زحل کی نحوستوں سے متاثرہ شخص کو تسخیر کی لوح بنا کر دے اور اسکی تسخیر خلق ہو جائے تو میں اس فرد کو تاحیات اپنا استاد مانوں گا۔ **تسخیر خلق** کے لئے لازم ہے کہ آپ ستارون کی نحوستوں سے خود کو پاک کریں ورنہ تسخیر خلق کا تیر بہ ہدف عمل بھی آپکے حلقہ احباب میں وسعت نہ لا سکے گا۔یاد رکھیں خصوصاً زحل ،اور مریخ ، کی نحوست تسخیر خلائق کے کاموں میں آڑے آتی ہے۔عطارد و مشتری کی نحوستیں تسخیر خلائق میں کم رکاوٹیں لاتی ہیں لیکن انسان کو ذاتی طور پر فقیر اور مشکوک کر دیتی ہیں۔،راس ،کیتو کی طالع میں موجودگی آسیبی اثرات اور نظر بد کا شکار ہونے کو ظاہر کرتی ہے۔زہرہ اور شمس کی نحوستیں عزت وقار کے فقدان کے ساتھ حلقہ خواتین میں مرد کو خاک میں ملا دیتی ہیں۔ان نحوستوں کی موجودگی میں **تسخیر خلق** کی عمومی یا خصوصی لوح یا عمل بیکار ثابت ہوتا ہے اور کوئی فائدہ نہیں دیتا۔عامل بندش سفلیات جادو کا ٹھپہ لگا کر آپکی فائل بند کر دیتا ہے اور آپکے روپے اور اعتماد دونوں کو خاک میں ملا دیتا ہے۔

علم یا عملیات ہوئے ہیں انکا پہلے جان لینا ضروری ہے۔سادہ سی علامات بتاتا ہو۔تکالیف رات کے وقت ہونا۔تکالیف محسوس تو ہوتی ہیں لیکن میڈیکل ان تکالیف کو رپورٹس میں شناخت نا کر پائے۔جسم پر زخم کھرونچ یا نیل جیسے نشانات ہونا۔بیٹھے بیٹھے بدبو کا جھونکا گزرنے کا احساس ہو۔گھر میں دکان میں وحشت یا اداسی کا ہونا۔جسم کے کسی خاص حصہ کا پکڑ میں آنا۔کام کاروبار کا یکدم بیٹھ جانا۔امامیہ جنتری کے گذشتہ سالوں کو پڑھیں ستاروں کی جداگانہ بیماریاں جو عملیات سے پیدا ہوتی ہیں انکا ذکر تفصیل سے موجود ہے۔اگر یہ یقین ہو جائے عملیات سفلیات یا کالا علم ہے تو کسی بھی اچھے منجم یا عامل سے علاج کروائین اول اپنا صدقہ دیں۔کالے علم یا سفلی علم کے خلاف بہترین صدقات مریخ کے ہیں دوئم زحل کے بڑا گوشت گائے کا بروز منگل صدقہ کریں۔کالے ماش یا کالا نمک بروز ہفتہ صدقہ کریں۔درج ذیل نقش کو دیئے گئے اوقات میں بنائیں۔

نقش بنانے کا طریقہ کچھ اس طرح سے ہے۔نقش کے کل اعداد کا مجموعہ 109441 ہے(یہ مجموعہ آئمہ علیھم السلام کی مسنون دعاؤں کا ہے لہذا اگر کوئی فرد واحد اختلاف کرے تو اسکی علمی تشنگی کے لئے میں ذاتی طور پر حاضر ہوں)۔ان اعداد میں سے 360 اعداد تفریق کریں اور باقی اعداد کو نو پر تقسیم کریں۔حاصل اعداد کو خانہ اول میں رکھکر چال کے مطابق پر کریں۔اگر کسر 1 بچے تو خانہ نمبر 73 میں ۔ 2 ہو تو 64۔3 ہو تو 55۔4 ہو تو 46۔5 ہو تو 37۔6 ہو تو 28۔7 ہو تو 19۔8 ہو تو 10 میں ایک عدد کا اضافہ کریں۔ذاتی طور پر تحفظ کے لئے یا مریض کے استعمال کے لئے بنائیں تو نام کے اعداد مع والدہ جمع کر لیں اور تقسیم کے بعد نقش کو چال کے مطابق کسر کا خیال رکھتے ہوئے بھریں۔

**تسخیر خلق** کے لئے نقش مذکورہ میں سورۃ توبہ کی آخری آیت کے اعداد 2898 ملا کر نقش ترتیب دیں اور Apr 30 2014 کو بنائیں تین عدد نقوش بنائیں ایک کام کاروبار کی جگہ لگائین۔ایک پاس رکھیں اور تیسرے نقش پر آیت مذکورہ کو تعداد کے مطابق ورد کر کے ہلکی آنچ دیں۔شرف زہرہ یا اوج زہرہ میں بنا سکتے ہیں **تسخیر مرد و زن** کے لئے Jul 4 2014 کو اوج زہرہ کے قریب مریخ کی تثلیث میں نقش بنائیں۔اور مرد و زن کے نام مع والدہ شامل کریں۔

Apr 10 2014 کو زہرہ تثلیث مشتری اور Jun 14 2014 کو زہرہ تسدیس مشتری میں کام کاروبار کی برکت کے لئے نقش بنائیں۔دیگر سعد اوقات کے لئے آپ اپنے مقصد کے لحاظ سے رجوع کریں میں آپکی راہنمائی کے لئے ہمہ وقت حاضر خدمت ہوں۔

Oct 14 2013 کو فکس اسٹار Regulus کا قران مریخ کے ساتھ برج اسد میں ہوگا۔ **سفلیات کالے علم عملیات** اور دیگر زحل کی نحوستوں کے تدارک کے لئے نقش بنائیں قارئین میں ذاتی طور پر ایسے تمام افراد کو درخواست کرونگا کہ اس وقت کے نقش کو لازم بنائیں اور دیکھیں مولا کی ذات آپکے حاسدین کا راستہ کیسے روکتی ہے۔۔ یکم سے تین فروری 2014 تک اسپیکا مریخ قران ہوگا Mar 26 2014 رجعت مین قران مریخ ہوگا۔ Jul 13 2014 قران مستقیم مریخ ہوگا۔اتین اوقات ہیں۔ برج میزان میں یہ قران **زنا جواء لواطت** اور عورتوں کے شائق مردوں کی بدعادات کو دور کرنے کے لئے نقش بنائیں۔ ایسی خواتین جن کے شوہر دوسری عورتوں میں ملوث رہتے ہوں انکے لئے یہ بہترین وقت ہوگا۔ Sep 20 2014 عطارد قران مریخ ہوگا نشے از قسم شراب چرس یا ہیروئین کی عادات جن لوگوں کو ہوں وہ ان اوقات سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ Oct 19 2014 کو قران زہرہ در میزان ریگولس ہوگا شوہر کو راہ راست پر لانے کے لئے نقش بنائیں۔ اس سال Nov 30 2014 سے لیکر Dec 1 2014 کو شرف مریخ میں **دیدہ و نادیدہ دشمنوں** سے تحفظ کے لئے۔ گھر مکان اور جائیداد کے تحفظ اور نظر بد عملیات خبیثہ سے بچاؤ کے لئے نقوش بنا کر استعمال کریں۔ تمام امور لکھ دیئے ہیں تاہم کوئی بات سمجھ نہ آسکے تو رابطہ کریں۔

اَنَاذَابَیْنَ یَدَیْکَ فَخُذْ لِنَفْسِکَ رِضَا هَا مِنْ نَّفْسِیْ لَکَ الْعُتْبٰی لَآ اَعُوْدُ فَاِنْ عُدْتُّ فَعُدْ عَلَیَّ بِالْمَغْفِرَةِ وَ الْعَفْوِ لَکَ بِفَضْلِکَ وَجُوْدِکَ وَمَغْفِرَتِکَ وَ کَرَمِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَ اٰلِهِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

ترجمہ۔ اے رب میں تیرے سامنے ہوں تو اپنے لئے میرے نفس کی رضامندی قبول کر کیونکہ میری بازگشت تیری جانب ہے میں تیری طرف پلٹوں تو تو مجھ پر رحم کر اور عنایت فرما جو تیرا خاصہ ہے اپنے فضل اور بخشش اور مغفرت اور کرم کے ساتھ اے رحم کرنے والوں میں سب سے زیادہ رحیم اور رحمت فرما تمام انبیاء کے سید و سردار خاتم النبین پر اور ان جناب کی پاک و پاکیزہ اور طاہر اولاد پر اے رحم کرنے والوں میں سے سب سے زیادہ رحیم۔

۷۸۶

**اللھم صَلِّ علیٰ مُحمدٍ و آلِ محمد**

اللھم صلی علیٰ محمد و آل محمد

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲۱۹۶ | ۱۲۱۵۸ | ۱۲۱۲۷ | ۱۲۱۴۱ | ۱۲۱۸۵ | ۱۲۱۵۴ | ۱۲۱۶۸ | ۱۲۱۳۱ | ۱۲۱۸۱ |
| ۱۲۱۵۵ | ۱۲۱۴۲ | ۱۲۱۸۳ | ۱۲۱۸۲ | ۱۲۱۶۹ | ۱۲۱۲۹ | ۱۲۱۲۸ | ۱۲۱۹۷ | ۱۲۱۵۶ |
| ۱۲۱۳۰ | ۱۲۱۸۰ | ۱۲۱۷۰ | ۱۲۱۵۷ | ۱۲۱۲۶ | ۱۲۱۹۸ | ۱۲۱۸۴ | ۱۲۱۵۳ | ۱۲۱۴۳ |
| ۱۲۱۵۹ | ۱۲۱۲۲ | ۱۲۲۰۰ | ۱۲۱۸۶ | ۱۲۱۴۹ | ۱۲۱۴۵ | ۱۲۱۳۲ | ۱۲۱۷۶ | ۱۲۱۷۲ |
| ۱۲۱۴۶ | ۱۲۱۸۷ | ۱۲۱۴۷ | ۱۲۱۷۳ | ۱۲۱۳۳ | ۱۲۱۷۴ | ۱۲۲۰۱ | ۱۲۱۶۰ | ۱۲۱۲۰ |
| ۱۲۱۷۵ | ۱۲۱۷۱ | ۱۲۱۳۴ | ۱۲۱۲۱ | ۱۲۱۹۹ | ۱۲۱۶۱ | ۱۲۱۴۸ | ۱۲۱۴۴ | ۱۲۱۸۸ |
| ۱۲۱۲۳ | ۱۲۱۹۵ | ۱۲۱۶۳ | ۱۲۱۵۰ | ۱۲۱۴۰ | ۱۲۱۹۰ | ۱۲۱۷۷ | ۱۲۱۶۷ | ۱۲۱۳۶ |
| ۱۲۱۹۱ | ۱۲۱۵۱ | ۱۲۱۳۸ | ۱۲۱۳۷ | ۱۲۱۸۷ | ۱۲۱۶۵ | ۱۲۱۶۴ | ۱۲۱۲۴ | ۱۲۱۹۳ |
| ۱۲۱۶۶ | ۱۲۱۳۵ | ۱۲۱۷۹ | ۱۲۱۹۴ | ۱۲۱۶۲ | ۱۲۱۲۵ | ۱۲۱۳۹ | ۱۲۱۸۹ | ۱۲۱۵۲ |

اللھم صلی علیٰ محمد و آل محمد

اَنَاذَابَیْنَ یَدَیْکَ فَخُذْ لِنَفْسِکَ رِضَا هَا مِنْ نَّفْسِیْ لَکَ الْعُتْبٰی لَآ اَعُوْدُ فَاِنْ عُدْتُّ فَعُدْ عَلَیَّ بِالْمَغْفِرَةِ وَ الْعَفْوِ لَکَ بِفَضْلِکَ وَجُوْدِکَ وَمَغْفِرَتِکَ وَ کَرَمِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَخَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ وَ اٰلِهِ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

## دعائے قربانی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ○ اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا مُّسْلِمًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَبِذٰلِکَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْکَ وَلَکَ بِسْمِ اللّٰہِ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ

☆ اس کے بعد جانور کو ذبح کرنا شروع کرے اگر خود اکیلا قربانی دے رہا ہو تو یہ الفاظ کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنِّیْ اور اگر چند آدمیوں سے مل کر قربانی کی ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنَّا کہے۔ ☆ اگر کسی دوسرے شخص کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُ کہے اگر کئی دوسرے افراد کی طرف سے ہو تو اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْهُمْ کہے۔ بہتر ہے کہ مِنِّیْ۔ مِنَّا۔ مِنْهُ۔ مِنْهُمْ کی جگہ ان لوگوں کا نام لیا جائے۔ بشکریہ نوائے صالحین (مولف شیخ سلطان محمود)

سیدابن مظفر شیرازی
042-35111015

بسم اللہ الرّحمٰن الرّحیم

# برج سرطان ستارہ قمر اور آپ

ربِ کائنات کے کرم اور آئمہ طاہرین کے صدقہ میں اِمسال پھر آپ سے مخاطب ہوں۔ میرے مالک نے بتصدق باب مدینۃ العلم مجھے زندگی بخشی اور 2014ء کیلئے مضمون لکھنے کا شرف عطا کیا۔ مولا آپ سب کا حامی وناصر ہو۔ امامیہ جنتری کے بنانے، سنوارنے اور شائع کرنے والوں کے ساتھ ساتھ قارئینِ محترم سب کو مولا اپنے حفظ وایمان میں رکھے۔

قمر سفید رنگ کا ستارہ ہے جس کا تعلق برج سرطان سے ہے۔ یہ آسمان دُنیا کا حاکم ہے۔ سورج سے روشنی حاصل کر کے روشن ہوتا ہے زمیں سے 19 حصہ چھوٹا ہے۔ اس کی گردش 2280 میل ہے۔ زمین کے گرد بارہ گھنٹوں میں گھوم جاتا ہے۔ بارہ بُرجوں کا دورہ 28,29 یوم میں کر لیتا ہے۔ ہر برج میں کم وبیش $2\frac{1}{4}$ یوم قیام پذیر ہوتا ہے۔ ہر منزل پر ایک رات اور ایک دن قیام کرتا ہے۔

قمر کو برج ثور کے تیسرے درجہ پر شرف اور ہبوط بُرج عقرب میں جبکہ وبال برج جدی میں ہوتا ہے۔ قمر کو ہر ماہ شرف حاصل ہوتا ہے۔ اس کے شرف کے اوقات میں عوام خوش اخلاق، پُرخلوص اور خوبصورت جذبات کا اظہار کرتے ہیں جبکہ ہبوط قمر میں آپ کو ہر طرف لڑائی مار کٹائی، حادثات اور سڑکوں پر گاڑیوں کے ٹوٹے شیشے نظر آئیں گے۔

قمر پیر کے دن کا حاکم ہے۔ حضور نبی رحمت محمدؐ، اماں حوا اور حضرت نوحؑ اسی دن قمر کی ساعت میں اس دُنیا میں تشریف لائے۔ اس حوالہ سے یہ بہت مبارک دن ہے۔ اعداد دو اور چار کا تعلق قمر سے ہے۔ اس کی قوت وقت رات ہے۔ لہٰذا اس سے متعلقہ تمام کام رات کے وقت ہی کرنا چاہیئے۔

قمر کی طبع آبی ہے۔ تذکیر کے حوالہ سے قمر مونث ہے۔ اس کے موکل حضرت جبرائیلؑ ہیں۔ جن سے متعلقہ ورد یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ ہے ان سمائے مبارکہ کی عددی قوت 556 ہے۔ ستارہ قمر برج سرطان کے حامل افراد روزانہ ان کا ورد 556 مرتبہ کر کے گھر سے نکلا کریں۔ (اول وآخر درود بر محمدؐ وآلِ محمدؐ) ہر مشکل ہر تکلیف سے چھٹکارا ہوگا۔ دن بہت اچھا گزرے گا۔ جان ومال کا تحفظ یقینی ہوگا۔

ستارہ قمر سے متعلقہ حروف ض۔ذ۔ظ۔غ ہیں۔ ان کے حروف کا مربع شرف قمر میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈلوائیں۔ مریض کو پینے کیلئے دیں انشاءاللہ مکمل شفا ہوگی۔

ستارہ قمر کو شرف ہر ماہ ہوتا ہے۔ جو بہت مبارک وقت ہوتا ہے۔ اس میں جملہ اعمال قمری سے استفادہ کیا جاسکتا ہے۔

اسم اعظم یَانَافِعُ کی لوح چاندی پر تیار کریں۔ جملہ امراض سے شفا نصیب ہو۔ مریض کے گلے میں ڈالیں۔ مرض کی جگہ پر صبح وشام اس لوح کو ملنے سے بھی شفا ہو۔ جس بچی کی شادی نہ ہوتی ہو۔ اس لوح کو اس کے گلے میں ڈالیں۔ انشاءاللہ جلد از جلد شادی ہو جائے گی۔

لوح نَافِعُ قمری درج ذیل ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ن | ا | ف | ع |
|---|---|---|---|
| ۷۹ | ۷۱ | ۴۹ | ۲ |
| ۶۸ | ۷۸ | ۳ | ۵۲ |
| ۴ | ۵۱ | ۶۹ | ۷۷ |

لوح اسم اعظم بھی شرف قمر میں ہی تیار ہوگی۔ اس لوح کو چاندی کی تختی پر کندہ کریں۔ جس لڑکے یا لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو اس کے گلے میں ڈالیں۔ اس کی برکت سے شادی کے جلد اسباب پیدا ہوں گے جو فرد اس اسم اعظم کو چاندی کی انگوٹھی پر لکھ کر انگلی میں پہنے مخالفوں کے شر سے محفوظ رہے۔ اگر حاکم یا افسر ہے۔ تو تمام ماتحت دل وجان سے اطاعت کریں۔ بزدل ہو تو بہادر بنے۔ سسرال میں دب کر رہنے والی بچیاں اس لوح کو پاس رکھیں۔ تو سسرال کا خوف دُور ہو۔ بہادری سے حالات کا مقابلہ کرنے کے قابل ہوں۔ لوح درج ذیل ہوگی۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| ع | ل | ی | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۱ | ۶۹ | ۳۱ |
| ۲ | ۱۲ | ۲۸ | ۶۸ |
| ۲۹ | ۶۷ | ۳ | ۱۱ |

اب آخر میں لوح قمری اسمائے حسنیٰ پیش کی جارہی ہے یہ بھی شرف

قمر میں ہی تیار ہوگی۔ بشرطیکہ شرف قمر زائد النور میں ہو۔ کیونکہ زائد النور کا شرف قوی الاثر ہوتا ہے۔ لوح کے ایک طرف اسمائے حسنیٰ لکھے جائیں گے۔ جبکہ دوسری طرف خاتم غلبہ وعروج اور خاتم قمری طلسمی کا اندراج ہوگا۔ رفتار نقش کا خیال رکھنا انتہائی ضروری ہوگا۔ لوح حسب ذیل ہوگی۔

فقیر کو دُعاؤں میں یاد رکھیں۔ لوح بناتے وقت نظام الاوقات کا خیال

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ر | ح | م | ن | ر | ح | ی | م |
| ح | م | ن | ر | ح | ی | م | ی |
| م | ن | ر | ح | ی | م | ی | ح |
| ن | ر | ح | ی | م | ی | ح | ر |
| ر | ح | ی | م | ی | ح | ر | ن |
| ح | ی | م | ی | ح | ر | ن | م |
| ی | م | ی | ح | ر | ن | م | ح |
| م | ی | ح | ر | ن | م | ح | ر |

لوح کی پچھلی طرف خاتم تحفظ غلبہ بنائی جائیگی۔ جو کہ درج ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| البقـــطع | اسی طرح تین سطریں ہوں گی۔ |
| سطہ ہلا مسبہ | اس کے ساتھ خاتم قمری طلسمی بنے گی۔ |
| طـــــطس | جو درج ذیل ہے۔ |

٩ ١١ ٩ ١١١ ١١ ٦ ١١ ۴ ١١

يَارَحْمٰنُ يَارَحِيْمُ ٩

١١ ٨ ٨ ٧ ٨ ١١١

یہ مکمل لوح مبارکہ چاندی پہ بھی بنا سکتے ہیں۔ سہ دھاتہ پر بھی بنائی جاسکتی ہے۔ اسے پاس رکھ لینے سے عزت ووقار میں اضافہ ہو۔ مقدمات میں کامیابی یقینی ہو۔ امراض سے شفا ہو قضائے حاجت کیلئے مددگار ہو۔ دُشمنوں سے تحفظ اور ان پر غلبہ کیلئے لوح ہمیشہ پاس رکھیں۔ رزق روزی میں اضافہ، کاروباری ترقی، حصول مراد، حصول ملازمت وترقی کیلئے یہ لوح عطیہ رب متعال ہے۔ بنائیں اور استفادہ حاصل کریں۔ اور اللہ سب کا حامی وناصر ہو۔

سب کچھ مفصل تحریر کر دیا ہے کسی جز کی سمجھ نہ آئے تو جوابی لفافہ کے ساتھ وضاحت طلب کر سکتے ہیں۔ حسب معمول آخری درخواست اپنی دُعاؤں میں جملہ مومنین، راقم الحروف، امامیہ جنتری سے متعلقہ جملہ احباب بالخصوص محترم آغا نثار احمد مرحوم وقبلہ آغا افتخار حسین صاحب مع متعلقین کو اپنی دُعاؤں میں ضرور یاد رکھیے گا۔ ٹیلیفون وملاقات کیلئے رابطہ:

جمعہ تین بجے تا شام سات بجے | اتوار بارہ بجے تا شام سات بجے



## صدقات نحوستِ سیّارگان

| نمبر شمار | نام ستارہ | متعلقہ عدد | متعلقہ رنگ | متعلقہ دن | متعلقہ حروف | متعلقہ اشیاء |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | شمس | 4-1 | زرد | اتوار | م-ث | گندم، دال چنا، دال مونگی دھلی ہوئی، زرد یا سنہری کپڑا، زرد مکئی |
| 2 | قمر | 7-2 | سفید | پیر | ح-ہ | چاول، آٹا، دودھ، دہی، نان، کلچہ، سفید کپڑا |
| 3 | مشتری | 3 | زرد | جمعرات | چ-د-ف | دال چنا، دال مونگی دھلی ہوئی، زرد مکئی، شکر (زرد چینی) زرد کپڑا |
| 4 | عطارد | 5 | سبز | بدھ | پ-ق-ک-غ | ثابت مونگی، دال مونگی سبز چھلکے والی، باجرہ، ڈالڈا گھی، سبز کپڑا |
| 5 | زہرہ | 6 | سفید | جمعہ | ب-ت-ر-ط-و | چاول، آٹا، دودھ، دہی، نان، کلچہ، سفید کپڑا |
| 6 | زحل/یورانس | 4-8 | سیاہ، سرمئی، سلیٹی | ہفتہ | ث-ج-خ-س-ش-ص-گ | ثابت کالے ماش، دال ماش کالے چھلکے والی، کالے تِل، سورج مکھی کے بیج، کالا کھڑا، لوہا، کالا تیل |
| 7 | مریخ | 9 | سرخ، گلابی | منگل | ذ-ز-ض-ظ-ع-ل-ن-ی | سرخ گندم، دال مسور، سرخ مکئی، سرخ چنے، سرخ کھڑا، سرخ گلاب کے پھول، تانبا |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ان اللہ وعدالصابرین المخرج مما یکرھون والرزق من حیث لا یحتسبون۔جعلنا اللہ وایاکم من الذین لاخوف علیھم ولاھم یحزنون۔

محمد اکمل خان ماہر علوم مخفی
مدینۃ الروحانیت، جامعہ حسنیہ علیہ السلام،
وارڈ نمبر 13، کروڑلعل عیسن ؒ۔لیہ
Ph:0301 4578467, 0333 4578467
www.madinaturruhaniat.com

# بندشِ نکاح/وجوہات وعلاج

قارئین محترم!السلام علیکم!ہمیشہ کی طرح ایک بار پھر امامیہ جنتری کے قارئین کے لیے روحانیت کی دُنیا میں ایک عظیم باب کا اضافہ کرتے ہیں۔عصرِ حاضر میں تقریباً ہر گھرانے کے مسائل میں سے ایک نہایت ہی پیچیدہ مسئلہ نوجوان بچیوں کی شادی اور معقول رشتہ ہے۔قارئین پوری دُنیا سے طویل روحانی مشاہدات اور تجربات کے بعد لڑکیوں اور لڑکوں کی شادی میں رُکاوٹ کی چند بُنیادی وُجوہات معلوم کی ہیں جو درج ذیل ہیں اِن کے دُرست علمی تعین اور تدارک سے یقینی کامیابی نصیب ہوگی۔ شادی میں رکاوٹ یا تاخیر کے تمام افراد میں یہ سب یا پھر اِن میں سے کچھ صورتیں پائی گئی ہیں اور الحمدللہ صحیح تشخیص کے بعد اُن کا علاج کیا گیا تو کامل شفا نصیب ہوئی اور بندش ختم ہونے کے بعد شادی ہوگئی۔

قدرتی تاخیر، سحری بندش، آسیبی بندش، زائچہ پیدائش میں زُحل یا عدد 8 کا اثر، نام میں عدد 8 کا اثر پانچ بُنیادی وجوہات ہیں جن کا تفصیلی ذکر، تشخیص اور شافی علاج ہدیہ قارئین کیا جاتا ہے۔قارئین ادارہ ہٰذا کی یہ امتیازی خصوصیت ہے کہ ہمیشہ آپ لوگوں کی اس انداز سے علمی رہنمائی کی ہے کہ کسی عامل کی مدد کے بغیر لاتعداد لوگوں نے خود اپنا علاج کیا اور کامیابی نصیب ہوئی نیز ہمیشہ تحقیق کے نئے دروازے وا کیے زیرِ نظر تحریر بھی انہی میں سے ایک نہایت مفید تحریر ہے۔شادی سے متعلقہ دیگر مسائل کے روحانی حل کے لیے www.madinaturruhaniat.com وزٹ کیجیے اور برصغیر کی عظیم علم دوست ہستی جناب محترم آغا افتخار حُسین صاحب اور اُن کے ادارے کے تمام اراکین کی سلامتی کے لیے دُعا کیجیے تاکہ وُہ ہمیشہ علم کے خزائن آپ لوگوں تک پہنچاتے رہیں۔

## سحری یا آسیبی رُکاوٹ:

شادی میں رکاوٹ کی ایک وجہ سحر وعملیات ہے۔قرآنِ پاک میں سحر کا متعدد مقامات پر ذکر کیا گیا ہے اور اِس سے چشم پوشی کرنا مسلمانوں کے لیے مناسب نہیں۔سحر ایک روحانی بیماری ہے اور اس کا علاج لازم ہے۔شادی میں تاخیر یا رکاوٹ کی دوسری مضبوط وجہ جنات وآسیبی قوتوں کی شرارت بھی ہے۔

## تشخیص:

ضروری ہے کہ ایسے مریض کی صحیح تشخیص کی جائے اس کے لیے مریض کو سامنے بٹھائیں، دم شدہ اشیاء، آیاتِ قرآنی کا لاکٹ وغیرہ یا تعویذ جو بھی مریض کے پاس ہو اُسے کچھ دیر کے لیے اُتار کر دُور رکھ لیں۔شیشے کے گلاس میں تازہ پانی لیں اور مریض کو دو گھونٹ چکھا کر اُس باقی بچے ہوئے پانی پر اور مریض کے جسم پر سات بار درود پاک، پھر سورہ فاتحہ، آیت الکرسی اور چاروں قُل سات سات بار پڑھ کر دم کرتے جائیں۔ آخر پر پھر سات مرتبہ درودِ پاک پڑھیں۔اب مریض سے اُس کی بدَنی کیفیت دریافت کریں۔

بوجھ پڑنے یا پہلے سے موجودہ درد بڑھ جانے کی صورت میں جنات وآسیب کا ضرر ہے۔ اگر جسم ہلکا ہو جائے یا کہیں چبھن محسوس ہو، ہاتھ پاؤں یا جسم میں کہیں ٹھنڈک یا جلن محسوس ہو، جسم کانپنے لگے، جسم کا کوئی حصہ سُن ہو جائے، بدَن پر چیونٹیاں سی رینگنا شروع کردیں تو جادو اور سحر کی علامت ہے۔اب دَم شُدہ پانی پلائیں۔پانی کا ذائقہ اگر نمکین ہو یا گلے میں پھندا لگے یا لیس دار سا محسوس ہو تو جنات کا ضرر ہے اور اگر پانی کڑوا ہو جائے تو جادو کیا گیا ہے۔پانی آہستہ آہستہ چکھیں۔بعض اوقات آخری گھونٹ کا ذائقہ بدلتا ہے اور کبھی پانی پینے کے چند منٹ بعد بھی منہ کا ذائقہ بدلتا ہے۔

## علامات بندش:

جادو یا آسیبی مریض کے سر، گردن، کندھے اور کنپٹیوں پر بوجھ رہتا ہے۔ ہاتھ پاؤں ٹھنڈے گرم ہوتے رہتے ہیں۔دِل میں ویرانی ہوتی ہے، گھر میں دِل نہیں لگتا، برے خیالات ستاتے ہیں، معدہ، مثانہ خراب ہو جاتا ہے، عورتوں کو مخصوص امراض شروع ہو جاتی ہیں، رشتے ایک بار دیکھنے کے بعد لوٹ کر نہیں آتے، لوگوں کو مریض میں نقائص اور عیوب نظر آتے ہیں اور بھی طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا ہونے لگتی ہیں۔




ری ہوگا۔لوح حسب
نظام الاوقات کا خیال

| |
|---|
| م |
| ی |
| ح |
| ر |
| ن |
| م |
| ح |
| ر |

و جوابی لفافہ کے ساتھ
درخواست اپنی دُعاؤں میں
جملہ احباب بالخصوص محترم
علقین کو اپنی دُعاؤں میں
بجے تا شام سات بجے
ت وکثرت رزق لوح زحل
روقت دستیاب ہیں۔رابطہ
یضِ روحانی
042-3511101

**تفصیلی استخارہ:** ☆ایسے مریضوں کے بارے میں تفصیلی معلومات حاصل کرنے کے لیے رات کو سوتے وقت دو نفل پڑھیں۔ سلام کے بعد سو بار درودِ پاک تلاوت کریں اور ستر بار سورہ فاتحہ مکمل پھر سو بار درود پاک پڑھ کر خُدا سے دُعا کریں کہ نیند میں آپ کی رہنمائی ہو اور سحر کرنے والے کے بارے میں اشارہ ملے۔ ☆اس استخارے سے مستقبل میں جھانکا جاسکتا ہے نیز ہر مسئلے کے روحانی حل کے لیے اس استخارے کو پڑھ کر قبلہ رُخ سو جائیں ان شاء اللہ آپ کی رہنمائی کی جائے گی۔ اگر پہلے دِن کچھ نظر نہ آئے تو متواتر جاری رکھیں۔ ہزاروں لوگوں کی اس استخارے میں رہنمائی کی گئی ہے۔ کام ہونے پر مؤمنین کے لیے شیرینی پر فاتحہ پڑھیں۔

**نام یا تاریخ پیدائش میں عدد8 کی موجودگی یا تکرار:** سحری و آسیبی بندش کے بعد عدد8 کے اثرات کی وجہ سے بھی شادی اور دیگر تمام کاموں میں ان دیکھی رکاوٹیں پیدا ہوتی ہیں۔ یہ بھی دو طرح کی وُجوہات ہیں۔

☆جن لوگوں کے نام کے شروع میں ح، ف، ض ہو، یا تاریخ پیدائش 8,17,26 ہو یا اگست میں پیدا ہوں یا 19Jan-21Feb یعنی بُرج ''دَلو'' میں پیدا ہوں یا 23Dec-20Jan یعنی بُرج ''جَدی'' میں پیدا ہوں۔

☆ پیدائش ہفتے والے دِن بالخصوص زُحل کی ساعت میں ہو، تحریری یا پُکارے جانے والے نام کا عدد 8 ہو تو بھی ایسے شخص کی زندگی میں ہر مقام پر بندش ہوتی ہے۔

☆اکثر اوقات تاریخ، سال اور مہینے کا مجموعی عدد 8 بنتا ہے۔ صرف سالِ پیدائش کا عدد بھی آٹھ ہوسکتا ہے۔

☆عدد آٹھ سے متاثر لوگوں کو ماضی بہت پیارا ہوتا ہے اور مستقبل کا خوف ستاتا ہے۔ ایسا شخص مالی معاملات پر زیادہ توجہ دیتا ہے اور خرچ بڑی احتیاط سے کرتا ہے۔ صوفیانہ مزاج، میں چڑچڑا پن، خاموشی، اُداسی، شک، شکوہ، دوسروں کی توجہ کا شدید منتظر ہونا، روٹھ جانا، بات کا بتنگڑ بنانا، تاریک پہلو پر نظر رکھنا، اُمید کا دامن چھوڑ دینا، جلد گھبرا جانا اور شدید نا اُمیدی عدد 8 کے لوگوں میں زیادہ پائی جاتی ہے۔ نیز ہر کام میں تاخیر اور طبیعت میں انتہائی سُستی عدد 8 والے افراد کی شخصیت کا اہم خاصہ ہے۔ عدد 8 والے کو شوگر اور بلڈ پریشر کے امراض کا زیادہ خطرہ ہوتا ہے۔ درج بالا چاروں علامتیں نہ ہونے کی صورت میں شادی میں تاخیر کا سبب منشاءِ الٰہی کے سوا کچھ نہیں۔ ایسی صورت میں صدقہ دیں۔ اور سورہ طٰہٰ کو روزانہ ایک بار تلاوت کیا کریں۔ نیز مدینۃ الروحانیت سے رجوع بھی کر سکتے ہیں اور درج ذیل علاج بھی بہت مفید ہے۔

☆نوٹ: عدد آٹھ کی صرف منفی صفات یہاں پر بیان کرنا مقصود تھا۔

**پہلا علاج:** ☆یہ علاج عوام الناس خود کر سکتے ہیں۔

☆عدد 8 کی صورت میں استخارہ کر کے کوئی عرف رکھ لیں چند ماہ میں عدد 8 کے اثرات کافی حد تک زائل ہو جاتے ہیں۔ متواتر صدقہ دیں نیز درج ذیل علاج بھی کریں۔

☆سحر، جادو اور جنات کی صورت میں روزانہ اسم الٰہی یا فتّاح کا ورد 489 بار صبح کے وقت کیا کریں۔ سورہ فتح، سورہ فاتحہ، آیت الکرسی، چاروں قل، سات سلام، نادِ علی علیہ السلام اور آیاتِ شفا دو عدد کاغذوں پر لکھیں۔ ایک کاغذ کو پانی میں بھگو کر رکھیں اور اُس کو روزانہ تین وقت یا جتنا زیادہ ممکن ہو پی لیا کریں، سبزے یا چھت پر کپڑوں سمیت اُس پانی سے کچھ عرصہ غسل کریں (تاکہ نالی میں پانی نہ جائے)، سرنج میں وُہ پانی لے کر پورے گھر میں روزانہ اُس سے چھڑکاؤ کریں۔ پہننے والا تعویذ بٹر پیپر پر لکھیں اور گلے میں پہن لیں۔

☆بہتر ہے روزانہ مذکورہ بالا سورتیں 3-3 بار اور سورہ طٰہٰ ایک بار پڑھیں۔ سورہ ناس سو بار روزانہ پڑھنا بہتر ہے۔ دو ہفتوں کے علاج کے بعد پھر اُوپر درج طریقے سے مریض کا چیک اپ کریں۔ عموماً ایک ماہ میں جادو کا مریض ٹھیک ہو جاتا ہے اور پھر اس کے بعد رشتے آنا شروع ہو جاتے ہیں۔ کندھوں اور سر کا بوجھ جب بالکل ختم ہو جائے تب آپ پوری طرح اس شیطانی چنگل سے خود کو آزاد سمجھیں۔ پوری دُنیا میں لوگوں کو یہ طریقہ سمجھایا، لوگوں نے خود اپنا علاج کیا اور چند ماہ میں 30 سے 46 سال کی لا تعداد خواتین کی شادی ہوگئی اور بندش ختم ہوگئی۔

**دوسرا علاج:** ☆یہ علاج صرف عامل حضرات ہی کر سکتے ہیں۔

چاندی کی ایک پلیٹ پر لوہے کے باریک اوزار سے نقش سیفی، تکسیر جُنہ، آیت الکرسی، چہار قل، ہفت ہیکل، نقش سورہ جن، سورہ فاتحہ، سات سلام، آیاتِ شفا اور طلسماتِ شفاء مذکور مولائے متقیان حضرت علی علیہ السلام لکھیں اور مریض کو دیں تاکہ وُہ اپنے پاس رکھے اور اُس لوح کو پانی میں ڈبو کر اُس کا پانی پیے، غسل کرے اور گھر میں چھڑکے۔

☆نیز لوحِ مشتری بھی نہایت مفید ہوگی۔ مذکورہ بالا لوح مُبارک تقریباً ڈیڑھ انچ (مربع) چاندی کی پلیٹ پر ادارہ ہذا میں ہاتھ سے تیار کی جاتی ہے جو کہ صرف مدینۃ الروحانیت کا خصوصی شرف ہے، قارئین طلب کر سکتے ہیں۔ چاندی پر تیار شدہ لوح مشتری بھی میسر ہے۔ قارئین مزید وضاحت کے لیے موبائل فون پر رابطہ کیجیے۔ ☆قدرتی رکاوٹیں ہوں یا شکل و صورت کی سادگی کی وجہ سے شادی میں رُکاوٹ ہو تو درج بالا دونوں علاج مفید ہیں۔

سیّد نثار عباس نقوی (مرحوم)

# شادیاں ناکام کیوں ہوتی ہیں؟

## (علم الاعداد کی روشنی میں)

شادی میں ناکامی کے کئی اسباب ہیں۔ دُلہن دُلہا کے ناموں کے اعداد میں ہم آہنگی نہ ہونا۔ بروج وسیارگان کا مختلف ہونا۔ ناموں کے حروف کی طبع کا نہ ملنا۔ ایام محرم الحرام وصفر میں ہوئی شادیاں اکثر خانہ بربادی کا سبب بنتی ہیں کیونکہ ان ایام میں نواسۂ رسول کی شہادت اور اہل بیت اطہار کا مصائب میں ابتلاء ہے۔ مومنین کو چاہیئے کہ وہ محرم، صفر تا 8 ربیع الاوّل میں شادی وغیرہ نہ کریں۔ شادی کے وقت قمر در عقرب بھی نہ ہو۔

ہم یہاں برسوں سے آزمودہ علم الاعداد کی روشنی میں ایک قاعدہ قارئین جنتری امامیہ کیلئے پیش کر رہے ہیں۔

اعداد لیتے وقت مندرجہ ذیل باتوں کا خیال رکھنا ضروری ہے۔

(1) - لڑکی اور لڑکے کے اصلی نام کے ابجد قمری کے حساب سے اعداد نکالیں۔ (2) - والدہ کے نام کے عدد لینے کی ضرورت نہیں ہے۔ (3) - سیّد، زیدی، نقوی، بخاری، کاظمی، جعفری، چوہدری، خان، ملک، بٹ، ڈار، گوندل وغیرہ کے اعداد بالکل نہیں لینے۔ (4) - موسیٰ، عیسیٰ، مصطفیٰ، وغیرہ میں صرف "ی" کے اعداد لینے ہیں "ی" کے اوپر "الف" وغیرہ کے اعداد نہیں چلیں گے۔ (5) - لڑکی کے ساتھ باپ کا نام یا لڑکے کے ساتھ باپ کا نام لکھا ہوا ہو تو اُس کے اعداد بھی نہیں لینے ہیں۔ (6) - حمزہ "ء" بعض مقام پر الف کے اعداد کا تقاضا کرتا ہے بعض مقامات پر "ء" کے اعداد "ی" کے لئے جاتے ہیں مثلاً صائمہ، فائزہ، شائستہ، پائندہ وغیرہ۔ یہاں "ء" کے اعداد "ی" کے اعداد لئے جائیں گے۔ (7) - لڑکی کے اعداد کو بھی 9 پر تقسیم کیا جائے گا اور لڑکے کے اعداد کو بھی 9 پر تقسیم کیا جائے گا جو حاصل قسمت ہوگا جدول سے دیکھا جائے گا جسکی مثالیں آخر پر واضح کردی گئی ہیں۔ (8) - اگر اعداد پورے پورے تقسیم ہو جاتے ہیں تو پھر جس عدد کے ساتھ تقسیم کیا گیا ہے یعنی 9 عدد بس اسی کو حاصل قسمت سمجھا جائے گا۔

**ابجد قمری**

| حروف | ا | ب پ | ج چ | د ڈ | ہ | و | ز | ح | ط | ی ے | ک گ | ل | م | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قیمت | 1 | 2 | 3 | 4 | 5 | 6 | 7 | 8 | 9 | 10 | 20 | 30 | 40 | 50 |
| حروف | س | ع | ف | ص | ق | ر ڑ | ش | ت ٹ | ث | خ | ذ | ض | ظ | غ |
| قیمت | 60 | 70 | 80 | 90 | 100 | 200 | 300 | 400 | 500 | 600 | 700 | 800 | 900 | 1000 |

### اگر دونوں کا " ا اور ا " باقی بچ جائیں تو انشاءاللہ یہ جوڑا نہایت سعد ثابت ہوگا۔ اور اگر

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ا اور ۲ | بادشاہی زندگی گزارنے کی علامت ہے۔ | ۲ اور ۶ | ایک دوسرے پر الزام لگانے والے ہوتے ہیں۔ | ۴ اور ۵ | انجام جدائی طلاق ہوگا۔ |
| ا اور ۳ | نااتفاقی، خانہ جنگی، اجتناب ضروری ہے۔ | ۲ اور ۷ | اچھے اور خوب ہوتے ہیں۔ | ۴ اور ۶ | یہ جوڑا بھی بہت عمدہ رہتا ہے۔ |
| ا اور ۴ | دائمی جدائی انجام طلاق ہوگا۔ | ۲ اور ۸ | خوب رہتے ہیں مگر کچھ عرصہ کے بعد جھگڑے شروع ہو جاتے ہیں۔ | ۴ اور ۷ | اچھی زندگی بسر کرتے ہیں۔ |
| ا اور ۵ | معتدل، دونوں ایک دوسرے سے تعاون کریں گے۔ | ۲ اور ۹ | خوب اچھے رہتے ہیں۔ | ۴ اور ۸ | خوب رہتے ہیں۔ |
| ا اور ۶ | نہایت عمدہ زندگی بسر ہوگی۔ | ۳ اور ۳ | شادی محبت کی ہوگی انجام بے وفائی۔ | ۴ اور ۹ | جنگ جدال، الزام تراشی کرنے والے۔ |
| ا اور ۷ | ایسے لوگ اولاد کا غم دیکھتے رہتے ہیں۔ | ۳ اور ۴ | طلاق دائمی جدائی۔ | ۵ اور ۵ | انجام جدائی طلاق ہوگا۔ |
| ا اور ۸ | غربت مفلسی رنج وغم میں گزرے گی۔ | ۳ اور ۵ | طلاق اور جدائی۔ | ۵ اور ۶ | موافقت رہے گی۔ |
| ا اور ۹ | انجام بہتر ہوگا معتدل رہے گی۔ | ۳ اور ۶ | طلاق جدائی فراق۔ | ۵ اور ۷ | عمدہ زندگی گزرے گی۔ |
| ۲ اور ۲ | یہ بھی عمدہ زندگی بسر کرتے ہیں۔ | ۳ اور ۷ | ایک دوسرے پر جان نچھاور کرنے والے ہونگے۔ | ۵ اور ۸ | دونوں میں پیار محبت بہت ہوگا۔ |
| ۲ اور ۳ | انجام طلاق۔ | ۳ اور ۸ | یہ عمدہ رہیں گے۔ | ۵ اور ۹ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |
| ۲ اور ۴ | فقدان محبت، لڑائی جھگڑا۔ طلاق نہ ہوگی۔ | ۳ اور ۹ | معتدل، لڑ جھگڑ کر ایک دوسرے کی بات مان لینگے۔ | ۶ اور ۶ | خوب رہتے ہیں۔ |
| ۲ اور ۵ | سکون حاصل نہیں ہوگا۔ | ۴ اور ۴ | انجام طلاق ہوگا۔ | ۶ اور ۷ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| ۶ اور ۸ | اچھی زندگی گزرتی ہے۔ |
| ۶ اور ۹ | دونوں معتدل رہتے ہیں۔ |
| ۷ اور ۷ | اچھی زندگی گزرتی ہے۔ |
| ۷ اور ۸ | ابتدا اچھی نہیں ہوتی۔ بعد میں اچھی زندگی بسر ہوتی ہے۔ |
| ۷ اور ۹ | مزاج میں اختلاف۔ پسند دونوں کی جدا جدا ہوتی ہے۔ |
| ۸ اور ۸ | شادی مبارک ہوتی ہے۔ |
| ۸ اور ۹ | خوشیاں بھری شادی ہوتی ہے۔ |
| ۹ اور ۹ | جھگڑا فساد کرتے رہتے ہیں ایسی شادی نہیں کرنا چاہیے۔ |

**مثال نمبر۱:** لڑکی کا نام: ڈیانا لڑکے کا نام: چارلس

| ڈیانا | | چارلس | |
|---|---|---|---|
| ڈ | 04 | چ | 03 |
| ی | 10 | ا | 01 |
| ا | 01 | ر | 200 |
| ن | 50 | ل | 30 |
| ا | 01 | س | 60 |
| | 9/66 | | 9/294 |
| باقی 3 بچے | 7-3 | باقی 6 بچے | 32-6 |

3 اور 6 کو دیکھا تو انجام جدائی طلاق اور یہی پچھ ہوا۔

**مثال نمبر۲:** لڑکی کا نام: ہما ہما لڑکے کا نام: محمد عمران (خان)

| ہما ہما | | محمد عمران | |
|---|---|---|---|
| ہ | 03 | محمد | 92 |
| م | 40 | ع | 70 |
| ا | 01 | م | 40 |
| ی | 10 | ر | 200 |
| م | 40 | ا | 001 |
| ا | 01 | ن | 50 |
| | 9/95 | | 9/453 |
| باقی 5 بچے | 10-5 | باقی 3 بچے | 50-3 |

3 اور 5 کو دیکھا تو انجام جدائی طلاق اور یہی کچھ ہوا۔

# تعبیر الرویاء — جدول تاریخ چاند اور تعبیر خواب — علامہ مجلسیؒ

| تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب | تاریخ شب | تعبیر خواب |
|---|---|---|---|---|---|
| پہلی | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | گیارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی بروایتے تین روز میں ظاہر ہوگی۔ | اکیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دوسری | اس شب کا خواب صحیح نہیں۔ | بارہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر تعبیر دیر سے ظاہر ہوگی۔ | بائیسویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ |
| تیسری | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | تیرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے اور تعبیر نو روز میں ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | تیئسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| چوتھی | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چودہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر ۳۶ یا ۴۰ روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ | چوبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| پانچویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | پندرہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر تین روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے اس کی تعبیر برعکس ہے۔ | پچیسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| چھٹی | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر ایک دو روز بعد ظاہر ہوگی۔ | سولہویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر دو روز کے بعد ظاہر ہوگی بروایتے دیر میں ظاہر ہوگی۔ | چھبیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| ساتویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | سترہویں | اس شب کا خواب سچا ہے مگر تعبیر دیر میں ظاہر ہوگی۔ | ستائیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ |
| آٹھویں | اس شب کا خواب سچا ہے۔ | اٹھارویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | اٹھائیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| نویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ بروایتے تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ | انیسویں | اس شب کے خواب کی تعبیر برعکس ہے۔ | انتیسویں | اس شب کا خواب صحیح ہے مگر اس کی تعبیر اسی روز ظاہر ہوگی۔ بروایتے اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ |
| دسویں | اس شب کا خواب جھوٹا ہے۔ بروایتے اس کی تعبیر بیس روز میں ظاہر ہوگی۔ | بیسویں | اس شب کے خواب صحیح اور موثر ہے۔ | تیسویں | اس شب کا خواب راست صحیح اور موثر ہے۔ |







قارئین امامیہ جنتری، اسلام علیکم! پو...
ناموں کے انتخاب میں بڑی محنت کر...
سے لوگوں سے بات نہیں ہو پاتی جس...
صحت، تعلیم، بیماری، شادی، گھریلو...

سیّد قمر حسین نقوی

لڑکوں کے

| نمبر شمار | نام | مطلب |
|---|---|---|
| 1 | محمد | پاک پاکیزہ |
| 2 | علیؑ | اونچا + بلند |
| 3 | ابصار حیدر | آنکھیں |
| 4 | تواب حیدر | توبہ قبول کرنے وال... |
| 5 | فتاب حیدر | توبہ |
| 6 | نظرین حیدر | دیکھنے والا |
| 7 | بصیر حیدر | بصارت |
| 8 | مصدق علی | تصدیق کرنے وال... |
| 9 | نصیر حیدر | مددگار |
| 10 | تقبل علی | قبول ہونا |
| 11 | ینصر عباس | مددگار |
| 12 | وصی حیدر | جانشین |
| 13 | حضر | انا۔خودی |
| 14 | صبغۃ حیدر | رنگ |
| 15 | سباط حسین | اولاد |
| 16 | مسخر عباس | حکم میں بندھا ہوا |
| 17 | محب علی | محبت والا |
| 18 | اصطفی حیدر | چنا ہوا |
| 19 | مبین حسین | کھلا ہوا |
| 20 | محرر عباس | آزاد |
| 21 | اخیہ حیدر | بھائی |
| 22 | حقا علی | واجب |



# نومولود کے اسلامی نام



قارئین امامیہ جنتری، اسلام علیکم! پوری دنیا کی واحد جنتری امامیہ جو اپنے قارئین کے لیے شعبہ زندگی کے ہر مسائل کا حل تلاش کر کے آپ تک پہنچاتی ہے اور ناموں کے انتخاب میں بڑی محنت کر کے آپ کے بچوں کا مستقبل کو سنوارتی ہے۔ آپ کی مفید اور مثبت تنقید کے منتظر ہیں کام کا بہت شدید قسم کا رش ہے۔ بہت سے لوگوں سے بات نہیں ہو پاتی جس کی معذرت چاہتے ہیں۔ یہ سب کام فی سبیل اللہ ہے۔ بس مرحومین کے لیے سورۃ فاتحہ ضرور تلاوت فرما دیا کریں۔ نقش، صحت، تعلیم، بیماری، شادی، گھریلوں مسائل جوابی لفافہ رجسٹرڈ بھیج کر منگوا سکتے ہیں اور امامیہ جنتری سے منسلک تمام افراد اور مجھے اپنی دعاوں میں یاد رکھیں۔

سید قمر حسین نقوی
Email: qamarhussain6655@gmail.com 0333-4376657, 03027846655
مکان نمبر 70/A عطیہ اهلبیت محله بیلے والا سٹی لیه پنچاب

## لڑکوں کے نام

| نمبر شمار | نام | مطلب | اعداد | مفرد اعداد | عنصر |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | محمد | پاک پاکیزہ | 20 | 4 | آتشی |
| 2 | علیؑ | اونچا + بلند | 11 | 2 | خاکی |
| 3 | ابصار حیدر | آنکھیں | 30 | 3 | آتشی |
| 4 | تواب حیدر | توبہ قبول کرنے والا | 28 | 1 | بادی |
| 5 | فتاب حیدر | توبہ | 30 | 3 | آتشی |
| 6 | نظرین حیدر | دیکھنے والا | 37 | 1 | بادی |
| 7 | بصیر حیدر | بصارت | 29 | 2 | بادی |
| 8 | مصدق علی | تصدیق کرنے والا | 29 | 2 | آتشی |
| 9 | نصیر حیدر | مددگار | 32 | 5 | بادی |
| 10 | تقبل علی | قبول ہونا | 21 | 3 | بادی |
| 11 | ینصر عباس | مددگار | 33 | 6 | بادی |
| 12 | وصی حیدر | جانشین | 31 | 4 | بادی |
| 13 | حضر | انا۔خودی | 29 | 2 | خاکی |
| 14 | صبغۃ حیدر | رنگ | 36 | 9 | بادی |
| 15 | سباط حسین | اولاد | 38 | 2 | آبی |
| 16 | مسخر عباس | حکم میں بندھا ہوا | 34 | 7 | آتشی |
| 17 | یحب علی | محبت والا | 22 | 4 | بادی |
| 18 | اصطفی حیدر | چنا ہوا | 43 | 7 | آتشی |
| 19 | مبین حسین | کھلا ہوا | 32 | 5 | آتشی |
| 20 | محرعباس | آزاد | 26 | 8 | خاکی |
| 21 | اخیہ حیدر | بھائی | 28 | 1 | آتشی |
| 22 | حقا علی | واجب | 21 | 3 | خاکی |
| 23 | اجیب حیدر | قبول کرنا | 22 | 4 | آتشی |
| 24 | دعان حیدر | پکارنا | 32 | 5 | خاکی |
| 25 | تقی رضا | پرہیزگاری | 17 | 8 | آتشی |
| 26 | عباد حیدر | بندہ | 29 | 2 | خاکی |
| 27 | نصراللہ علی | اللہ کی مدد | 36 | 9 | بادی |
| 28 | تراب حیدر | مٹی | 24 | 6 | بادی |
| 29 | حرب علی | ضرب۔لڑائی | 23 | 5 | خاکی |
| 30 | مصیر حیدر | تصویر | 31 | 4 | آتشی |
| 31 | وہاب حیدر | دینے والا | 29 | 2 | بادی |
| 32 | فبشر حیدر | خوشخبری | 30 | 3 | آتشی |
| 33 | تحبون علی | محبت + پیار | 36 | 9 | بادی |
| 34 | زریت عباس | نسل اولاد | 30 | 3 | آبی |
| 35 | یحب حسین | پسند کرنا | 31 | 4 | بادی |
| 36 | ربین حیدر | رب کے بندے | 30 | 3 | خاکی |
| 37 | ارباب حیدر | اللہ تعالیٰ کا نام | 23 | 5 | آتشی |
| 38 | تبیض حیدر | روشن | 30 | 3 | بادی |
| 39 | تنصر عباس | مددگار مدد کرنے والا | 36 | 9 | بادی |
| 40 | سباط حیدر | بیٹے | 33 | 6 | بادی |
| 41 | تقبل حسین | قبول کرنا | 30 | 3 | بادی |
| 42 | صدق علی | سچائی | 25 | 7 | بادی |
| 43 | تصبر حسن | صبر کرنے والا | 36 | 9 | بادی |
| 44 | قلب حیدر | دل | 21 | 3 | آبی |
| 45 | ذوالفضل حیدر | صاحب عقل | 51 | 6 | آتشی |
| 46 | اقرب رضا | زیادہ قریب | 17 | 8 | آتشی |
| 47 | مجتبیٰ حیدر | چن لیا گیا | 26 | 8 | بادی |
| 48 | مثیاق علی | وعدہ | 23 | 5 | آتشی |
| 49 | یطع علی | اطاعت کرنے والا | 29 | 2 | بادی |
| 50 | اتباع علی | پیروی کرنے والا | 26 | 8 | آتشی |
| 51 | سبط حسن | بیٹا۔اولاد | 36 | 9 | آبی |
| 52 | عبداللہ علی | اللہ کا بندہ | 33 | 6 | خاکی |
| 53 | برہان حیدر | دلیل | 30 | 3 | بادی |
| 54 | یطہر عباس | پاک۔پاکیزہ | 33 | 6 | بادی |
| 55 | واسع علی | وسعت دینے والا | 32 | 5 | بادی |
| 56 | حزب حیدر | گروہ | 32 | 5 | خاکی |
| 57 | صالح حیدر | اچھا | 36 | 9 | بادی |
| 58 | قرطاس حیدر | کاغذ + ورق | 34 | 7 | آبی |
| 59 | مفاتح علی | کھولنا + چابی | 35 | 8 | آتشی |
| 60 | تصرف | بیان کرنے والا | 34 | 7 | آتشی |
| 61 | اصحب علی | رفیق۔ساتھی | 31 | 4 | آتشی |
| 62 | وجیہہ حیدر | چہرہ | 35 | 8 | بادی |
| 63 | زریت حسین | اولاد | 34 | 7 | آبی |
| 64 | ثمر عباس | پھل | 27 | 9 | آبی |
| 65 | احسن علی | بہتر | 31 | 4 | آتشی |
| 66 | سجدین علی | سجدہ | 30 | 3 | آبی |
| 67 | منتظر مہدی | انتظار کرنے والا | 38 | 2 | آتشی |
| 68 | سحاب حیدرؑ | بادل | 32 | 5 | آبی |

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 69 | عاقب حسین | انجام آخرت | 31 | 4 | خاکی | 70 | ناصح علی | خیرخواہ | 34 | 7 | بادی | 72 | ارسل حسین | بھیجا گیا | 32 | 5 | آتشی |
| | | | | | | 71 | انفال حیدر | غنیمت | 33 | 6 | آتشی | 73 | واعف علی | معاف کردینا | 33 | 6 | بادی |

## لڑکیوں کے نام

| | | | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | نسج بتول | سراہنا | 36 | 9 | بادی | 34 | نفسہ بتول | جان زندگی | 39 | 3 | بادی | 67 | وریشا بتول | زینت | 28 | 1 | بادی |
| 2 | تبع زہرا | پیروکار | 28 | 1 | بادی | 35 | بازنسہ بتول | اجازت | 35 | 8 | خاکی | 68 | ادعواز ہرا | دُعا کرنا | 34 | 7 | آتشی |
| 3 | نعمت زہرا | انعام | 35 | 8 | بادی | 36 | عسیٰ بتول | قریب | 29 | 2 | آبی | 69 | انماز ہرا | یقیناً | 26 | 8 | آتشی |
| 4 | مثوبہ بتول | ثواب | 37 | 1 | آتشی | 37 | قنتین زہرا | ادب آداب | 31 | 4 | خاکی | 70 | شرعا بتول | ظاہر ہونا | 28 | 1 | آتشی |
| 5 | نساء زہرا | بیٹی عورت | 27 | 9 | بادی | 38 | عروۃ الوثقیٰ | گرہ محکم | 37 | 1 | خاکی | 71 | کمثل زہرا | مثال | 29 | 2 | آبی |
| 6 | اربعین زہرا | چالیس | 33 | 6 | آتشی | 39 | علینا بتول | ہم پر | 32 | 5 | بادی | 72 | شہدین زہرا | گواہی دینے والی | 34 | 7 | آتشی |
| 7 | یقومہ بتول | قوم | 32 | 5 | بادی | 40 | یشاء زہرا | چاہے جانا | 20 | 2 | خاکی | 73 | ہدیٰ بتول | ہدایت | 25 | 7 | بادی |
| 8 | حطۃ بتول | بخشش | 41 | 5 | خاکی | 41 | لبابہ بتول | صاحب عقل | 28 | 1 | خاکی | 74 | سعبنہ بتول | پاکیزگی | 34 | 7 | آبی |
| 9 | بشریٰ زہرا | بشارت | 25 | 7 | بادی | 42 | عنھم زہرا | ان کو | 36 | 9 | بادی | 75 | یغبن زہرا | خیال | 31 | 4 | بادی |
| 10 | یعثا بتول | وعدہ | 24 | 6 | آتشی | 43 | بنصرہ بتول | مدد | 38 | 2 | بادی | 76 | فاتحہ بتول | سورۃ الحمد پاک | 40 | 4 | آتشی |
| 11 | مافیہ بتول | حصہ | 34 | 7 | آتشی | 44 | سحارز ہرا | خدانے | 34 | 7 | آبی | | | | | | |
| 12 | سمعتاز ہرا | سنتا | 33 | 6 | آبی | 45 | قناطیر زہرا | پہر | 34 | 7 | آبی | | | | | | |
| 13 | منھاز ہرا | ان سے | 30 | 3 | آتشی | 46 | الیہ بتول | اس جانب | 25 | 7 | آتشی | | | | | | |
| 14 | تبین زہرا | ظاہر ہوا | 27 | 9 | بادی | 47 | نصیرین زہرا | مددگار | 38 | 2 | بادی | | | | | | |
| 15 | اسمہ بتول | ذکر | 31 | 4 | آتشی | 48 | مصدقا بتول | تصدیق کرنے والی | 34 | 7 | آتشی | | | | | | |
| 16 | زریت زہرا | اولاد | 29 | 2 | آبی | 49 | عین زہرا | آنکھ | 28 | 1 | خاکی | | | | | | |
| 17 | عما بتول | وابستگی | 27 | 9 | خاکی | 50 | من تشاز ہرا | جیسے چاہے | 32 | 5 | آتشی | | | | | | |
| 18 | یتبع زہرا | پیروکار | 30 | 3 | بادی | 51 | وسبع زہرا | تسبیح کرنے والی | 37 | 1 | بادی | | | | | | |
| 19 | ثمرت زہرا | پھل | 30 | 3 | آبی | 52 | تامنہ بتول | امانت | 35 | 8 | بادی | | | | | | |
| 20 | سماء زہرا | آسمان | 26 | 8 | آبی | 53 | فرحین زہرا | خوش حال | 39 | 3 | آتشی | | | | | | |
| 21 | نتبع زہرا | پیروی کرنے والا | 34 | 7 | بادی | 54 | قائمہ بتول | قائم رہنے والی | 26 | 8 | آبی | | | | | | |
| 22 | انزلہ بتول | اتارا گیا | 36 | 9 | آتشی | 55 | یوصین زہرا | وصیت | 44 | 8 | بادی | | | | | | |
| 23 | ثمنا بتول | قیمت | 30 | 3 | آبی | 56 | ثمن زہرا | حصہ | 29 | 2 | آبی | | | | | | |
| 24 | ہدیٰ زہرا | ہدایت | 25 | 7 | خاکی | 57 | مودت زہرا | محبت | 33 | 6 | آتشی | | | | | | |
| 25 | قربت زہرا | رشتہ دار عزیز | 24 | 6 | آبی | 58 | توتیہ بتول | دینا | 36 | 9 | بادی | | | | | | |
| 26 | صلواۃ زہرا | نماز | 39 | 3 | بادی | 59 | اطاع زہرا | پیروی کرنے والی | 33 | 6 | آتشی | | | | | | |
| 27 | اتباع بتول | پیروی | 30 | 3 | آتشی | 60 | غنیا بتول | بے نیاز | 23 | 5 | خاکی | | | | | | |
| 28 | حبہ بتول | اللہ کی محبت | 30 | 3 | خاکی | 61 | سمعیہ قمر | سننے والی | 29 | 2 | آبی | | | | | | |
| 29 | وصیت زہرا | بیان | 35 | 8 | بادی | 62 | رضوانہ بتول | رضامندی | 42 | 6 | خاکی | | | | | | |
| 30 | تقفون زہرا | پرہیزگار | 35 | 8 | بادی | 63 | مقدسہ بتول | پاک | 35 | 8 | آتشی | | | | | | |
| 31 | عبادی زہرا | بندہ | 30 | 3 | خاکی | 64 | مبرک زہرا | برکت والی | 25 | 7 | آبی | | | | | | |
| 32 | یبین زہرا | بیان کرنا | 24 | 6 | بادی | 65 | سماء زہرا | آسمان | 26 | 8 | آبی | | | | | | |
| 33 | عمرہ بتول | زیارت۔عمرہ | 33 | 6 | خاکی | 66 | عناب زہرا | آنکھ | 30 | 3 | خاکی | | | | | | |

## برائے طلبِ اولاد

☆ معتبر روایت میں ہے کہ طلبِ اولاد کے لئے درجِ ذیل آیات کو ہر روز اوّل و آخر صلوات کے ساتھ گیارہ مرتبہ پڑھے اور لکھ کر پاس رکھے تو نعمت اولاد سے سرفراز ہوگا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ رَبِّ هَبۡ لِیۡ مِنۡ

اللہ کے نام سے جو رحمن و رحیم ہے اے پروردگار تو اپنے پاس سے

لَّدُنۡکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً ۚ اِنَّکَ سَمِیۡعُ الدُّعَآءِ ﴿۳۸﴾

پاک اولاد عنایت کر بیشک تو دعا کا سننے والا ہے (آل عمران ۳۸)

رَبِّ لَا تَذَرۡنِیۡ فَرۡدًا وَّ اَنۡتَ خَیۡرُ الۡوٰرِثِیۡنَ ﴿۸۹﴾

پروردگار تو مجھ کو تنہا نہ چھوڑ اور تو بہترین وارثین میں سے ہے (الانبیاء ۸۹)

## برائے حصولِ علم

عدۃ الداعی میں مذکور ہے کہ اگر بچہ کا دل علم کے حصول میں نہ لگتا ہو تو یہ درجِ ذیل آیات لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں اور پانی پر پڑھ کر پلائیں تو ذہن و عقل کی تیزی کیلئے بھی مجرب ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ اِقۡرَاۡ بِاسۡمِ رَبِّکَ

الَّذِیۡ خَلَقَ ۚ﴿۱﴾ خَلَقَ الۡاِنۡسَانَ مِنۡ عَلَقٍ ۚ﴿۲﴾

اِقۡرَاۡ وَ رَبُّکَ الۡاَکۡرَمُ ۙ﴿۳﴾ الَّذِیۡ عَلَّمَ بِالۡقَلَمِ ۙ﴿۴﴾

عَلَّمَ الۡاِنۡسَانَ مَا لَمۡ یَعۡلَمۡ ؕ﴿۵﴾ (سورۃ العلق ۱تا۵)

۷۸۶

# نقوش ایام ہفتہ از حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

ہر روز دنوں کی مناسبت سے ان نقوش پر نظر ڈالنے والے کی دینی و دنیاوی جائز حاجات پوری ہونگیں جملہ آفات و بلیات سے خداوند تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا۔ خلائق کی نظر میں محترم رہے گا۔ اس کے دشمن مقہور ہونگے

## بروز اتوار

| یَاقُدُّوسُ | یَاسُبُّوحُ | مُبِینًا | لَكَ فَتْحًا | اِنَّا فَتَحْنَا |
|---|---|---|---|---|
| ۲۵۸ | ۱۸۱ | ۹۷ | ۱۱ع۱ | ۱ |
| ع۹ | ۵۹۵ | ۲ | ۷ | ۸۷ |
| ۵۵ع۵ | ۱ع۵ | ۱۹۲ | ۱۸ع | ع |
| ۱۸ | ۱ع | ح | ع۹ | ۱۹۲ |
| اللّٰہِ | مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ | اِلَّا اللّٰہُ | اِلٰہَ | لَآ |

## بروز پیر

| وھوارحم الراحمین | فاللّٰہ خیر حافظا | وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِیْنَ | وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ | نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ |
|---|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۷ | ۸ | ۱۸۱ | ۱ |
| ۵عہ | ۱۷۳ | ۷ | ع | ۸ |
| ع۸ | ۷ | ۲۷۲ | ۱ع | ع |
| ۷۱ع | ۷ | ۳ع | ۱۸ | ۲ع |
| اللّٰہِ | رَسُوْلُ | مُحَمَّدٌ | اِلَّا اللّٰہُ | لَآ اِلٰہَ |

## بروز منگل

| النُّوْرِ | یَاخَالِقَ | النُّوْرِ | یَامُنَوِّرَ | یانورالنُّوْرِ |
|---|---|---|---|---|
| وع | ۸ | ۹۷۱ | ۱۸ | ۱۹ |
| ۷۲ | ۷ | ۲ع | ۷ | ۵ع۳ |
| ۵ع۳ | ۲ | ۲ | ۲۴ | ۲۲ |
| ۴۴عہ | ع۷ | ۱ع | ۵عہ | ۳۹ |
| اللّٰہِ | رَسُوْلُ | مُحَمَّدٌ | اِلَّا اللّٰہُ | لَآ اِلٰہَ |

## بروز بدھ

| یَارَزَّاقُ | یَاقُدُّوسُ | یَااللّٰہُ | یَافَتَّاحُ | یَآ اللّٰہُ |
|---|---|---|---|---|
| ۹۸ | ۱۱۸ | ۸۱۸۸ | ۱۸۱ | ۱ |
| ۳ | ۳ | ۷ | ۱۸ | ۹ |
| ۳ | ۲۸۲ | ۲۱ | ع | ع |
| ۵۲۵ | عہ | ع | عہ | ۱۴ |
| ۳ | ۲۸ | ۱۱ | ۸۱ | ۱ |

## بروز جمعرات

| یَا سُبُّوحُ | یَا فَتَّاحُ | یَآ اللّٰہُ | یَا وَدُوْدُ | یَا بَدُّوْحُ |
|---|---|---|---|---|
| ۲۰۲ | ۷ | ۱۰۰ | ۲۱ | ۱ |
| ۲ | ۳ | ۱۳ | ۶ | ۱۲ |
| ۱۹ | ۹ | ۹ | ع | عہ |
| ۱۹۹ | ع | ۱۲۹ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۳ | ۳۱ | ۸ | ع۹ |

## بروز جمعہ

| ملیقًا | مافی قلوبھم | انت تعلم | ملیقًا | ملیقًا |
|---|---|---|---|---|
| ۱۸ | ع | ۲ | ۱ع | ۱ |
| ۱۲ | ۱۲ | ۵۵۷۸ | ۸عہ۸ | ع |
| ۱۳ | ۸ع | ۱۲ | ع | ۷۲ |
| ۳ | ۱۹ع | ۱۳۱ | ع | ۸۲۸ |
| اللّٰہِ | رَسُوْلُ | مُحَمَّدٌ | اِلَّا اللّٰہُ | لَآ اِلٰہَ |

## بروز ہفتہ

| بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ | اِنَّ اللّٰہَ | اِلَی اللّٰہِ | اَمْرِیْ | وَاُفَوِّضُ |
|---|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲۰۲ | ع۷ | ۵۳ | مُحَمَّدٌ علیٌ |
| ۱۷ | ع | ۱۲ | ے | ۱۷۳ |
| ۱۷ | ۱۹ | ۸۱۷۸ | ۷۰۹ | ع |
| ۱۰۷۱ | ع | ع۹ | ۱۷ | ۱۸ |
| اللّٰہِ | مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ | اِلَّا اللّٰہُ | اِلٰہَ | لَآ |

## نقش اسمائے پنجتن پاک علیہم السلام

(برائے حل مشکلات و مہمات) کل اعداد: ۵۸۳

محمدؐ علیؑ فاطمہؑ حسنؑ حسینؑ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۵ | ۱۴۸ | ۱۵۲ | ۱۳۸ |
| ۱۵۱ | ۱۳۹ | ۱۴۴ | ۱۴۹ |
| ۱۴۰ | ۱۵۴ | ۱۴۶ | ۱۴۳ |
| ۱۴۷ | ۱۴۲ | ۱۴۱ | ۱۵۳ |

**وسعتِ رزق کیلئے** جب بھی گھر میں داخل ہوں گھر والوں پر اس طرح سلام کریں۔ (سَلَامٌ عَلَیْکُمْ) اگر گھر میں کوئی نہ ہو تو (اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمْ) اس کے بعد سورہ توحید پڑھیں۔ انشاء اللہ کچھ دنوں کے بعد روزی کی زیادتی پر لوگ تعجب کریں گے۔

# خواب اور اُس کی تعبیر

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| انگشتری دیکھنا | صاحب اولاد ہو |
| انگوٹھی فروخت کرنا | عورت سے جدائی ہو |
| آذان سُنتا | شہرت ملے |
| اسپ سوار دیکھنا | مرتبہ بلند ہو |
| اسپ سے گرنا | مرتبہ میں کمی ہو |
| آسمان کی طرف اُڑنا | سفر دُور دراز ہو |
| آسمان سے گرنا | خرابی و تنزلی ہو |
| آسمان دیکھنا | مرتبہ بلند ہو |
| آسمان پر اَبر دیکھنا | کشائش روزگار ہو |
| آسمان پر سیاہی دیکھنا | مشکل میں مبتلا ہو |
| آفتاب دیکھنا | امیر سے ملاقات ہو |
| آگ جلتی دیکھنا | بارش ہو یا عورت ملے |
| آگ اُٹھانا | زر و مال ملے |
| آگ پر کچھ پکانا | کاروبار میں فائدہ ہو |
| آب رواں دیکھنا | ہر کام خوبی سے انجام ہو |
| آنکھ میں سُرمہ لگانا | بیماری سے تکلیف ہو |
| آندھی دیکھنا | سفر و رنج پیش آئے |
| آم کھانا | توانگر۔ صاحب اولاد ہو |
| آئینہ دیکھنا | عورت کی شوہر سے ملاقات |
| اونٹ دیکھنا | دولت کا فائدہ ہو |
| اونٹ پر سوار ہونا | امراض کہنہ کی آمد |
| اونچی جگہ سے گرنا | حیرانی و پریشانی ہو |
| برات دیکھنا | رنج ہو |
| برف گرتے دیکھنا | موسم خراب ہو |
| بال بکھرے دیکھنا | مال کا نقصان ہو |
| بازو اپنا کشادہ دیکھنا | برادر کا انتقال ہو |
| باغ سبز دیکھنا | خوشی ملے |
| باغ خشک دیکھنا | پریشانی و حیرانی ہو |
| بال دیکھنا۔ | درازیٔ عمر ہو |
| بارش دیکھنا | غلہ ارزاں ہو |
| بادشاہ کو مردہ دیکھنا | ملک میں خرابی ہو |
| بادام کھانا | زر و مال ہاتھ آئے |
| بال سر کے کٹے دیکھنا | قرض سے نجات ملے |
| بال سر کے سفید دیکھنا | درازی عمر ہو |

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| بانسری بجانا | پریشانی و حیرانی ہو |
| بلند عمارت دیکھنا | غم سے نجات |
| خود کو بیمار دیکھنا | تھوڑی تکلیف ہو |
| بستر زمین پر بچھانا | زر کا فائدہ ہو |
| بچھو دیکھنا | عزت زیادہ ہو |
| بلبل دیکھنا | حاکم سے نفع ہو |
| بیل بوٹا دیکھنا | غلہ ارزاں ہو |
| بیل و بلا دیکھنا | غلہ گراں ہو |
| بیضۂ مرغ دیکھنا | رنج دُور ہو |
| بھیڑیا دیکھنا | حاکم سے خوف ہو |
| بھینس دیکھنا | مشکل پیش آئے |
| پہاڑ پر چڑھنا | مرتبہ بلند ہو |
| پہاڑ کے اوپر پھرنا | ترقی جاہ و جلال ہو |
| پہاڑ ہلتے دیکھنا | کوئی بادشاہ مرے |
| پنجہ کشادہ دیکھنا | پریشانی ہو |
| پروانہ دیکھنا | حاکم سے ملاقات ہو |
| پیاس لگنا | حرص زیادہ ہو |
| پانی پینا | کشائش روزگار ہو |
| نگینہ گم ہونا | ترقی میں رکاوٹ |
| پاؤں زمین پر مارنا | رنج و تکلیف ہو |
| پارہ ہاتھ میں اُٹھانا | روپیہ ہاتھ میں آئے |
| پاخانہ پھرنا | علم سے محروم ہو |
| پاخانہ جسم سے لگا دیکھنا | دولت ملے |
| مچھلی دیکھنا | مال و دولت ملے |
| پنجرہ دیکھنا | رنج اُٹھاوے |
| پُل پر چلنا | کار نیک کرے |
| پوری کھانا | خوشی ہو |
| پیشاب خون کا کرنا | رنج و تکلیف ہو |
| پہلوئے چپ دیکھنا | عورت خوبصورت ملے |
| پہلوئے راست دیکھنا | دوست سے ملاقات |
| پھول دیکھنا | محبت میں مبتلا ہو |

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| تلوار دیکھنا | دشمن پر غالب ہو |
| تلوار کا قبضہ اُٹھانا | کوئی مرد بزرگ مرے |
| تخت دیکھنا | راحت و بلندی ہو |
| تخت پر بیٹھنا | کامیابی اور خوشی ہو |
| تان پورہ بجانا | ترقی دولت ہو |
| تکیہ پانا | بزرگی کی نشانی ہے |
| تعویز لینا | آسیب میں مبتلا ہو |
| تربوز کھانا | مشکل پیش آئے |
| تبسم کرنا | رنج و غم ہو |
| تانبہ دیکھنا | حیرانی ہو |
| تابوت اپنا دیکھنا | عمر دراز ہو |
| تار کھینچنا | پریشانی ہو |
| تاریک جگہ دیکھنا | مشکل پیش آئے |
| تالاب میں نہانا | عزت و آبرو ملے |
| تِل چبانا | کوئی الزام لگے |
| تیر چلانا | دلی مراد بر آئے |
| تیتر دیکھنا | اقبال بلند ہو |
| تیل پینا | مرض میں مبتلا ہو |
| توپ دیکھنا | دشمن مغلوب ہو |
| تھوک دیکھنا | حیرانی و پریشانی ہو |
| جنگل سبز دیکھنا | خوشی و کامیابی ہو |
| جنگل خشک دیکھنا | رنج پیش آوے |
| جنگل میں دوڑنا | مصیبت سے رہائی ہو |
| جہاز پر چڑھنا | جگہ تبدیل کرے |
| جہاز دیکھنا | سفر دُور کا پیش آئے |
| جنازہ دیکھنا | بیماری سے نجات ملے |
| جواہرات دیکھنا | حصول مراد ہو |
| جنگ کرنا | خوشی ملے |
| جنگ میں قتل ہونا | حکومت و سرداری ملے |
| جامن کھانا | تکلیف دُور ہو |
| جانور پکڑنا | کوئی نیک کام کرے |

| خواب | تعبیر |
|---|---|
| جانور خون بھرا دیکھنا | حکومت ملے |
| جسم کے ٹکڑے دیکھنا | حکومت ملے |
| دانت گرتے دیکھنا | درازی عمر کی دلیل ہے |
| جوا کھیلنا | کشائش روزگار ہو |
| چاند دیکھنا | بزرگی حاصل ہو |
| چکور دیکھنا | عورت سے ملاپ ہو |
| چاند شکستہ دیکھنا | رنج ہو |
| چاند گرہن دیکھنا | غلہ گراں ہو |
| چاندی دیکھنا | کشائش رزق ہو |
| چاندی لینا | کشائش رزق ہو |
| چاول کھانا | رنج دُور ہونا |
| چاہ میں گرنا | مشکل در پیش ہو |
| چراغ دیکھنا | اولاد صاحب اقبال ہو |
| چیل دیکھنا | رنج و فکر ہو |
| چیخیں مارنا | مصیبت پیش آئے |
| حلوہ دیکھنا | حصول علم ہو |
| حلوہ کھانا | درازی عمر ہو |
| حاکم کو دیکھنا | عزت کی دلیل ہے |
| حمام دیکھنا | عیش کی علامت ہے |
| وضو کرنا | غیب سے دولت ملے |
| حمام میں غسل کرنا | تکلیف رفع ہو |
| حجامت بنوانا | کمی عمر کی دلیل ہے |
| خربوزہ دیکھنا | نعمت ملے |
| خط پڑھنا | بزرگی پائے |
| خربوزہ کھانا | مال و دولت ہاتھ آئے |
| خاک دیکھنا | حصول دولت ہو |
| خرمہ کھانا | کشائش روزگار ہو |
| دریا پار کرنا | مشکلیں دُور ہوں |
| دریا میں نہانا | بیماری سے نجات ہو |
| دریا سے پانی پینا | مرتبہ بلند ہو |
| دروازہ دیکھنا | عورت سے رنج ہو |
| دیوار سے گرنا | تنزلی کی دلیل ہو |
| دیوانہ دیکھنا | فکر و پریشانی |
| دہی کھانا | سفر پیش آئے |

**نوٹ:** یہ واضح رہے کہ اکثر وہی خواب قابل اعتبار ہوتے ہیں جو ایسی حالت میں دیکھے جائیں کہ صحت بالکل صحیح ہو بیماری، رنج و غم اور خوشی و مسرت کی حالت میں اکثر خواب معتبر نہیں ہوتے۔ اوّل دن یا شب کا خواب بے اثر ہے۔ بعد نصف شب کے خواب میں حقیقت و تاثیر زیادہ ہوتی ہے۔ اگر خوفناک خواب نظر آئے تو راہ خدا میں صدقہ دیا جائے۔ اچھا خواب دیکھ کر بیدار ہونے کے بعد ہرگز نہ سوئے۔ اپنا خواب کسی نااہل سے بیان نہ کریں۔ ہر مومن کو چاہیئے کہ وہ وضو کر کے سوئے۔ کلمہ شہادت ضرور پڑھے۔ منہ کے بل ہرگز نہ سوئے۔

# ہر مرض سے شفا

آغا سیّد تقی حسن گردیزی
ملتان شہر: 0345-7222948




یہ نقش ہر مرض سے شفاء کا ضامن ہے۔ اس نقش پر عطر مشک لگا کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں پہنا دیں۔ نقش کو گلے میں پہنانے سے پہلے نیاز پنجتن پاکؑ 50 روپے کی میٹھی چیز تقسیم کریں۔ سات دن تک سات مساجد کے پانی میں یہ نقش حل کر کے مریض کو بلا ناغہ پلائیں۔ مریض صحت مند و توانا ہو جائے گا ان شآء اللہ

## عجیبُ الانعام تسبیح

حضرت رسول اکرام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا فرمان ہے کہ جو شخص روزانہ صبح و شام ایک مرتبہ درج ذیل تسبیح پڑھتا ہے تو اللہ تعالی بہشت کی طرف ایک فرشتہ بھیجتا ہے جس کے ہاتھ میں چاندی کا بیلچہ ہوتا ہے وہ فرشتہ بہشت کی زمین جسکی مٹی خالص مشک کی ہے اس میں درخت لگاتا ہے اسکے گرد دیوار کھینچتا ہے اور اسکے دروازے پر لکھ دیتا ہے کہ یہ فلاں بن فلاں کا باغ ہے۔ (مفاتیح الجنان)

**سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ**

اللہ پاک ہے اور اسی کے لئے حمد ہے اللہ پاک بڑی عظمت والا ہے

## محیر العقول تسبیح

یہ تسبیح تمام دنیوی آفات و مشکلات و مہمات و حاجات و حاجتمندوں اور مظلوموں کے لئے سپر و حرز جان اور ورد مقصود ہے۔ بعد نماز صبح کم از کم 41 مرتبہ پڑھیں اور تسبیح کے عجائبات سے استفادہ کریں۔

**یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ سَھِّلْ بِفَضْلِکَ یَا عَزِیْزُ**

اے عجائبات کے بنانیوالے (مشکل) آسان فرما تو اپنے فضل سے اے مضبوط گرفت والے

**انمول تسبیح:** ہر مصیبت سے خلاصی کے لئے 11 مرتبہ ہر نماز کے بعد مع اول و آخر درود تین مرتبہ پڑھیں۔

حَسْبِیَ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ عَلَیْہِ تَوَکَّلْتُ وَھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ﴿۱۲۹﴾






| تعبیر | خواب |
|---|---|
| حکومت ملے | جانور خون بھرا دیکھنا |
| حکومت ملے | جسم کے ٹکڑے دیکھنا |
| درازی عمر کی دلیل ہے | دانت گرتے دیکھنا |
| کشائش روزگار ہو | جوا کھیلنا |
| بزرگی حاصل ہو | چاند دیکھنا |
| عورت سے ملاپ ہو | چکور دیکھنا |
| رنج ہو | چاند شکستہ دیکھنا |
| غلہ گراں ہو | چاند گرہن دیکھنا |
| کشائش رزق ہو | چاندی دیکھنا |
| کشائش رزق ہو | چاندی لینا |
| رنج دور ہونا | چاول کھانا |
| مشکل درپیش ہو | چاہ میں گرنا |
| اولاد صاحب اقبال ہو | چراغ دیکھنا |
| رنج و فکر ہو | چیل دیکھنا |
| مصیبت پیش آئے | چھینکیں مارنا |
| حصول علم ہو | حلوہ دیکھنا |
| درازی عمر ہو | حلوہ کھانا |
| عزت کی دلیل ہے | حاکم کو دیکھنا |
| عیش کی علامت ہے | حمام دیکھنا |
| غیب سے دولت ملے | وضو کرنا |
| تکلیف رفع ہو | حمام میں غسل کرنا |
| کمی عمر کی دلیل ہے | حجامت بنوانا |
| نعمت ملے | خربوزہ دیکھنا |
| بزرگی پائے | خط پڑھنا |
| مال و دولت ہاتھ آئے | خربوزہ کھانا |
| حصول دولت ہو | خاک دیکھنا |
| کشائش روزگار ہو | خرمہ کھانا |
| مشکلیں دور ہوں | دریا پار کرنا |
| بیماری سے نجات ہو | دریا میں نہانا |
| مرتبہ بلند ہو | دریا سے پانی پینا |
| عورت سے رنج ہو | دروازہ دیکھنا |
| تنزلی کی دلیل ہو | دیوار سے گرنا |
| فکر و پریشانی | دیوانہ دیکھنا |
| سفر پیش آئے | دہی کھانا |

...اور خوشی و مسرت کی حالت میں اکثر خواب معتبر نہیں
...راہ خدا میں صدقہ دیا جائے۔ اچھا خواب دیکھ کر بیدار
...کے بل ہرگز نہ سوئے۔

# یک سالہ زائچہ 2014ء

## 2014ء کے فلکی اثرات

تحریر: شیخ زوار رضا جاوا (ماہر فلکیات)
815/A سبزہ زار ملتان روڈ، لاہور
موبائل: 0300,0321-9477284
فون: 042 37496611
e-mail: z_ jawa@hotmail.com
web: www.spiritualsolutionz.com

### خصوصی نوٹ: قرآن حکیم میں علم نجوم کے اشارے

یہ خصوصی نوٹ ان احباب کے لئے لکھ رہا ہوں جو کہ یہ سوال کرتے نظر آتے ہیں کہ کیا علم نجوم سے استفادہ کرنا شرعی ہے یا غیر شرعی ہے تو آپ کے لئے چند دلائل اور قرآنی حوالہ جات لکھ رہا ہوں اور امید کرتا ہوں کہ یہ آپ کے لئے تسلی بخش ہونگے۔ ہم ہر سال نوروز مناتے ہیں اور نوروز کا ٹائم علم نجوم سے نکلتا ہے۔ جب شمس برج حمل کے صفر درجہ پر آتا ہے تو یہ نوروز کا ٹائم ہوتا ہے۔ معصومینؑ نے قمر در عقرب جو کہ قمر کے ہبوط کا اور ایک نحس وقت ہے۔ اس وقت میں سفر، کاروبار، شادی بیاہ یا کسی بھی کام کی ابتدا سے منع فرمایا ہے اسی طرح شمسی و قمری گرہن کے اوقات میں واجب نماز کسوف و خسوف کا حکم ہے یہ تمام باتیں اس بات پر مدلل ہیں کہ سیارگان انسانی زندگی پر اثرات مرتب کرتے ہیں۔ آیئے اب کلام پاک کیجانب رجوع کرتے ہیں۔ جگہ کی کمی کی وجہ سے صرف ترجمہ لکھ رہا ہوں **(سورئہ بروج)** یعنی بزرگ ہے وہ خدا جس نے آسمان پر بروج بنائے ان میں آفتاب کا چراغ جلا دیا اور چاند کو روشن کیا۔ **(سورئہ رحمن)** چاند اور سورج ایک مقررہ حساب سے چل رہے ہیں۔ (تقویم سیارگان)۔ **(سورئہ یونس)** وہی ہے جس نے آفتاب کو سراپا روشنی اور چاند کو نور بنایا اور سکی منزلیں مقرر کر دیں تا کہ تم برسوں کی گنتی اور حساب معلوم کر سکو۔ سیارگان کی حرکات سے ہونے والے واقعات کا پتہ بھی لگایا جاتا ہے اور یہ بھی جنتری کا جزِ واعظم ہے۔ قرآن کریم میں حضرت ابراہیم کا واقعہ اسکی واضح دلیل ہے (پس ابراہیم نے ستاروں میں ایک نظر دیکھا پھر کہا یقیناً میں بیمار ہونے والا ہوں) یہ آیت اس بات کی واضح دلیل ہے کی ستاروں کی حرکات سے صحت بیماری کا علم حاصل کیا جاسکتا ہے اسی طرح صاحب علم اپنی علمی بصارت سے دیگر معاملات میں بھی پیشن گوئیاں کرتے ہیں۔ اسمیں کوئی شک نہیں کہ قادر مطلق پروردگار کی ذات ہے اور ہر چیز اسی کے امر کے طابع ہے۔ اگر آپ اس علم سے مثبت فوائد حاصل کرنا چاہیں تو آنے والے وقت کی پیش بندی پروردگار سے دعاوں اور صدقات وغیرہ کے ذریعہ کر سکتے ہیں کیونکہ کوئی بھی خلقت خالق اکبر سے بڑھ کر نہیں ہے۔ قرآن پاک کے دیگر کئی حوالہ جات موجود ہیں جو جگہ کی کمی کیوجہ سے ضبطِ تحریر نہیں کر سکتا۔ والسلام شیخ زوار رضا جاوا۔

**نوٹ:** دعانحوست سیارگان روزانہ کسی بھی وقت ۹ بار پڑھیں۔ جنتری کے صحفہ 79 پر درج ہے۔

**برج:** حمل — **ARIES** — **سیّارہ:** مریخ



**رنگ:** گلابی، ہلکا نیلا
**عنصر:** آتشی
**جواہر:** مرجان، یاقوت، اُوپل، عقیق، یمنی
**بہترین شریک حیات:** اسد، قوس
**ناموافق ساتھی:** سرطان، میزان، جدی
**بیماریاں:** تیز بخار، اعصابی تناؤ، السر، شدید سر کا درد، دردِ شقیقہ

**دن:** منگل **عدد:** ۹ 21 Mar to 20 Apr **حروف:** ا، ل، ع، ی

**اہم نکات:** 2014 آپ کیلئے ایک ملا جُلا سال ثابت ہوگا۔ گذشتہ سال سے ستارہ مشتری آپ کے خانگی و روحانی معاملات میں بہتری کا باعث بنا ہے۔ ستارہ زحل تمام سال آپ کے آٹھویں گھر رہتے ہوئے ذہنی دباؤ کا باعث بنے گا۔ وراثتی، شراکتی اور مالی امور اور کیرئر آپ کی خاص توجہ کے طلب گار ہوں گے۔ امسال زحل، مریخ، زہرہ، عطارد اور مشتری کی رجعت آپ کے سماجی کاروباری، خانگی اور ازدوجی تعلقات کو متاثر کر سکتی ہے، جنتری میں سے ان ایام کو خاص طور پر نوٹ فرمالیں۔ تا کہ نقصانات سے بچاؤ ممکن ہو۔ جہاں پر یہ سیارگان آپ کیلئے مشکلات کا باعث بنیں گے، وہیں شمس، عطارد، زہرہ، قمر، مشتری اور مریخ کا شرف اوج غیرہ آپ کیلئے راحت کے اسباب بھی بفضل خدا پیدا کریں گے۔

**صحت:** آپ کی صحت سے متعلقہ ستارہ عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہے۔ اور آپ کی صحت پر تیزی سے اثر انداز ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ جب کسی منفی ستارے سے قران کرتا ہے تو بھی اثر پذیری کی وجہ سے آپ کی صحت کو متاثر کرتا ہے۔ امسال یکم فروری تا18 اپریل۔ 24اپریل تا8 مئی۔ 3 ستمبر 28 ستمبر۔ 11 اکتوبر تا9 نومبر 29 نومبر تا18 دسمبر۔ آپ کو صحت کی جانب خاص توجہ دینی ہوگی۔ اس کے علاوہ جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے کہ زحل تمام سال زائچہ کے آٹھویں گھر قیام پذیر رہتے ہوئے آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث ہوگا بالخصوص 3 مارچ تا21 جولائی جبکہ زحل رجعت میں بھی ہوگا اس حوالہ سے صدقات و خیرات اور ذکر و اذکار کا سلسلہ بھی بڑھانا مفید ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** آپ ایک پر جوش اور پر عزم مگر مہم جویانہ طبیعت کے مالک ہیں اور قدرے جارحانہ انداز فکر رکھتے ہیں۔ اس لئے آپ کو اپنے سماجی تعلقات کو بہت محتاط روی سے نبھانا اور چلانا چاہئے۔ اپنی ان خوبیوں کو صحیح وقت اور موقع پر استعمال آپ کے تعلقات میں ایک نئی جہت پیدا کر دے گا۔ مگر بے موقع اور

بے محل استعمال انہی خوبیوں کو خامیوں میں تبدیل کرسکتا ہے۔

اسسال 24اپریل تا8 مئی مالی معاہدوں یا چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں اس کے علاوہ کسی قریبی عزیز کیوجہ سے مالی نقصان ہوسکتا ہے۔8 مئی تا30 مئی آپ کے سماجی تعلقات انشاء اللہ بہترین عروج پر ہوں گے۔نزدیکی سفروں اور عزیز واقارب کیساتھ میل ملاپ کے مواقع ملیں گے جو کہ بہتری کا باعث ہوں گے۔24 جون تا19 جولائی ایک بار پھر سے تجدید تعلقات کے مواقع میسر آئیں گے بالخصوص قریبی عزیز واقارب کیساتھ تعلقات مزید بہتر ہونگے آپ محافل کی رونق بڑھا رہے ہیں۔اسی طرح 16 اگست تا30 ستمبر کا عرصہ بھی بہتر اور موافق ہوگا مگر اس کے فوراً بعد 3 ستمبر تا28 ستمبر۔11 اکتوبر تا9 نومبر،29 نومبر تا18 دسمبر آپ کے سماجی تعلقات کھچاؤ تناؤ کا شکار رہیں گے۔ان ایام میں کسی بھی قسم کی افواہوں پر اعتبار نہ کریں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کو ابتدائے سال تا19 فروری بچوں کی جانب سے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔21 مارچ تا21 اپریل کا عرصہ کافی خوش آئند ہوگا۔آپ کے بچوں کا رجحان اعلیٰ تعلیم اور مذہبی امور کی جانب بڑھ رہا ہے۔اسی طرح 22 جون تا24 اگست تک کا عرصہ بھی انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا۔بے اولاد حضرات کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔24 ستمبر تا آخر سال آپ کو ایک بار پھر بچوں کی جانب خاص توجہ دینے کی ضرورت ہوگی آپ کا دوستانہ رویہ بہت سے مسائل کا حل ہوسکتا ہے۔

**تعلیمی کیرئیر:** حمل بچوں کو اسسال یکم فروری تا18 اپریل اپنی تعلیم پر خاص توجہ دینا ہوگی یہ وہی عرصہ ہے جس کے دوران ان کے سالانہ امتحان ہو رہے ہوں گے،اور ستارے بھی قطعی موافق نہ ہوں گے اس کے علاوہ 24 اپریل تا8 مئی۔3 ستمبر تا18 ستمبر۔29 نومبر تا18 دسمبر۔بھی آپ کو زیادہ محنت کی ضرورت ہوگی اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کیلئے یہ سال انتہائی سودمند ثابت ہوگا البتہ ابتدائے سال تا6 مارچ مشتری کی رجعت کے ایام انہیں قدرے مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**منگنی شادی:** اسسال آپ کو منگنی شادی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے۔مگر سعد ونحس ایام کا لحاظ بہر حال ضروری ہے تا کہ مشکلات سے محفوظ رہا جاسکے۔اسسال منگنی کیلئے 21 مارچ تا21 اپریل، 22 جون تا24 ستمبر کا عرصہ بہترین اوقات ہوں گے (انشاءاللہ) وہ افراد جن کی تاحال ابھی کہیں نسبت طے نہیں ہوئی ان کی بات بھی بن سکتی ہے۔البتہ ابتدائے سال تا20 اپریل۔24 ستمبر تا آخر سال کا عرصہ موافق نہ ہوگا۔شادی ونکاح وغیرہ کیلئے 6 مارچ تا4 مئی اور30 مئی تا19 جولائی تک کا عرصہ موافق ہو گا۔اور 4 مئی تا30 مئی۔6 ستمبر تا آخر سال ایسی کسی بھی تقریب سے گریز کریں۔

**سفر:** اسسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنے پڑسکتے ہیں مگر یکم فروری تا18 اپریل آپ کے پروگرام اچانک التوا کا شکار ہوسکتے ہیں۔ان ایام میں سفر سے قبل اپنی دستاویزات کی پڑتال ضرور کرلیں وگرنہ پریشانی ہوسکتی ہے۔اس کے علاوہ چوری کا بھی خدشہ ہوگا۔24 اپریل تا8 مئی دوران سفر مالی نقصان کا خدشہ ہے محتاط رہیں۔3 تا28 ستمبر سفر سے گریز بہتر ہوگا۔بیرون ملک سفر کے خواہش مند حضرات کیلئے یہ ایک بہترین سال ہے۔گذشتہ سال سے ستارہ مشتری کے شرفی گھر آجانے سے آپ کے بیرون ملک سفر وقیام کی راہ ہموار ہوچکی ہے۔پھر بھی ابتدائے سال تا 18 اپریل سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔بوجہ مشتری رجعت آپ کے پروگرام میں التوا ہوسکتا ہے اور سفری دستاویزات کی جانب سے رکاوٹ آسکتی ہے۔امیگریشن اپلائی کرنے والوں کیلئے بھی ان ایام میں گریز کرنا ضروری ہوگا اور آپ کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات استعمال نہ کریں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال سے ستارہ زحل ہمراہ راہو آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر (جو کہ کئی شراکتی مالی معاملات کا گھر ہے) موجود ہے۔زحل کی یہ منفی نشست آپ کو شراکتی معاملات میں خسارے سے دوچار کرسکتی ہے۔بلکہ کئی افراد تو اس کا شکار ہوبھی چکے ہیں۔اسسال گو کہ آپ کو شراکتی حوالہ سے کئی ایک پرکشش پروپوزل ملیں گے مگر احتیاط بہر حال ضروری ہے۔آپ کے ازدواجی تعلقات سال کے آغاز سے ہی بہترین نظر آرہے ہیں مگر سدا حالات ایک جیسے نہیں رہتے نشیب وفراز زندگی کا حصہ ہے۔آپ کو 4 مئی تا30 مئی۔6 ستمبر تا17 نومبر انتہائی مشکل حالات سے واسطہ پڑسکتا ہے ان ایام کو تدبر سے گزاریں۔اس حوالہ سے 30 مئی تا6 ستمبر اور 17 نومبر تا آخر سال کا عرصہ آپ کی خوشیوں میں اضافے کا باعث ہوگا مگر ایسا اس وقت ممکن ہوگا جب قوت برداشت کا مظاہرہ کریں گے۔کیونکہ 27 جولائی تک مریخ آپ کے مابین کھچاؤ کی کیفیت پیدا کرتا رہے گا۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئر کا حاکم ستارہ زائچہ کے آٹھویں گھر منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے گذشتہ سال کی طرح اسسال بھی آپ کو کاروباری، مالی پریشانیوں سے دوچار رکھے گا اس حوالہ سے آپ کو ستارہ زحل کا روحانی تدارک قطعی طور پر کرنا ہوگا۔کیونکہ اب آپ کی کاروباری پوزیشن پہلے سے مخدوش حالات کا شکار ہے اور اب مزید بوجھ برداشت نہ کرسکے گی بالخصوص 21 جنوری تک جبکہ شمس کا آپ کے کیرئر کے گھر حضیض ہوگا اور 3 مارچ تا21 جولائی جبکہ زحل رجعت میں ہوگا۔یہ سطور آپ کو ڈرانے کیلئے نہیں بلکہ آپ کی بھرپور توجہ اور تیاری کیلئے لکھی گئی ہیں اپنی سوچ کو مثبت رکھتے ہوئے اس کا حل تلاش کریں پروردگار مسبب الاسباب ہے۔

**خصوصی احکامات:** اس سال کی سب سے اہم بات ستارہ زحل کی راہو کے ہمراہ زائچہ کے آٹھویں گھر موجودگی ہے۔زحل کے یہاں موجودگی آپ کے ذہنی دباؤ میں مسلسل اضافے کا باعث ہوں گی۔اور اعصابی نظام متاثر ہونے سے آپ کے سماجی، معاشرتی، مالی الغرض ہر طرح کے معاملات متاثر ہوسکتے ہیں۔آپ کو اپنی خواہشات پر خاص کنٹرول کرنا ہوگا۔اور کاروباری معاملات کو محتاط روی سے چلانا ہوگا دوسری جانب نویں بارہویں کا حاکم ستارہ مشتری شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کے روحانی معاملات پر مثبت اثر کرے گا۔حج وزیارات کے خواہشمند افراد کو کامیابی ہو گی۔بیرون ملک سفر اور مستقل سکونت کے حوالہ سے بھی نئے اسباب میسر آئیں گے مگر مشتری کی یہ پوزیشن آپ کے خفیہ دشمنوں کو بھی مضبوط کردے گی محتاط رہیں! ابتدائے سال ہی سے کیرئر کے گھر شمس کا حضیض کاروباری معاہدوں اور پوزیشن پر منفی اثرات مرتب کررہا ہے۔19 جنوری تا19 فروری گیارہویں شمس ہی کا وبال بچوں کی جانب سے مشکلات کا مظہر ہے۔آپ کے بڑے بچوں کے ازدواجی یا اشتراکی

مسائل سر اٹھا سکتے ہیں ۔ دوستوں سے تعلقات محتاط روی سے نبھائیں ۔ امسال 12 جنوری تا 18 اپریل آپ کو اپنے سماجی تعلقات، صحت اور ملازمت وغیرہ پر خاص توجہ دینا ہوگی کیونکہ تیسرے چھٹے کا حاکم عطارد رجعت کی وجہ سے دو مرتبہ ہبوطی گھر سے گزرے گا ان ایام میں بحث وتکرار تحریری یا زبانی معاہدوں سے گریز کریں، ملازم پیشہ افراد کو بھی تحریری معاملات میں خاص توجہ دینا ہوگی ۔ آپ کی ملازمت جانے کا خدشہ ہے۔ 18 اپریل کو طالع میں شرف شمس آپ کی عزت، توقیر میں اضافہ کا باعث ہو گا بے اولاد حضرات کو اولاد کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔ انعامی سکیموں کے شائق افراد کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے ۔ 29 اپریل کو شرف زہرہ زائچہ کے بارھویں گھر ہوگا یہ گھر آپ کے خفیہ دشمنوں سے منسوب ہے اس لئے محتاط رہیں آپ کے خلاف خفیہ کاروائی ہو سکتی ہے۔ قرض کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے۔ نکاح وشادی کے خواہشمند افراد کی بھی دلی مراد پوری ہوتی نظر آ رہی ہے۔ مگر ایسی تقریب سے قبل مریخ سے منسوبہ صدقات وغیرہ ضرور ادا کریں کیونکہ ساتویں مریخ کی وبالی کیفیت آپ کی مسرتوں پر اثر انداز ہو سکتی ہے۔ 3 تا 29 مئی آپ کے غلط یا جلد بازی میں کئے گئے فیصلوں کی وجہ سے مالی نقصان ہو سکتا ہے۔ ان ایام میں نکاح ورخصتی سے قطعی گریز کریں پہلے سے شادی شدہ حمل افراد کو بھی اپنے ازدواجی تعلقات بچانے کیلئے کوشش کرنا پڑ سکتی ہے محتاط رہیں ورنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی۔ 11 جولائی کو اوج شمس وزہرہ آپ کیلئے کسی امداد غیبی سے کم نہ ہونگے آپ کے مالی وشراکتی ازدوجی تعلقات میں بہتری آئے گی ۔ جن احباب کی شادیاں ابھی تک نہ ہو سکی تھیں انشاء اللہ انجام پذیر ہو جائیں گی اسی طرح بے اولاد حضرات کو بھی راحت میسر آئے گی (انشاء اللہ)۔ آپ کیلئے کسی بڑے یا بہتر گھر میں تبدیلی ممکن ہوگی بے گھر افراد کو اپنا گھر مل سکتا ہے۔ چوتھے مشتری وشمس کی سعادتیں آپ کی خوشیوں کو دوبالا کر دیں گی اسی دورانیے میں عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کا بھرپور تعاون حاصل ہوگا 16 جولائی کو مشتری پانچویں چلے جانے سے آپ کی اضافی آمدنی کے ذرائع متاثر ہو سکتے ہیں ۔ یہ پوزیشن آخر سال تک برقرار رہے گی ۔ اور چونکہ مشتری کی پوزیشن یہاں بہتر نہ ہوگی اس لئے آپ کو بچوں کے حوالہ سے اور بیرون ملک سفر کے حوالہ سے مشکلات درپیش آسکتی ہیں ۔ 23 اگست کو چھٹے عطارد کا شرف آپ کیلئے بہتر ثابت ہوگا مگر آپ کو محتاط بھی رہنا پڑے گا آپ کا کوئی قریبی عزیز کھلم کھلا دشمنی پر آمادہ ہے محتاط رہیں دوسری جانب آپکی صحت پر بھی سعد اثرات مرتب ہوں گے ۔ ملازم پیشہ افراد کو ہرگز ہرگز نوکری نہ چھوڑنے کی ہدایت ہے آپ کا معاشی نظام بری طرح متاثر ہو سکتا ہے ۔ آپ کو نظام ہضم، پھیپھڑوں اور معدے کے امراض سے بھی واسطہ پڑ سکتا ہے قطعی طور پر محتاط رہیں ۔ زہرہ چونکہ آپ کے بیت الزوج کا بھی حاکم ہے اس لئے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بھی محتاط روی سے نبھائیں ۔ 11 اکتوبر کو ساتویں شمس کا ہبوط آپکے پہلے سے تباہ حال ازدواجی شراکتی معاملات میں آخری کیل ثابت ہو سکتا ہے۔ اپنے بچوں پر خاص توجہ دیں اور انہیں ان معاملات سے دور رکھیں وگرنہ آپ کا بنتا کام بھی انکی وجہ سے خراب ہو سکتا ہے۔ 24 اکتوبر تا 16 نومبر آپ کو معالی معاملات میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ آپ کو شراکتی ازدواجی حوالہ سے بھی مالی نقصان کو سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ وراثتی مقدمات بھی کسی خاتون کی وجہ سے آپ کے لئے ذہنی وقلبی دباؤ کا باعث ہوں گے۔ 11 نومبر کو آٹھویں عطارد کا اوج عزیز واقرباء کے تعاون سے گذشتہ معاملات میں بہتری متوقع ہے۔ وہ افراد جن کی نوکریاں گذشتہ ایام میں چلی گئی تھیں انہیں دوبارہ مواقع میسر آئیں گے۔ 28 نومبر تا 17 دسمبر سسرالی عزیز واقارب سے اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں۔ بیرون ملک سفر دستاویزات کی وجہ سے ملتوی ہو سکتا ہے۔ یکم دسمبر کو شرف مریخ آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا کاروباری معاملات کو از سر نو سنبھالنے اور ترتیب دینے کا بہترین موقع ہے۔ امسال ہونے والے دو شمسی ودو قمری گرہن آپکے مالی شراکتی ازدواجی اور وراثتی معاملات کو متاثر کر سکتے ہیں نماز اور صدقات ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص:** روزانہ بعداز فجر ۳۴ مرتبہ سورۃ آل عمران آیت ۳۷ ورد کریں۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا کسی قبرستان وغیرہ میں پھینک دیں مگر راہ گزر نہ ہو۔

**برج:** ثور **TAURUS** **سیارہ:** زہرہ



**رنگ:** گہرا نیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** الماس، نیلم، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** سنبلہ، جدی
**ناموافق ساتھی:** اسد، عقرب، دلو

**بیماریاں:** حلق اور کانوں کے عوارض، پھوڑے پھنسیاں، تولیدی مسائل

**دن:** جمعہ **عدد:** ۲ 21 Apr to 21 May **حروف** ب، و

**اہم نکات:** آپکے لئے 2014 گزشتہ سال کی نسبت بہتر ہوگا (انشا اللہ) مشتری گزشتہ وسط سال سے آپکو اپنی سعادتوں سے نوازتے ہوئے آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہے امسال سب سے زیادہ توجہ آپ کو صحت اور ازدواجی تعلقات پر دینا ہوگی ساتویں زحل اور راہو کی موجودگی حد درجہ احتیاط کی طالب ہوگی دوسرا بڑا مسئلہ آپ کے کاروبار کیریئر کا ہے چونکہ کیریئر کا حاکم ستارہ بھی زحل ہے دوسری جانب آخر جولائی تک مریخ کے اثرات کی وجہ سے آپ کی جاب بھی شدید خطرات سے دوچار رہے گی۔

**صحت:** مریخ ابتدائے سال سے ہی آپکے بیت الصحت میں موجود ہے اور آخر جولائی تک مریخ کا یہاں قیام آپکی صحت پر مضر اثرات مرتب کرتا رہے گا آپکو ریڑھ کی ہڈی جوڑوں کے درد سر درد نزلہ زکام گردے کی تکلیف اور کمر درد جیسی تکالیف کا سامنا ہوگا اس حوالہ سے خاص احتیاط کریں دوسری جانب آپکا اپنا ستارہ زہرہ 6 اپریل تا 4 مئی شرفی گھر رہتے ہوئے صحت کے مسائل میں قدرے کمی کا باعث ہوگا آپکو بہتر اسباب میسر آئیں گے مگر چار تا 30 مئی زہرہ کا وبال آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث بن سکتا ہے ان ایام میں کسی بھی قسم کے لڑائی جھگڑے سے گریز کریں وگرنہ آپ کی صحت کو شدید خطرات لاحق ہو سکتے ہیں اسی طرح 6 ستمبر تا 17 نومبر بھی احتیاط کی ضرورت ہوگی گو کہ اب مریخ بیت الصحت سے جا چکا ہے مگر زہرہ کی منفی پوزیشن آپکی صحت کو متاثر کرنے کا باعث بن سکتی ہے

**سماجی تعلقات:** شخصی اعتبار سے ثور افراد ملنے جلنے والے اور محافل کے شوقین ہوتے ہیں اس لیے آپ لوگوں کا حلقہ احباب بھی وسیع ہوتا ہے مگر گردش سیارگان تو سب کو متاثر کرتی ہے امسال بھی 12 جنوری تا 8 اپریل آپکو دوستوں کے ساتھ تحمل و بردباری کا مظاہرہ کرنا ہوگا آپکے مابین افواہوں اور تند و تیز گفتگو کا تبادلہ ہوسکتا ہے 4 تا 30 مئی آپ کا حاکم ستارہ وبال زدہ ہونے سے عزت و توقیر میں کمی واقع ہوسکتی ہے اسی طرح 6 تا 30 ستمبر 24 اکتوبر تا 11 نومبر کا عرصہ بھی سماجی حوالہ سے بہتر نہ ہوگا البتہ 30 مئی تا 13 گست 30 ستمبر تا 24 اکتوبر آپ کے سماجی وقار میں اضافہ کا وقت ہوگا لوگ آپ میں ایک مقناطیسی کشش محسوس کریں گے آپ محافل کی رونق بڑھا رہے ہیں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال آپ کو بچوں کے حوالہ سے ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا یکم فروری تا 8 اپریل بیت الاولاد کا حاکم منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کو گونہ گو بچوں سے وابستہ مسائل سے دوچار رکھے گا آپکے بڑے بچوں کے شراکتی ازدواجی اور صحت جاب کے مسائل آپکی توجہ کے طالب ہونگے اسی طرح 3 تا 30 دسمبر بھی آپکو مشکل صورت حال کا سامنا ہوگا اولاد کے خواہشمند افراد کے لیے 18 جون تا 14 جولائی اور 16 اگست تا 3 ستمبر کا عرصہ انشاء اللہ مرادوں کے حصول کا وقت ہوگا یہی دورانیہ انعامی سکیموں میں حصہ لینے کے لئے سال کا سب سے بہترین وقت ہوگا آپ کے لئے کسی بڑے انعام کا حصول ممکن ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے ثور بچوں کے والدین اگر ہر قمر در عقرب میں قمر سے منسوبہ صدقہ دیں تو اپنے بچوں کے کیرئر کو بہتر بنا سکتے ہیں اس کے علاوہ امسال ہونے والے دو قمری گرہن 15 اپریل ور 8 اکتوبر بھی آپ کے بچوں کی تعلیم کو متاثر کر سکتے ہیں اعلی تعلیم حاصل کرنے والے ثور افراد کو گزشتہ سال کی طرح امسال بھی مشکل صورت حال کا سامنا رہے گا بالخصوص یکم جنوری تا 19 جنوری اور تین مارچ تا 21 جولائی کا عرصہ آپکے لئے خاصہ مشکل ہوگا اس حوالہ سے زحل کا روحانی تدارک ضروری ہوگا۔

**منگنی شادی:** منگنی کے خواہشمند ثور افراد کے لئے امسال وقت کا انتخاب نہایت ضروری ہوگا یکم فروری تا 8 اپریل ایسی تقریبات سے گریز کریں وگرنہ سوائے نقصان کے کچھ ہاتھ نہ آئے گا بات اختلاف کا شکار ہوجائے گی 8 تا 30 مئی اس حوالہ سے بہترین وقت ہوگا جن ثور افراد کی تاحال کوئی بات نہیں بن سکی اب بن جائے گی (انشاء اللہ) دوسرا اور سب سے بہترین وقت 16 اگست تا 3 ستمبر مگر محتاط رہیں کہ آپ کے دشمن آپکی بنی بنائی بات کو خراب کر سکتے ہیں 6 تا 30 ستمبر ایسی کسی بھی تقریب سے گریز کریں اسی طرح 11 اکتوبر تا 9 نومبر کا وقت بھی درست نہ ہوگا شادی کے خواہشمند افراد کو امسال بھی ایسی تقریبات سے گریز کرنا ضروری ہوگا بیت الزوج میں موجود زحل اور راہو اول تو نکاح رخصتی میں رکاوٹ ہونگے دوئم ان کی موجودگی ایک بہتر اور مضبوط معاہدہ نکاح و رخصتی کے لئے قطعی موافق ہوگی۔

**سفر:** امسال آپ حسب خواہش کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کریں گے البتہ قمری گرہن اور قمر در عقرب کے ایام میں سفر سے قطعی گریز کریں بیرون ملک سفر کرنے کے خواہشمند افراد کو امسال مایوسی کا سامنا کرنا پڑے گا۔ سفر کے لئے آپکو زحل سے منسوبہ صدقات و تدراک کی جانب متوجہ ہونا ضروری ہوگا تاکہ وقت اور روپے دونوں کے ضیاع سے بچا جاسکے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات گزشتہ سال بھی آپکے مسائل میں اضافہ کا باعث رہے ہیں بالخصوص جولائی اگست کا مہینہ کسی امتحان سے کم نہ تھا امسال بھی صورت حال کچھ زیادہ مختلف نہ ہوگی ساتویں زحل اور راہو کی موجودگی آپکے رشتے میں گہری دراڑ ڈال رہی ہیں آپکے مابین انا اور ضد کی وجہ سے فاصلہ بڑھ رہا ہے آپکو حد درجہ اور بردباری سے یہ سال گزارنا ہوگا وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے امسال کسی بھی قسم کے نئے شراکتی ازدواجی معاہدوں سے گریز کریں بلکہ سابقہ بچانے کی بھرپور کوشش کریں۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** جیسا کہ اہم نکات میں آپکو بتایا جا چکا ہے امسال زحل کی پوزیشن کی وجہ سے آپکو اپنے کیرئر کے حوالے سے خاص طور پر محتاط رہنا ہوگا آپ کے غلط فیصلوں کی وجہ سے نقصان ہوسکتا ہے کسی بھی مختصر مدت کے منصوبے پر عمل درآمد سے گریز کریں اب آپکو صرف سست رفتار اور طویل مدت کے منصوبوں میں کامیابی مل سکتی ہے مگر ممکن ہو تو نئے منصوبوں سے گریز کریں ملازم پیشہ افراد کو اپنے سینئر کی جانب سے معاندانہ رویوں کا سامنا ہوگا کم سرمایہ دار افراد کو معاشی صورت حال بحال رکھنے کے لئے خاص منصوبہ بندی کی ضرورت ہوگی کاروبار کی تبدیلی کے لئے یہ سال قطعی موزوں نہ ہوگا

**خصوصی احکامات:** یہ سال مجموعی طور پر آپ کے لئے ایک ملا جلا سال ہوگا آپکو اچھے برے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا ابتدا میں شرف یافتہ مشتری رجعت میں ہونے سے آپکی خواہشات کی تکمیل میں قدرے دیر کا باعث ہوگا دوستوں سے وابستہ توقعات پوری تو ہونگیں مگر دیر آپکے مابین تناؤ کی کیفیت پیدا کرسکتی ہے اسی طرح آپکو ازدواجی معاملات میں اضافی اخراجات کا سامنا رہے گا دوسری طرف زحل جو آپکے بیرون ملک سفر سسرالی عزیزوں اعلیٰ تعلیم اور مذہبی امور کے ساتھ آپ کے کیرئر روزگار کا بھی حاکم ہے گزشتہ سال سے طالع کے مقابل بیت الزوج میں منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے اپنے منسوبات کے ساتھ ساتھ شراکتی ازدواجی تعلقات میں بھی بگاڑ کا باعث ہے میرے علم میں ایسے کئی جوڑے ہیں جن کے مابین اسی وجہ علیحدگی ہوچکی ہے آپکو بالخصوص ابتدائے سال تا 27 جولائی محتاط رہنا ہوگا جبکہ ساتویں کا حاکم مریخ وبال میں ہوگا اور اسی دورانیے میں زحل کی رجعت بھی ہے تو احتیاط ہر علاج سے بہتر ہوگا آیئے اب باقی سیارگان کے شرف وہبوط کا جائزہ لیتے ہیں ابتدائے سال میں نادیں شمس کا حضیض آپکی اعلیٰ تعلیم بیرون ملک سفر اور بچوں کی صحت و جاب وغیرہ کو متاثر کرسکتا ہے 20 جنوری تا 19 فروری شمس کا وبال عین آپکے کیرئر کے گھر ہونے سے روزگار پر منفی اثرات مرتب ہونگے ملازم پیشہ افراد کی ترقی رک سکتی ہے یا اپنے افسر سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں قرض لینے و دینے سے گریز کریں اور کسی بھی زبانی یا تحریری معاہدے سے بھی گریز کریں بچوں

کے شراکتی اور ازدواجی مسائل بھی آپ کی توجہ کے طالب ہونگیں 8 اپریل کو چوتھے شمس پراپرٹی وغیرہ کے حصول میں مددگار ہوگا جگہ کی تبدیلی کے خواہشمند افراد کو بہتر رہائش میسر آئے گی خاندان کے افراد اور والدہ کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی بیرون ملک مقیم افراد کو بہتر جاب اور مستقل سکونت مل سکتی ہے 29 اپریل کو گیارہویں شرف زہرہ آپ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا ملازم پیشہ افراد کو بہتر ملازمت یا ترقی مل سکتی ہے اس وقت سے ضرور فائدہ اٹھایئے مگر اس کے کچھ ہی بعد 3 تا 29 مئی بارہویں زہرہ کی وبالی کیفیت بیرون ملک مقیم افرا کے لئے قیام کو مشکل بنادے گی ان ایام میں جاب کی تبدیلی یا چھوڑنے سے گریز کریں یہ وبال آپ کے خفیہ + دشمنوں کو بال زدہ کردے گا جولائی کو خانہ مال میں زہرہ ان مسائل کا خاتمہ کردے گا آپ کی مالی پوزیشن مستحکم ہورہی ہے آپ محافل میں بھرپور شرکت کررہے ہیں 11 جولائی کو ہی زوج شمس بچوں کے حوالہ سے خوشخبری لے کر آئے گا بے اولاد خواتین حضرات کے لئے اولاد کا حصول ممکن ہوگا (انشاءاللہ) بہن بھائیوں اور قریبی عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں کے ساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی معاشی صورت حال کی ترقی کے لئے ایک سے زائد ذرائع آمدن کی طرف متوجہ ہورہے ہیں 16 جولائی کو مشتری کے چوتھے آجانے سے زوجہ یا شوہر کی وجہ سے اضافی اخراجات کا سامنا رہے گا گھر کا ماحول بتدریج متاثر ہورہا ہے اب خواہشات کو کنٹرول کرنا ہوگا 23 اگست پانچویں عطارد کا شرف بچوں کے حوالے سے ایک بار پھر خوشی لے کر آرہا ہے انعامی سکیموں کے خواہشمند افراد طبع آزمائی کرسکتے ہیں آپکی مالی پوزیشن میں بہتری آرہی ہے آپ بچوں سے گھل مل رہے ہیں من پسند جگہ منگنی وغیرہ کے خواہشمند افراد کے لئے یہ وقت امداد غیبی سے کم نہ ہوگا 29 دسمبر کو یہیں زہرہ کا ہبوط آپکی نسبت منگنی کے لئے خطرات بڑھادے گا خواتین کی مداخلت انتہائی نقصان دہ ہوگی ان ایام میں سماجی تقریبات سے گریز کریں 11 اکتوبر کو چھٹے گھر شمس کا ہبوط آپکی صحت اور خانگی ماحول دونوں کو متاثر کرسکتا ہے آپکو غیر متوقع طور پر جاب یا رہائش تبدیل کرنا پڑسکتی ہے اور یہ وقت جاب وغیرہ کی تبدیلی کے لئے بہتر نہ ہوگا 24 اکتوبر تا 6 نومبر ساتویں زہرہ کی وبال زدہ کیفیت آپکے شراکتی و ازدواجی تعلقات کو متاثر کردے گی آپکے پارٹنر کی نظروں میں آپ کی عزت کم ہورہی ہے خدانخواستہ کسی قسم کا الزام لگ سکتا ہے آپکی ملازمت ایک بار پھر داؤ پر ہوگی 11 نومبر کو ساتویں عطارد کا اوج آپکے مابین معاملات کو سلجھا سکتا ہے اب حقیقت سب پر آشکار ہوجائے گی آپکے معاملات میں کسی مدبر شخص کی مداخلت مثبت نتائج حاصل کرے گی 28 نومبر تا 17 دسمبر آٹھویں عطارد کی وبالیکیفیت آپکو مالی بحران سے دوچار کرسکتی ہے وراثتی معاملات کا فیصلہ آپ کے خلاف ہوسکتا ہے آپکے بچے آپکے ذہنی دباؤ کی وجہ سے متاثر ہوسکتے ہیں خود کو پرسکون رکھنے کی کوشش کریں جلد بازی میں تقریری تحریری معاہدے اور چیک وغیرہ دینے سے گریز کریں۔ یکم دسمبر کو شرف مریخ آپکے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار گرم رکھے گا مگر دوسری طرف عرصہ دراز سے جاری ازدواجی شراکتی تعلقات بڑی تیزی سے بہتری کی جانب گامزن ہونگے یہ ایسا وقت ہے جب کہ 24 دسمبر کو زحل آپکا بیت الذوج چھوڑ جائے گا انشاءاللہ حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی امسال ہونے والے چار گرہن جو کہ بالترتیب قمری 15 اپریل اور شمسی 29 اپریل پھر قمری 8 اکتوبر اور شمسی 24 اکتوبر کو ہونگے قمری گرہن آپکی صحت جاب اور سماجی تعلقات کو اور بیرون ملک مقیم افراد یا امیگریشن کے خواہاں افراد کے معاملات پر منفی اثرات مرتب کریں گے جبکہ شمسی گرہن آپکی شخصیت اور شراکتی ازدواجی تعلقات کو متاثر کرسکتے ہیں ان ایام میں صدقہ اور نمازِ کسوف و خسوف ضرور ادا کریں۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح سورۃ شوریٰ آیت 19 تلاوت کریں۔

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں ورنہ قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** جوزا **GEMINI** **سیّارہ:** عطارد



**رنگ:** پیلا زرد

**عنصر:** بادی

**جواھر:** زمرد، زبرجد، زرد عقیق

**بھترین شریک حیات:** میزان، دلو

**ناموافق ساتھی:** سنبلہ، قوس، حوت

**بیماریاں:** نمونیہ، سینے کے عوارض، کمر اور سانس کی تکالیف، اعصابی تکالیف

**دن:** بدھ **عدد:** ۵ 22 May to 21 Jun **حروف:** ق، ک

**اھم نکات:** آپ کے شراکتی ازدواجی اور کیریئر سے متعلقہ معاملات کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ سال سے شرقی گھر رہتے ہوئے سعد اثرات مرتب کررہا ہے اور یہ سلسلہ وسط جولائی تک چلے گا۔ دوسری جانب آپ کے زائچہ کے چھٹے گھر جو کہ صحت، ملازمت، چوری اور قید و بند جیسے اہم معاملات سے منسوب ہے وہاں زحل کی موجودگی بہتر نہ ہوگی۔ امسال 4 گرہن زائچہ کے اہم مقامات پر لگیں گے اِن پر توجہ ضروری ہوگی مجموعی طور پر یہ ایک ملا جلا سال ہے۔

**صحت:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے زحل تمام سال آپ کے بیت الصحت میں رہتے ہوئے آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث بنتا رہے گا مگر اسی دوران بیت الصحت کے حاکم مریخ کی وبالی پوزیشن آپ کی مشکلات میں مزید اضافہ کا باعث ہوگی یہ سلسلہ آخر جولائی تک چلے گا، جولائی تک وہ جوزا خواتین جو کہ اُمید سے ہیں اُنہیں خاص احتیاط کرنا ہوگی اگست سے آپ کی صحت میں بہتری کے آثار نمایاں ہونا شروع ہوجائیں گے مگر پہلے دورانیے میں لاپرواہی نہ کریں کیونکہ آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہونے کے بھی امکانات بوجہ زحل ہونگے۔

**سماجی تعلقات:** جوزا افراد اپنے سماجی تعلقات کو خاص اہمیت دیتے ہیں کیونکہ یہ گھومنے پھرنے اور سماجی محافل کے شوقین ہوتے ہیں! سال کی پہلی سہ ماہی آپ کو قدرے محتاط روی سے گزارنا ہوگی گفتگو میں احتیاط کریں بالخصوص قریبی عزیز و اقارب اور بہن بھائیوں کیساتھ اپریل مئی جون اور جولائی انشاءاللہ بہترین گذریں گے البتہ کسی بھی قسم کے افیئر سے بچنا ضروری ہوگا وگرنہ خاصی بدنامی ہوسکتی ہے 3 تا 28 ستمبر اور 5 تا 26 اکتوبر کا عرصہ بھی احتیاط کا متقاضی ہوگا کسی بھی قسم کے زبانی معاہدے یا تحریر سے گزیز کریں مجموعی طور پر یہ ایک بہتر سال ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** ابتدائی تعلیمی حاصل کرنے والے بچوں کو یکم جنوری تا 8 اپریل ارتکاز میں کمی کا سامنا رہے گا جبکہ یہ سالانہ امتحانات کا دور ہے اس کے بعد 3 تا 28 ستمبر بھی مشکل وقت ہوگا اس حوالے سے صدقات وتسبیحات فائدہ مند ثابت ہونگی اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے جوزا افراد کو گذشتہ سال کی طرح امسال بھی مشکلات کا سامنا ہوگا بالخصوص 3 مارچ تا 21 جولائی جبکہ اعلیٰ تعلیم سے منسوبہ انکا ستارہ زحل منفی پوزیشن کیساتھ ساتھ رجعت میں بھی ہوگا اس صورتحال سے بچاؤ روحانی تدارک کے ذریعہ ممکن ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** ابتدائے سال تا 27 جولائی آپ کے بیت الاولاد میں ستارہ مریخ کی وبالی کیفیت آپ کو بچوں کی وجہ سے پریشانیوں میں جتلا رکھ سکتی ہے مگر دوسری جانب بیت الاولاد کا حاکم زہرہ 4 مئی تک بہتر پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کے مسائل میں کمی کا باعث بھی بنتا رہے گا 4 تا 30 مئی زہرہ کی وبالی گھر موجودگی آپ کے مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگی مگر گھبرائیں نہیں بعدازمئی تا وسط اگست حالات پھر موافق ہونگے بے اولاد حضرات کو ان ایام میں خوشی مل سکتی ہے۔ 6 تا ۳۰ ستمبر کا دورانیہ اور 24 اکتوبر تا 17 نومبر کا دورانیہ بچوں کی جانب خصوصی توجہ کا متقاضی ہوگا آپ کو بچوں پر اضافی اخراجات کا سامنا ہوسکتا ہے انعامی بانڈ کے شائق افراد کیلئے یہ سال کچھ خاص بہتر نہ ہوگا محتاط رہیں بہتر نتائج کیلئے خاص وقت کا انتخاب ضروری ہوگا۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کو منگنی وغیرہ کیلئے سازگار حالات بہت کم ملیں گے جلد بازی سے ہرگز کام نہ لیں بالخصوص وہ افراد جو پسند کی جگہ منگنی وغیرہ کروانا چاہتے ہیں اُنہیں جلد بازی سے قطعی گریز کرنا ہوگا آخر جولائی تک مریخ کے اثرات آپ کی بنتی بات بھی بگاڑ سکتے ہیں امسال آپ کو 6 اپریل تا 4 مئی۔ 30 مئی تا 19 جولائی بہتر وقت میسر آئے گا مگر مریخی اثرات سے بچاؤ کا تدارک ضرور کرلیں۔ بعد از جولائی 30 ستمبر تا 24 اکتوبر بہتر ہوگا البتہ 4 مئی تا 30 مئی اور ۶ ستمبر تک ایسے کسی بھی اقدام سے قطعی گریز کریں۔ شادی کے خواہشمند افراد کیلئے 17 جولائی تک کا عرصہ بہترین وقت ہے وہ جوزا افراد جن کی شادیاں کسی بھی وجہ سے تاحال نہ ہوسکیں تھیں انشاءاللہ اب انجام پذیر ہوجائیں گی 6 مارچ سے قبل اگر نکاح یا شادی کا ارادہ کریں تو مشتری سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں۔

**سفر:** آپ چونکہ بادی عنصر سے منسوبہ افراد ہیں اس لئے سفر آپ کا پسندیدہ مشغلہ ہے امسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر ملیں گے البتہ 29 اپریل اور 24 اکتوبر گرہن کے ایام میں قطعی سفر سے گریز کریں اس کے علاوہ جنوری فروری بھی محتاط روش کے متقاضی ہونگے اسی طرح 24 ستمبر تا 24 نومبر بھی کم سے کم سفر کریں تو بہتر ہوگا۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو امسال قطعی طور پر محتاط رہنے کا مشورہ دوں گا آپ ہر ممکن سفر سے گریز کریں اسی طرح ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کے خواہشمند افراد کیلئے بھی یہ سال بہتر نہ ہوگا اگر بہ امر مجبوری ایسا کرنا پڑ جائے تو سفر یا ویزہ اپلائی کرنے سے قبل زحل کے اثرات کا تدارک ضرور کریں تا کہ وقت اور پیسہ دونوں برباد ہونے سے بچ سکیں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال جون سے آپ کے بیت الذوج کا حاکم ستارہ مشتری شرفی گھر رہتے ہوئے بہترین اثرات مرتب کررہا ہے اور یہ سلسلہ 17 جولائی تک جاری رہے گا البتہ ابتدائے سال تا 6 مارچ بوجہ رجعت مشتری آپ کو ہلکی پھلکی مشکلات کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ اس وقت کو تحمل اور باہمی اعتماد سے گزارنا بہتر ہوگا۔ آپ کو نئے شراکتی کاروباری منصوبوں کی آفر مل سکتی ہے جو کہ آپ کے کیریئر کیلئے انشاءاللہ بہترین ثابت ہوگی بعداز جولائی حالات میں تغیر پیدا ہوگا اب حالات پہلے جیسے نہیں ہیں آپ کو احتیاط کرنا ہوگی آپ کے ازدواجی تعلقات میں عزیز واقارب کی مداخلت خرابی کا باعث ہوگی۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** جیسا کہ ابتدائی سطور میں بتایا چکا ہے آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ سال سے شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کے کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب کررہا ہے آپ کے لیے نئے نئے مواقع پیدا ہورہے ہیں اکثر جوزا افراد گذشتہ سال سے ہی نئے کاروبار کی ابتدا کرچکے ہیں یا اپنے کاروبار کی ازسرنو تزئین وتشکیل میں مصروف ہیں گو کہ یہ تمام صورتحال آپ کے موافق ہے مگر پھر بھی آپ کو کچھ دیگر عوامل پر بھی غور کرنا ہوگا ابتدائے سال سے 6 مارچ تک مشتری کی خانہ مال میں رجعت اخراجات میں تیزی پیدا کردے گی فضول خرچی سے قطعی گریز کریں وگرنہ معاشی ابتری کا شکار ہوسکتے ہیں۔ یکم فروری تا 18 اپریل کیریئر کے گھر عطارد کا ہبوط اور رجعت کیریئر کے حوالے سے غلط فیصلہ کرواسکتے ہیں جلد بازی سے قطعی گریز کریں ہر قدم مشاورت کیساتھ اُٹھائیں اِن ایام میں نئے کاروباری معاہدوں سے گریز کرنا بہتر ہوگا خواہ وہ تحریری ہوں یا زبانی ہوں۔ ملازم پیشہ جوزا افراد خاص طور پر محتاط روش اختیار کرنا ہوگی آپ کی ذرا سی غلطی بڑے نقصان کا باعث بن سکتی ہے کیونکہ چھٹے گھر زحل کی موجودگی اور چھٹے کے حاکم مریخ کا وبال دونوں ایسی باتیں ہیں جن پر خاص نظر رکھنا ہوگی اگر ملازمت گئی یا غلطی سے چھوڑ دی تو دوبارہ ملنا مشکل ہوگی۔ وسط جولائی 27 جولائی کو مریخ کے عقرب میں چلے جانے سے ملازمت پر بھاری دباؤ بھی قدرے کم ہوجائے گا۔

**خصوصی احکامات:** جوزا افراد کیلئے 2014ء ایک ملا جلا مگر زیادہ تر سعد سال ہوگا (انشاءاللہ) اس سال کی سب سے اہم بات ستارہ زحل کی چھٹے منفی پوزیشن اور خانہ مال میں مشتری کی شرفی نشست ہے زحل سے بچاؤ اور مشتری کی سعد پوزیشن سے فوائد پر بھرپور توجہ مرکوز رکھیں آیئے اب دیگر سیارگان کے اثرات پر نظر ڈالتے ہیں یکم تا 20 جنوری شمس برج جدی میں اور 20 جنوری تا 19 فروری برج دلو میں بالترتیب آٹھویں نویں گھر وبالی کیفیت کا حامل رہتے ہوئے شراکتی مالی خسارہ اور وراثتی مقدمات کے علاوہ بیرون ملک سفر اور سسرالی عزیزوں سے تعلقات میں خرابی کا باعث بن سکتا ہے بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیمی مدارج میں مشکلات کا سامنا رہے گا خانہ مال میں مشتری کی رجعت اخراجات میں بے قاعدگی کا باعث ہوگی بارہویں چھٹے کا حاکم مریخ صحت جاب اور امیگریشن کے حوالہ سے جولائی تک پریشانیوں میں جتلا رکھے گا حاملہ خواتین کو خاص احتیاط کرنا ہوگی آپ کے بچے کو نقصان کا اندیشہ ہے 12 جنوری تا 2 فروری عطارد کا ناویں گھر قیام بیرون ملک سفر کے

حوالہ سے غلط یا جعلی دستاویزات کے استعمال پر اُکسا سکتا ہے ایسا ہرگز مت کریں 28 مارچ کو کیریئر کے گھر عطارد کا ہبوط آپ سے کوئی ایسی غلطی کروا سکتا ہے جس سے آپ کا کیریئر داؤ پر لگ جائے گا محتاط رہیں 8 اپریل کو بارہویں شمس کا شرف جہاں عزیز واقارب کیساتھ تعلقات میں بہتری لائے گا اور آپ کے سماجی وقار میں اضافہ ہوگا وہیں آپ کی خواہشات کی تکمیل کا بھی باعث بن رہا ہے جس میں دوستوں کا بھرپور تعاون شامل حال رہے گا آپ دوستوں کیساتھ بھرپور سماجی تقریبات میں حصہ لے رہے ہیں اچانک نزدیکی سفر کا پروگرام بن سکتا ہے 15 اپریل کا قمری گرہن آپ کی منگنی اور اولاد کے حوالہ سے خطرناک ہوسکتا ہے صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں 29 اپریل کو شمسی گرہن اور شرف زہرہ ایک ساتھ ہو رہے ہیں بچوں کے حوالہ سے خوشخبری مل سکتی ہے آپ ایک سے زائد ذرائع آمدن کی جانب متوجہ ہیں منگنی کے خواہشمند افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے بارہویں شمسی گرہن عزیز واقارب کیساتھ تعلقات کشیدہ اور امیگریشن کے سلسلہ میں ناکامی کا باعث ہوگا آپ کے خفیہ دُشمنوں کو ناکامی ہوگی پہلے سے بیرون ملک مقیم افراد کو واپس آنا پڑ سکتا ہے۔ 3 تا 29 گیارہویں زہرہ کی وبالی کیفیت آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رکاوٹ ہوگی دوستوں کیساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو رہی ہے یہ وقت آپ کے بیرون ملک قیام میں ایکبار پھر رکاوٹ ہوگا بچوں کے شراکتی ازدواجی تعلقات توجہ طلب ہونگے۔ 11 جولائی کو طالع میں زہرہ کا اوج آپ کی مقبولیت میں اضافہ کردے گا منگنی وغیرہ کے حوالہ سے یہ سال کا بہترین وقت ہوگا بچوں کے بیرون ملک سفر یا اعلیٰ تعلیم کی راہ ہموار ہو رہی ہے۔ 11 جولائی کو ہی اوج شمس آپ کی مالی پوزیشن کو مستحکم کردے گا عزیز واقارب سے جاری گذشتہ کشیدگی کا خاتمہ ہو جائے گا ۲۳ اگست کو چوتھے عطارد کا شرف خاندان میں عزت وتوقیر لے کر آئے گا آپ کا اقبال بلند ہو رہا ہے۔ پراپرٹی یا بہتر رہائش کا حصول ممکن ہوگا۔

26 ستمبر کو چوتھے زہرہ کا ہبوط جہاں آپ کو خفیہ دُشمنوں پر فتح مند کر رہا ہے وہیں بچوں والدہ اور بیرون ملک قیام کے حوالہ سے مسائل سے بھی دوچار کرسکتا ہے 18 اکتوبر کو قمری گرہن گیارہویں گھر خواہشات کی تکمیل اور دوستوں سے تعلقات کشیدہ کردے گا یہ گرہن کسی مالی خسارہ سے بھی دوچار کرسکتا ہے۔ 11 اکتوبر کو پانچویں شمس کا ہبوط عزیز واقارب سے کشیدگی بڑھا دے گا اپنی سواری کا خاص خیال رکھیں بچوں کے حوالہ سے بھی تحفظات کا سامنا رہے گا۔ آپ کے کسی قریبی عزیز کیوجہ سے آپ کی منگنی ٹوٹ سکتی ہے۔ محتاط رہیں 24 اکتوبر کو چھٹے گھر شمسی گرہن عزیزوں سے جاری گذشتہ کشیدگی کو مزید بڑھا دے گا آپ کی صحت اور ملازمت دونوں خطرے میں ہیں صدقہ ضرور ادا کریں۔ نومبر میں چھٹے زہرہ کا وبال آپ کی اضافی آمدن کی راہیں مسدود کر دے گا آپ صحت اور ملازمت دونوں کیوجہ سے پریشان نظر آتے ہیں 11 نومبر کو چھٹے عطارد کا اوج اِن دونوں مسائل سے نکلنے کا سبب بن رہا ہے اس حوالہ سے خاندان کا کوئی فرد یا والدہ کی دُعائیں خاص کردار ادا کر رہی ہیں 28 نومبر تا 17 دسمبر ساتویں عطارد کا وبال شراکتی ازدواجی تعلقات میں غلط فہمیوں کا بڑھا رہا ہے یکم دسمبر کو شرف مریخ ایکبار پھر آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث ہوگا دوستوں کا بھرپور تعاون شامل حال ہے

کسی بہتر ملازمت کی پیش کش ہو سکتی ہے۔ اُمید سیارگان کی اِن کیفیات اور اثرات کو مدنظر رکھتے ہوئے آپ 2014 بہتر پلاننگ کیساتھ گزار سکیں گے۔

**صدقہ:** ہر ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں ورنہ قبرستان میں ڈالیں۔

**وردِ خاص:** وَاللّٰهُ خَيْرُ الرَّازِقِيْنَ روزانہ ایک تسبیح ورد کریں

**برج:** سرطان **CANCER** **سیارہ:** قمر



**رنگ:** سفید دودھیا
**عنصر:** آبی
**جواہر:** پکھراج، موتی، زمرد، عقیق
**بہترین شریک حیات:** عقرب، حوت
**ناموافق ساتھی:** حمل، جدی، میزان
**بیماریاں:** پھیپھڑوں اور سانس کی تکلیف، معدہ، گردوں اور پیشاب کی تکالیف

**دن:** پیر **عدد:** ۲ **22 June to 23 July** **حروف:** ن، و

**اہم نکات:** آپ کے طالع میں مشتری کی شرفی نشست آپ کی عزت و توقیر میں اضافہ کا باعث ہے مشتری کی یہ کیفیت آپ کی صحت و ملازمت، بیرون ملک سفر روحانیت اور حج وزیارات سے متعلقہ اُمور میں بہتری کا باعث ہے ساتویں آٹھویں کا حاکم ستارہ زحل پانچوں گھر تمام سال منفی اثرات مرتب کرتے ہوئے بچوں اور شراکتی ازدواجی اُمور کے علاوہ آپ کی منگنی شادی اور وراثتی اُمور میں آپ کے لیے مشکلات بڑھانے کا باعث بن سکتا ہے۔ دیگر سیارگان کے شرف وہبوط کے اثرات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ بیت الصحت کا حاکم ستارہ مشتری وسط جولائی تک شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کی صحت پر بہترین اثرات مرتب کرے گا البتہ ابتدائے سال تا 6 مارچ مشتری کی رجعت کے باعث معمولی نوعیت کے مسائل کا سامنا ہوسکتا ہے اسی طرح وسط نومبر تا آخر سال بھی آپ کو صحت سے متعلقہ چند مسائل سے واسطہ پڑ سکتا ہے صحت کے حوالہ سے مجموعی طور پر یہ ایک بہتر سال ہے۔

**سماجی تعلقات:** سماجی تعلقات کے حوالہ سے آپ کو امسال محتاط روش اختیار کرنا ہوگی آپ کے زائچہ کے پانچویں زحل کی موجودگی افیئرز وغیرہ کے حوالہ سے آپ کو بڑی طرح پھنسا سکتی ہے اس کے علاوہ آپ کی پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی ٹوٹنے کا اندیشہ ہے جس سے آپ کے سماجی وقار میں کمی واقع ہوسکتی ہے دوسری جانب بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ عطارد یکم فروری تا 8 اپریل ہبوط کے گھر رہتے ہوئے قریبی عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کیساتھ تعلقات میں کشیدگی پیدا کرسکتا ہے گفتگو میں احتیاط کریں اسی طرح 3 ستمبر تا 30 ستمبر اور 29 نومبر تا 18 دسمبر کا عرصہ بھی محتاط انداز میں گزاریں افواہوں پر یقین نہ کریں بغیر تصدیق کسی بھی بات کو ایشو نہ بنائیں

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے کہ ستارہ زحل آپ کے بیت الاولاد میں تمام سال قیام پذیر رہتے ہوئے اولاد کے حوالہ سے پریشانیوں میں اضافہ کا باعث بن سکتا ہے بالخصوص جب کہ 3 مارچ تا 21 جولائی یہ رجعت میں بھی ہوگا یہ دورانیہ سرطان کی حاملہ خواتین کے لیے کافی سخت ہے

عین ممکن ہے آپ کو سرجری کروانا پڑے دوسری طرف بیت الاولاد کا حاکم مریخ بھی 27 جولائی تک وبال کے گھر رہتے ہوئے مسائل میں اضافہ کا باعث ہوگا۔ اولاد کے خواہشمند سرطان جوڑوں کو خدانخواستہ خاصی مشکل صورتحال سے واسطہ پڑسکتا ہے پروردگار آپ کو اپنی امان میں رکھے۔ دیگر سیارگان میں عطارد اور شمس 3 ستمبر تا 24 اکتوبر منفی اثرات مرتب کریں گے بچوں کے معاملات پر خصوصی توجہ دیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی مدارج طے کرنے والے سرطان بچوں کو یکم فروری تا 8 اپریل 6 تا 30 ستمبر 29 نومبر تا 18 دسمبر مشکلات کا سامنا ہوگا باقی عرصہ انشاء اللہ بہتر گذرے گا اور اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے سرطان افراد کو یکم فروری تا 8 اپریل مشکلات سے واسطہ پڑسکتا ہے باقی سال انشاء اللہ قدرے بہتر گزرے گا۔

**سفر:** امسال آپ کو نزدیکی اور بیرون ملک سفر کے حوالہ سے یکم فروری تا 8 اپریل اور 6 تا 30 ستمبر، 29 نومبر تا 18 دسمبر خاص احتیاط کرنا ہوگی بالخصوص سفری دستاویزات اور اپنے سامان کا خاص خیال رکھنا ہوگا۔ وگرنہ نقصان ہوسکتا ہے کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات کے استعمال سے قطعی گریز کریں بتائی گئی تواریخ میں ویزہ یا امیگریشن وغیرہ بھی اپلائی نہ کریں۔ حج وزیارات کے خواہشمند خواتین حضرات امسال اپنی خواہش کی تکمیل کرسکیں گے عین ممکن ہے غیر متوقع طور پر اچانک سفر کا ارادہ بن جائے۔

**منگنی شادی:** اس حوالہ سے امسال حالات قطعی طور پر موافق نہ ہونگے۔ ایسی تقریبات کے انعقاد کیلئے آپ کو اگلے سال کا انتظار کرنا بہتر ہوگا پانچویں زحل کی موجودگی اور پانچویں کے حاکم مریخ کی وبالی نشست آپ کی راہ میں رُکاوٹ ہوگی پہلے سے طے شدہ منگنیاں یا نکاح وغیرہ کے معاہدے ٹوٹنے کا بھی اندیشہ ہے محتاط رہیں اپنے ان معاملات میں کسی بھی قسم کی جلد بازی سے گریز کریں اگر بہ امر مجبوری ایسے اقدامات کرنا پڑ جائیں تو قبل از وقت ستاروں کے حوالہ سے روحانی تدارک ضرور کریں یہ ہی تدابیر آپ گذشتہ طے شدہ معاہدوں کو بچانے کیلئے بھی اختیار کر سکتے ہیں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے بیت الذوج کا حکام ستارہ زحل زائچہ کے پانچویں گھر برج عقرب میں رہتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں خرابی کا باعث بن سکتا ہے آپ کے ازدواجی تعلقات میں خرابی کیوجہ آپ کے افیئر زوغیرہ بھی بن سکتے ہیں حد درجہ محتاط رہیں ایسے تعلقات سے گریز بہتر ہوگا وگرنہ مابین بات علیحدگیک جاسکتی ہے۔ اسی طرح پسند کی شادی کے خواہشمند افراد کو بھی ایسے اقدامات سے گریز کی صلاح دی جاتی ہے محتاط رہیں یہ آپ کے لیے کوئی ٹریپ بھی ہوسکتا ہے امسال آپ کو اپنے شراکتی ازدواجی تعلقات کسی امتحان سے کم محسوس نہ ہونگے تحمل اور بردباری کا دامن ہاتھ سے مت چھوڑیں۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کیرئیر کا حاکم ستارہ مریخ ابتدائے سال تا 27 جولائی وبال کے گھر رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کرے گا اور بعد از جولائی حالات قطعی طور پر آپ کے موافق رکھے گا دوسری طرف مشتری کے سعد اثرات ونظرات آپ کے مسائل میں کمی کا باعث ہونگی آپ کو بہتر ملازمت کی آفر مل سکتی ہے ترقی کے خواہشمند افراد کو بعداز جولائی کامیابی مل سکتی ہے۔ 31 مارچ تا 20 اپریل کیرئیر کے گھر شمس کی شرفی پوزیشن کیرئیر اور معاشی صورتحال کو مزید بہتر کردے گی یہ وقت نئے پراجیکٹ کے آغاز کیلئے بہترین ہوگا۔ شمسی اثرات مریخ کے وبالی اثرات کو دبالیں گے 24 ستمبر تا 24 اکتوبر اخراجات میں توازن رکھنا ضروری ہوگا۔ وگرنہ معاشی صورتحال ابتر ہوسکتی ہے 2014ء بہرحال ایک بہتر سال ہے۔

**خصوصی احکامات:** ابتدائے سال تا 21 مارچ آمدن اور اخراجات میں توازن رکھنا ضروری ہوگا اپنے شراکتی ازدواجی اور وراثتی معاملات پر بھی گہری نظر رکھیں تاکہ نقصان سے بچا جاسکے 28 مارچ کو ناویں عطارد کا ہبوط آپ کے بیرون ملک سفر اور امیگریشن سے متعلقہ اُمور میں تاخیر یا رُکاوٹ کا باعث بن سکتا ہے کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات سے قطعی گریز کریں بہن بھائیوں اور عزیز واقارب کیساتھ گفتگو یا بحث وتکرار میں محتاط رہیں بالخصوص گفتگو اگر کسی مذہبی معاملات پر ہے تو۔ 8 اپریل کو کیرئیر کے شمس کا شرف آپ کیلیے نئی راہیں اور ترقی کے مواقع لے کر آرہا ہے آپ کی مالی صورتحال میں بہتری متوقع ہے 29 اپریل کو ناویں زہرہ کا شرف آپ کی خواہشات کی تکمیل اور دوستوں کیساتھ بہتر تعلقات کی نوید ہے آپ گھر کی تزئین وآرائش میں مشغول ہیں رہائش کی تبدیلی کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے۔ 3 تا 29 مئی دوستوں اور والدہ یا خاندان کے افراد کیساتھ تعلقات بگڑ سکتے ہیں کیریئر کے حوالہ سے جاری معاملات وقتی رکاوٹ کا شکار ہوسکتے ہیں کسی دوست یا خاندان کے افراد سے وابسطہ اُمیدیں پوری نہ ہونے سے مایوسی بڑھ رہی ہے۔ مگر یہ صورتحال عارضی ہے پریشان نہ ہوں 11 جولائی کو زہرہ کا اوج بارہویں گھر ہونے سے جہاں آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کا سلسلہ بڑھ رہا ہے وہیں دوستوں سے وابسطہ اُمیدیں پوری ہونے سے آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں والدہ کیساتھ جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا۔ 11 جولائی ہی کو طالع میں شمس کا اوج آپ کی مالی پوزیشن کیساتھ ساتھ آپ کی عزت وتوقیر میں بھی اضافہ کا باعث ہوگا 16 جولائی کو مشتری کے شرفی گھر چھوڑنے سے صحت وملازمت پر پڑنے والے سعد اثرات کا خاتمہ ہوجائے گا۔ اب آپ کو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی 23 اگست کو تیسرے عطارد کا شرف بہن بھائیوں وعزیز واقارب کیساتھ تعلقات میں بہتری کا باعث ہوگا اچانک کسی نزدیکی سفر کا پروگرام بن سکتا ہے آپ کا رجحان سماجی تقریبات میں شرکت کی جانب بڑھ رہا ہے 26 ستمبر کو تیسرے زہرہ کا ہبوط عزیز واقارب اور خاندان کے افراد سے کشیدگی پیدا کردے گا اس سلسلہ میں معاملات آپ کی خواہشات کے برعکس تیزی سے خراب ہونگے اسی طرح دوستوں کیساتھ تعلقات میں بھی بگاڑ پیدا ہورہا ہے محتاط رہیں یہ ایک سخت وقت ہے 11۔ اکتوبر کو چوتھے شمس کا ہبوط خاندانی معاملات میں مزید بگاڑ کا باعث بن سکتا ہے والدہ کیساتھ کسی بھی قسم کی ناراضگی سے گریز کریں۔ ان ایام میں گھر کی تبدیلی یا پراپرٹی کی خرید وفروخت مالی خسارہ کا باعث ہوگی محتاط رہیں! ا اکتوبر تا 16 نومبر پانچویں زہرہ کی وبال زدہ کیفیت آپ کی منگنی، نسبت کو توڑ سکتی ہے اس حوالہ سے آپ کا کوئی دوست یا سہیلی خاصا منفی کردار ادا کرسکتی ہے بچوں کے حوالہ سے پریشانی بڑھ سکتی ہے اس جانب خصوصی توجہ دیں 11۔ نومبر کو اسی جگہ اوج عطارد معاملات کے سلجھاؤ کی راہ ہموار ہوگی آپ کے مابین کسی تیسرے کی مداخلت بہتر ہوگی۔

بہتر مشاورت بہتر نتائج کی حامل ہوگی مگر جلد بازی سے گریز کریں۔28 نومبر تا 17 دسمبر جلد بازی میں جاب کی تبدیلی یا کسی بھی فیصلہ سے گریز کریں دوستوں کیساتھ بحث تکرار نقصان کا باعث ہوگی دوسری جانب آپ کی صحت بوجہ سحر متاثر ہوسکتی ہے۔ خود کو ذہنی دباؤ سے دُور رکھیں! یکم دسمبر کو کیریئر کے حاکم کا شرف نئے کاروباری منصوبوں کے آغاز کاروبار میں وسعت وترقی جیسے اثرات لے کر آرہا ہے دوسری جانب آپ کی منگنی شادی کی راہ بھی ہموار ہورہی ہے مگر ایامِ عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں امسال لگنے والے قمری گرہن آپ کی عزت وتوقیر کے علاوہ والدہ اور کیریئر روزگار کے حوالہ سے مشکلات پیدا کررہے ہیں اور 29 اپریل اور 24 اکتوبر کو ہونے والے شمسی گرہن مالی نقصانات کے علاوہ دوستوں اور اولاد کے حوالہ سے پریشانیاں پیدا کر سکتے ہیں گرہن کے ایام میں نمازِ کسوف وخسوف اور صدقہ ضرور ادا کریں تا کہ اِنکے اثرات محفوظ رہ سکیں۔!

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں۔

**ورد خاص:** روزانہ بعد نماز پنجگانہ 9 مرتبہ دعا ردنحوست سیارگان ورد کریں۔

**برج:** اسد **LEO** **سیارہ:** شمس



**رنگ:** گولڈن، نارنجی
**عنصر:** آتشی
**جواهر:** ہیرا، الہنیا
**بهترین شریک حیات:** حمل، قوس، ثور
**ناموافق ساتهی:** عقرب، دلو
**بیماریاں:** ہائی بلڈ پریشر، ریڑھ کی ہڈی، کمر کی تکلیف، دل کی تکلیف

**دن:** اتوار **عدد:** ا 21 July to 23 Aug **حروف:** م، ٹ

**اهم نکات:** گذشتہ سال کی طرح یہ سال بھی آپ کے لیے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا ستارہ زحل آپ کے بیت الارض میں رہتے ہوئے خانگی ماحول کو خراب کررہا ہے دسمبر تک یہ سلسلہ جاری رہے گا آپ کے ازدواجی تعلقات اور صحت بھی اسی وجہ سے متاثر ہے دوسری جانب مشتری بارہویں گھر شرفی نشست سے خفیہ دُشمنوں کو مضبوط بنا رہا ہے۔ آپ کے امیگریشن کی راہ ہموار ہورہی ہے بچوں اور وراثتی معاملات پر بھی مشتری کے سعد اثرات آپ کی خوشیوں کو دوبالا کررہے ہیں امسال آپ کا کوئی بڑا انعام نکل سکتا ہے۔

**صحت:** آپ کی صحت زحل کی منفی پوزیشن کیوجہ سے متاثر رہنے کا اندیشہ ہے بالخصوص مارچ تا جولائی جبکہ زحل رجعت میں بھی ہوگا دوسری جانب ابتدائے سال تا 19 جنوری شمس بھی بیت الصحت میں رہتے ہوئے گھٹنوں میں درد ہڈیوں وجوڑوں میں تکالیف جلدی امراض اور دماغی امراض مثلاً مرگی ہسٹر، لاغرنی یا جیسے امراض میں مبتلا کر سکتا ہے۔ایسی علامات کی صورت میں ہرگز الغرضی نہ کریں بلکہ امسال کسی بھی مسئلہ سے صرفِ نظر نہ کریں! نومبر میں یہاں مریخ کے آجانے سے صحت کے مسائل میں کمی واقعہ ہوگی۔(انشاءاللہ)

**سماجی تعلقات:** سال کے پہلے تین ماہ آپکا ستارہ بہتر پوزیشن میں نہ ہوگا اِن ایام میں زیادہ تقریبات ومیل ملاپ سے گریز کریں 6 اپریل تا 4 مئی عزیز واقارب کیساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی یہ وقت سماجی مصروفیات میں اضافہ کا ہوگا آپ کی عزت میں اضافہ ہورہا ہے۔4 تا 30 مئی سسرالی عزیز واقارب کیساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں۔ جون، جولائی میں حالات ایکبار پھر موافق ہونگے آپ دوستوں کیساتھ وقت گذار رہے ہیں 24 ستمبر تا 24 نومبر کا عرصہ بھی محتاط روش کا متقاضی ہوگا عزیز واقارب بالخصوص والدہ سے تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں!

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم مشتری شرفی گھر رہتے ہوئے اولاد کے حوالہ سے خوشخبری لا رہا ہے امسال اسد افراد کے ہاں جن بچوں کی ولادت ہوگی وہ بہت خوش بخت ثابت ہونگے۔ بچوں کے حوالہ سے آپ کافی مطمئن نظر آرہے ہیں آپ مشتری کی سعادتوں سے 17 جولائی تک بھرپور فائدہ حاصل کر سکتے ہیں! انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے اسد افراد کو امسال کامیابی مل سکتی ہے آپ کا کوئی بڑا انعام نکلنے سے دِن بدل سکتے ہیں۔

**سفر:** امسال آپ کو اندرونِ ملک اور بیرون ملک دونوں طرح کے سفر اختیار کرنا پڑ سکتے ہیں مگر کچھ ایام اس حوالہ سے بہتر نہ ہونگے ان ایام میں سفر سے گریز یا احتیاط از حد ضروری ہوگی۔ نزدیکی سفر کیلئے 4 تا 30 مئی 6 ستمبر تا 24 اکتوبر 17 نومبر تا 11 دسمبر سفر سے گریز کریں۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد 21 مارچ تا 21 اپریل اور بعد از 27 جولائی تقریباً سارا سال سفر اختیار کر سکتے ہیں بتائے گئے عرصہ کے علاوہ سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی نہ کرنا بہتر ہوگا۔ بہ امر مجبوری ایسی کسی بھی کوشش سے قبل ستاروں سے متعلق ہسدِ باب ضرور کرلیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** اسد بچوں کو مئی، ستمبر، اکتوبر اور نومبر میں مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو ابتدائے سال تا 20 مارچ اور 21 اپریل تا آخر جولائی مشکلات درپیش آسکتی ہیں آپ کے خانگی حالات کی وجہ سے تعلیم میں رُکاوٹ پیدا ہوسکتی ہے۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کو منگنی جیسے اقدامات بہت سوچ سمجھ کر اُٹھانے ہونگے زائچہ کے پانچویں زحل کی موجودگی کیوجہ سے بات آخری مراحل میں بھی ختم ہوسکتی ہے بالخصوص ایسے وقت جبکہ ابتدائے سال تا 27 جولائی مریخ بھی وبال میں ہے اور 3 مارچ تا 21 جولائی زحل بھی رجعت میں ہوگا ایسے وقت میں پہلے سے طے شدہ منگنیاں بھی خطرات سے دوچار ہونگی اور نئے معاہدے تو قطعی غیر مناسب ہونگے ہاں البتہ دوسری شادی کے خواہشمند افراد کی بات بن سکتی ہے بعد از جولائی تا آخر سال گو کہ حالات قدرے بہتر ہونگے مگر کسی بھی اقدام سے قبل زحل کے اثرات کا روحانی تدارک ضروری ہوگا شادی کے خواہشمند افراد کیلئے یہ سال قطعی مناسب نہ ہوگا، امسال شادی وغیرہ سے گریز بہتر ہے ساری زندگی کے مسائل سے بہتر ہے کچھ وقت انتظار کرلیا جائے۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال کی طرح یہ سال بھی آپ کے شراکتی ازدواجی حوالہ سے بہتر نہ ہوگا بیت الذوج کے حاکم زحل کی منفی پوزیشن آپ کے مابین کشیدگی کو دِن بہ دن بڑھا رہی ہے اگر آپ نے محتاط روی اور تحمل





آغاز کیلئے بہترین ہوگا۔ شمسی اثرات
24 اکتوبر اخراجات میں توازن رکھنا
201، بہر حال ایک بہتر سال ہے۔
سال تا 21 مارچ آمدن اور اخراجات
اور وراثتی معاملات پر بھی گہری نظر
یں عطارد کا ہبوط آپ کے بیرون
کاوٹ کا باعث بن سکتا ہے کسی بھی
بھائیوں اور عزیز واقارب کیساتھ
کسی مذہبی معاملات پر ہے تو۔8
اور ترقی کے مواقع لے کر آرہا ہے
یل کو ناویں زہرہ کا شرف آپ کی
ت کی نوید ہے آپ گھر کی تزئین
سال کا سب سے بہترین وقت
افراد کیساتھ تعلقات بگڑ سکتے ہیں
کا شکار ہوسکتے ہیں کسی دوست یا
نے سے مایوسی بڑھ رہی ہے۔ مگر یہ
زہرہ کا اوج بارہویں گھر ہونے
بڑھ رہا ہے وہیں دوستوں سے
ر آرہے ہیں والدہ کیساتھ جاری
شمس کا اوج آپ کی مالی پوزیشن
باعث ہوگا 16 جولائی کو مشتری
نے والے سعد اثرات کا خاتمہ
اگست کو تیسرے عطارد کا شرف
تری کا باعث ہوگا اچانک کسی
تقریبات میں شرکت کی جانب
رب اور خاندان کے افراد سے
کی خواہشات کے برعکس تیزی
یں بھی بگاڑ پیدا ہورہا ہے محتاط
کا ہبوط خاندانی معاملات میں
کی ناراضگی سے گریز کریں۔
مالی خسارہ کا باعث ہوگی محتاط
یت آپ کی منگنی، نسبت کو توڑ
اصا منفی کردار ادا کر سکتی ہے
صی توجہ دیں 11۔ نومبر کو اسی
پ کے مابین کسی تیسرے کی

کا مظاہرہ نہ کیا تو مابین علیحدگی ہو جائے گی ۔ امسال کسی بھی قسم کے نئے شراکتی معاہدوں سے گریز کریں وگرنہ مالی نقصان کا اندیشہ ہے گذشتہ شراکتی معاہدے بھی مخدوش حالات کا شکار رہیں گے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** ابتدائے سال تا 4 مئی آپ کے کیریئر کیلئے بہتر وقت ہے یہ وقت نئے کاروبار کی ابتدا اور نئے منصوبوں پر کام کرنے کا ہے 4 مئی تا 30 مئی ایسے کاموں کیلئے قطعی موافق نہ ہوگا بعداز 30 مئی تا 19 جولائی کا عرصہ ایکبار پھر آپ کو بہتری کی جانب گامزن کردے گا 6 ستمبر تا 30 ستمبر کسی بھی نئے منصوبے یا کاروبار کے آغاز کیلئے قطعی مناسب نہیں ہوگا یہ وقت آپ کو مالی خسارہ سے دوچار کرسکتا ہے محتاط رہیں 24 اکتوبر تا 11 دسمبر کا عرصہ بھی کچھ خاص بہتر نہ ہوگا شراکتی مالی معاملات آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کرسکتے ہیں۔ ملازم پیشہ افراد کو امسال بہت محتاط رہنا ہوگا اور جاب چھوڑنے یا تبدیلی سے گریز کرنا ہوگا وگرنہ ملازمت ملنا مشکل ہو جائے گی اگر بہ امر مجبوری ایسا کرنا پڑے تو قبل ازیں زحل کے اثرات سے بچاؤ کا تدراک ضروری ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** یہ آپ کے لیے ہر حوالہ سے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا۔ ابتدائے سال میں 19 جنوری تک چھٹے شمس کا حنیف آپ کی صحت اور جاب دونوں پر بُرے اثرات مرتب کر رہا ہے۔ محتاط رہیں مریخ تیسرے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ کردے گا اس حوالہ سے جولائی آخر تک محتاط روش اختیار کریں دوسری جانب مشتری جو کہ بچوں اضافی آمدن، افیئرز وغیرہ سے منسوبہ گھر کا حاکم ہے اس کی بارھویں پوزیشن آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کا بازار گرم رکھے گی 20 جنوری تا 18 فروری ساتویں شمس کا وبال آپ کے ازدواجی تعلقات کو بُری طرح متاثر کرسکتا ہے۔ اپنی ساکھ اور شراکتی ازدواجی زندگی کو بچانے کیلئے آپ کو بھرپور محنت کرنا ہوگی وگرنہ مابین علیحدگی ہو جائے گی 28 مارچ کو عطارد کا ہبوط آپ کی خواہشات کی تکمیل مالی معاملات اور دوستوں کیساتھ تعلقات کو متاثر کرسکتا ہے وراثتی معاملات بھی اختلافات کا شکار ہو سکتے ہیں۔ چیک یا تحریری معاہدوں سے گریز کریں۔ 8 اپریل کو طالع کا حاکم شمس نادیں شرفیاب ہونے سے آپ کے عزت وقار میں اضافہ ہوگا آپ حسب خواہشات عمرہ یا زیارات کا سفر اختیار کرسکیں گے اعلیٰ تعلیمات کیلئے بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے۔ 29 اپریل کو آٹھویں شرف زہرہ شراکتی مالی فوائد لے کر آرہا ہے آپ کے لیے وراثت کا حصول ممکن ہوگا عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی نئے کاروبار یا کاروباری منصوبوں کے آغاز کیلئے یہ ایک بہترین وقت ہے متوقع طور پر ترقی مل سکتی ہے۔ 3 تا 29 مئی کاروباری معاملات میں اچانک رُکاوٹیں پڑنا شروع ہو جائیں گی بہن بھائیوں کے ساتھ محتاط روی سے پیش آئیں! 11 جولائی کو گیارھویں زہرہ کا اوج خواہشات کی تکمیل میں دوستوں کے بھرپور تعاون کا مظہر ہے عزیز و اقارب سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا کاروباری معاملات ایکبار پھر معمول پر آرہے ہیں 11 جولائی کو ہی بارھویں شمس کا اوج جہاں آپ کی عزت میں اضافہ کر رہا ہے وہیں آپ کے خفیہ دُشمنوں کو بھی مضبوط بنا رہا ہے امیگریشن کے مال میں ہی زہرہ کا ہبوط اخراجات میں تیزی پیدا کردے گا روپیہ کی فراوانی میں تعطل پیدا ہو رہا ہے کاروباری حضرات کو مالی خسارہ کا سامنا ہو سکتا ہے عزیز و اقارب کیساتھ تعلقات میں احتیاط کریں غیر ضروری گفتگو مسائل بڑھاوے گی۔

11 اکتوبر کو تیسرے شمس کا ہبوط آپ کے سماجی وقار کو بڑی طرح مجروح کرسکتا ہے حد درجہ محتاط رہیں محافل اور عزیز و اقارب کی جانب جانے سے گریز کریں اور درگزر سے کام لیں! 24 اکتوبر تا 16 نومبر زہرہ چوتھے وبال زدہ ہوگا والدہ اور خاندان کے افراد سے تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں آپ کو رہائشی مکان اچانک تبدیل کرنا پڑسکتا ہے اِن ایام میں کاروبار پر خاص توجہ دیں وگرنہ مسائل بڑھ سکتے ہیں 17 نومبر کو چوتھے عطارد کا اوج آپ کے مابین جاری گذشتہ غلط فہمیوں کو سلجھا دے گا اس حوالہ سے کوئی دوست بہترین مڈل مین کا کردار ادا کرسکتا ہے۔ 28 نومبر تا 17 دسمبر بچوں کیساتھ اختلافات پیدا ہو سکتے ہیں آپ کے افیئرز آپ کے لیے مسائل بڑھا دیں گے اِن ایام میں آپ کو اپنی نسبت منگنی بھی بچانا ہوگی افواہیں آپ کے معاملات کو خراب کرسکتی ہیں! یکم دسمبر کو چھٹے مریخ کا شرف آپ کے لیے بہتر جاب کی نوید ہوگا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے۔

**ورد خاص:** سورۂ طلاق کی آیت نمبر ۳۔۲ روزانہ ایک تسبیح ورد کریں

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں۔

**برج:** سنبلہ **VIRGO** **سیارہ:** عطارد



**رنگ:** گہرا زرد، پیلا
**عنصر:** خاکی
**جواہر:** گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ
**بہترین شریک حیات:** جدی، ثور
**ناموافق ساتھی:** قوس، حوت، جوزا
**بیماریاں:** معدہ، جگر، آنتوں کی بیماریاں، السر، کان کی تکالیف

**دن** بدھ **عدد** ۵ 21 Aug to 23 Sep **حروف** پ، غ

**اہم نکات:** سال 2014ء آپ کیلئے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا جہاں کچھ مشکلات ہیں وہیں آسانیاں اور راحتیں بھی ہیں سعد اکبر ستارہ مشتری زائچہ کے گیارھویں گھر رہتے ہوئے آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث بن رہا ہے تو دوسری جانب زحل کی منفی پوزیشن عزیز و اقارب، اولاد اور صحت کی جانب سے پریشانیوں سے دوچار رکھے گی امسال ہونے والے گرہن آپ کی زندگی کے خاصے اہم معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں محتاط رہیں دیگر سیارگان آپ کے معمولات زندگی پر کس طرح اثر انداز ہو رہے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ تقریباً سوا سال سے منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی صحت کو متاثر کر رہا ہے یہ سلسلہ امسال بھی 24 دسمبر تک جاری رہے گا بہتر ہوگا آپ کلامِ الٰہی اور صدقات سے علاج کریں 21 جنوری تا 19 فروری شمس بھی چھٹے گھر وبال زدہ ہوگا اور عطارد 12 جنوری سے یہیں موجود ہے اور 18 مارچ تک یہیں قیام پذیر رہے گا اس عرصہ میں آپ کی صحت کو شدید خطرات

لاحق ہونگے محتاط رہیں آپ کی صحت بوجہ سحر جادو متاثر ہونے کا اندیشہ ہے 3 مارچ تا 21 جولائی زحل کی رجعت بھی آپ کی صحت پر مضر اثرات مرتب کر رہی ہے اپنی صحت پر خاص توجہ دیں!

**سماجی تعلقات:** ستارہ زحل گذشتہ کافی عرصہ سے آپ کے بیت الاقرباء میں موجود رہتے ہوئے آپ کے تعلقات میں بگاڑ پیدا کر رہا ہے دوسری جانب بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ مریخ بھی آغازِ سال تا 27 جولائی وبال زدہ رہے گا اور مارچ تا آخری جولائی زحل کی رجعت آپ کے تعلقات کو انتہائی کشیدگی کی جانب دھکیل رہی ہے اپنے تعلقات کو حد درجہ محتاط روی سے نبھائیں۔ 28 ستمبر کو عطارد کے اسی مقام پر آنے سے تعلقات میں بہتری آئے گی مگر یہیں عطارد کی رجعت اور پھر زہرہ کی 24 اکتوبر کو یہاں آمد آپ کے تعلقات کو ایکبار پھر کشیدہ کر سکتی ہے افواہوں اور خواتین کے کردار پر نظر رکھیں!

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ بھی زحل ہی ہے اور گذشتہ سطور میں آپ اس کی کیفیت اور دورانیے کے بارے میں پڑھ چکے ہیں یہ تمام سال اس حوالہ سے بہتر نظر نہیں آرہا حاملہ خواتین کو یوں تو تمام سال ہی احتیاط کرنا ہوگی مگر 21 جنوری تک اور 3 مارچ تا 21 جولائی تک خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا وگرنہ مسائل بڑھ سکتے ہیں امسال آپ کو بچوں پر خصوصی توجہ دینا ہوگی ان کے چھوٹے چھوٹے مسائل بھی غور سے سنیں انعامی بانڈ اور لاٹری کے شائق افراد کیلئے یہ سال بہتر نہ ہوگا محتاط رہیں وگرنہ نقصان ہوسکتا ہے۔

**سفر:** امسال نزدیکی سفروں میں حد درجہ محتاط رہیں اور ہر ممکن سفر سے گریز کریں بحالتِ مجبوری زحل اور مریخ سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں تا کہ محفوظ رہ سکیں! طویل یا بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو ملے جلے حالات کا سامنا ہوگا یکم جنوری تا یکم فروری 4 تا 30 مئی۔ 6 تا 30 ستمبر، 24 اکتوبر تا 17 نومبر سفر سے گریز کریں اور نہ ہی اِن ایام میں ویزہ وغیرہ اپلائی کریں۔ اس حوالہ سے 16 اپریل تا 4 مئی 30 مئی تا 19 جولائی اور 30 ستمبر تا 24 اکتوبر سال کے بہترین اوقات ہیں انہیں مدِ نظر رکھیں اور اِن سے فائدہ اُٹھائیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے بچوں کو امسال خاصی مشکلات کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے ان کے والدین کو اس حوالہ سے کوئی نہ کوئی روحانی تدارک ضرور کرنا چاہیے تا کہ بچوں کا مستقبل محفوظ بنایا جا سکے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے یا کوئی خاص امتحان دینے والے افراد کو امسال 4 تا 30 مئی 13 اگست تا 30 ستمبر اور 24 اکتوبر تا 17 نومبر مشکلات پیش آسکتی ہیں!

**منگنی شادی:** یہ سال منگنی یا کہیں نسبت وغیرہ طے کرنے کیلئے قطعی مناسب نہ ہوگا بلکہ وہ افراد جن کی بات پہلے سے طے ہے اُنہیں بھی مشکلات پیش آسکتی ہیں بالخصوص یکم تا 19 جنوری 3 مارچ تا 21 جولائی اس دورانیے میں حد درجہ محتاط رہیں شادی کے خواہشمند افراد کیلئے گو کہ 17 جولائی تک حالات موافق ہونگے مگر اس کے باوجود یکم فروری تا 8 اپریل بات التوا میں پڑ سکتی ہے۔ اس حوالہ سے عطارد سے منسوبہ صدقات متوقع مسائل سے نجات کا باعث بن سکتے ہیں بعد از جولائی حالات آپ کے موافق نہ ہونگے اب نکاح رخصتی وغیرہ سے گریز کریں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات گذشتہ جون سے بہترین چل رہے ہیں کئی ایک سنبلہ افراد نئی شراکت داریوں میں کام کا آغاز کر چکے ہیں مگر امسال ابتداء سے ہی آپ کے معاملات میں کچھ ڈرامائی و تبدیلیاں رونما ہونا شروع ہو جائیں گی ابتدائے سال تا 6 مارچ مشتری کی رجعت آپ کے مابین کھچاؤ تناؤ کی کیفیت پیدا کر دے گی دوسری طرف عین آپ کے بیت الذوج میں عطارد کے ہبوط سے آپ کے مابین شکوک و شبہات بڑھ رہے ہیں گفتگو میں احتیاط برتیں اور افواہوں پر کان نہ دھریں 7 فروری تا یکم مارچ عطارد کی رجعت معاملات کو اور بگاڑ سکتی ہے محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ہو جائے گی اِن ایام میں کسی بھی صورت کوئی تحریری یا زبانی معاہدہ مت کریں یہ سلسلہ 8 اپریل تک چلے گا۔ 17 جولائی کو مشتری کے برج اسد میں چلے جانے سے مشتری کے سعد اثرات ختم ہو جائیں گے اب حالات آپ کے مخالف ہونگے۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** اس حوالہ سے یہ سال آپ کے لیے ملے جلے حالات کا حامل ہوگا ملازم پیشہ افراد کو تمام سال بالخصوص 3 مارچ 21 جولائی خاصی مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا نوکری چھوڑنے کی غلطی ہرگز نہ کریں اپنا کاروبار کرنے والے افراد کو یکم فروری تا 8 اپریل بالخصوص اور 3 تا 28 ستمبر بالعموم مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا اِن ایام میں کام کی تبدیلی نئے منصوبوں کے آغاز چیک وغیرہ لکھنے اور نئے معاہدوں سے گریز کریں 8 تا 30 مئی، 16 اگست تا 3 ستمبر، 9 تا 29 نومبر کا عرصہ انشاءاللہ موافق ثابت ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں یہ آپ کیلئے ایک ملا جلا سال ثابت ہوگا ابتدائے سال تا 27 جولائی خانہ مال میں مریخ کی موجودگی اخرجات میں تیزی کا باعث رہے گی تیسرے گھر زحل کی تمام سال موجودگی اور رجعت کا دورانیہ بہن بھائیوں اور عزیز و اقارب سے تعلقات کشیدہ رکھے گا سماجی تعلقات بھی متاثر ہونے کا اندیشہ ہے یکم تا 19 فروری پانچویں شمس کا ہبوط بچوں کی جانب سے پریشانی میں مبتلا کر سکتا ہے اس کے علاوہ آپ کے افیئرز، منگنیاں بھی کسی خفیہ ہاتھ کی وجہ سے ٹوٹ سکتی ہیں 20 جنوری تا 18 فروری چھٹے گھر شمس کا وبال آپ کی صحت اور جاب کو متاثر کر سکتا ہے محتاط رہیں 18 فروری تا 20 مارچ ساتویں شمس کی نشست آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات میں کشیدگی پیدا کر دے گا اسی دوران 28 مارچ کو یہیں عطارد کا ہبوط معاملات کو انتہائی حد تک بگاڑ سکتا ہے ایک دوسرے سے گفتگو میں محتاط روش اختیار کریں بالخصوص آپ سے غلط فیصلوں اور گفتگو کی توقع ہے حد درجہ محتاط رہیں وگرنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی 8 اپریل کو آٹھویں شمس کا شرف شراکتی مالی یا وراثتی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا اس حوالہ سے مقدمات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہوسکتا ہے 29 اپریل کو ساتویں زہرہ کا شرف آپ کے شراکتی ازدواجی زندگی میں جاری کشیدگی کا خاتمہ کر دے گا آپ کو نئی شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے بیرونِ ملک سفر یا ویزہ اپلائی نہ کریں شراکتی معاملات میں مالی نقصان کا اندیشہ ہے۔ 11 جولائی کو کیرئیر کے گھر زہرہ کا اوج نئے کاروبار کی





ردے گا روپیہ کی فراوانی میں تعطل
ا ہوسکتا ہے عزیز و اقارب کیساتھ
حاوے گی۔
ر کو بڑی طرح مجروح کر سکتا ہے
جانے سے گریز کریں اور درگزر
زدہ ہوگا والدہ اور خاندان کے
ان اچانک تبدیل کرنا پڑ سکتا ہے
بڑھ سکتے ہیں 17 نومبر کو چوتھے
کو سلجھا دے گا اس حوالہ سے کوئی
2 نومبر تا 17 دسمبر بچوں کیساتھ
لیے مسائل بڑھا دیں گے اِن
آپ کے معاملات کو خراب کر سکتی
جاب کی نوید ہوگا بیرون ملک سفر

روزانہ ایک تسبیح ورد کریں
ق کو دیں یا قبرستان میں ڈال دیں۔

**سیارہ:** عطارد
گہرا زرد، پیلا
خاکی
گومیدک زرد، عقیق، فیروزہ
جدی، ثور
قوس، حوت، جوزا
مکان کی تکالیف
21 **حروف** پ، غ

لا جلا سال ثابت ہوگا جہاں کچھ
د اکبر ستارہ مشتری زائچہ کے
کا باعث بن رہا ہے تو دوسری
ت کی جانب سے پریشانیوں
زندگی کے خاصے اہم معاملات
معمولات زندگی پر کس طرح اثر

گذشتہ تقریباً سوا سال سے منفی
یہ سلسلہ امسال بھی 24 دسمبر
سے علاج کریں 21 جنوری تا
1 جنوری سے یہیں موجود ہے
آپ کی صحت کو شدید خطرات

ابتدایا گذشتہ کاروبار کو از سر نو سنوارنے کا موقع دے گا اس حوالہ سے سسرالی عزیزوں کا تعاون حاصل ہوسکتا ہے۔ 11 جولائی ہی کو گیارہویں اوج شمس ؑ کی خواہشات کی تکمیل میں معاون ہوگا دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا امیگریشن کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے 16 جولائی کو مشتری کے بارہویں گھر آجانے سے بیرون ملک مقیم افراد کو پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔ وہ افراد جن کے امیگریشن کے کیسز تاحال التوا کا شکار ہیں اُنہیں منفی جواب مل سکتا ہے آپ کو قانونی معاملات میں الجھاؤ کا سامنا ہوسکتا ہے۔ 23 اگست کو طالع میں عطارد کا شرف آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا یہ وقت نئے کاروباری معاہدوں یا آغاز کیلئے بہترین وقت ہے ملازم پیشہ افراد کو بھی حسب خواہش ترقی مل سکتی ہے 26 ستمبر کو طالع ہی میں زہرہ کو ہبوط ہوگا اب آپ کو بہت محتاط رہنا ہوگا خدانخواستہ کسی قسم کی الزام تراشی ہوسکتی ہے مالی معاملات کو بہتر محتاط روی سے انجام دیں آپ کا ایک غلط فیصلہ آپ کو مالی بحران کا شکار کرسکتا ہے مذہبی معاملات میں گفتگو سے گریز کریں یہ وقت بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے قطعی مناسب نہیں ہوگا۔ 11 اکتوبر کو خانہ مال میں شمس کا ہبوط مالی تنگی میں اضافہ کرے گا بالخصوص وہ افراد جن کا کاروبار دوسرے ممالک سے وابستہ ہے محتاط رہیں آپ کے امیگریشن سے وابستہ مسائل بڑھ جائیں گے 24 اکتوبر تا 16 نومبر تیسرے گھر زہرہ کی وبال زدہ کیفیت عزیز واقارب سے تعلقات کشیدہ کردے گی آپ کے مابین مالی تنازعات پیدا ہورہے ہیں اسی مابین 11 نومبر کو عطارد کا اوج کسی تیسرے فرد کی مثبت مداخلت کی نشاندہی ہے اب آپ معاملات بہتر انداز میں سلجھا سکو گے 28 نومبر تا 17 دسمبر چھوتھے عطارد کا وبال والدہ یا خاندان کے افراد کیساتھ اختلافات پیدا کرسکتا ہے ان ایام میں پراپرٹی کے لین دین یا جگہ کی تبدیلی سے گریز کریں۔ یکم دسمبر کو پانچویں شرف مریخ بچوں کے حوالہ سے خوشخبری کا باعث بن سکتا ہے عزیز واقارب کیساتھ جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا وراثتی حوالہ سے غیر متوقع طور پر بڑا فائدہ حاصل ہوسکتا ہے امسال ہونے والے گرہن آپ کے مالی، مذہبی، وراثتی معاملات کو بالخصوص نقصان پہنچاسکتے ہیں محتاط رہیں ان ایام میں سفر سے ہر ممکن گریز کریں اور نماز کسوف وخسوف ضرور ادا کریں ان معلومات کی روشنی میں اُمید ہے آپ یہ سال بہتر پلاننگ کیساتھ گذار سکیں گے۔

**ورد خاص:** روزانہ ایک تسبیح فَاللّٰهُ خَيْرٌ حٰفِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ورد کریں بمعہ اول وآخر 11-11 مرتبہ درود پاک

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔



**برج:** میزان **LIBRA** **سیّارہ:** زہرہ



**رنگ:** نیلا، زردی مائل سبز، نارنجی
**عنصر:** ہوا
**جواہر:** ہیرا، اوپل
**بہترین شریک حیات:** دلو، جوزا
**ناموافق ساتھی:** جدی، حمل
**بیماریاں:** نزلہ، زکام، سردرد، گردوں کا درد، آنکھوں کی بیماریاں
**دن:** جمعہ **عدد:** ٦ 24 Sep to 23 Oct **حروف:** ر، ت، ط

**اہم نکات:** 2014 آپ کیلئے ایک ملا جُلا سال ثابت ہوگا۔ گذشتہ سال سے ستارہ مشتری آپ کے خانگی وروحانی معاملات میں بہتری کا باعث بنا ہے۔ ستارہ زحل تمام سال آپ کے آٹھویں گھر رہتے ہوئے ذہنی دباؤ کا باعث بنے گا۔ وراثتی، شراکتی اور مالی امور اور کیرئر آپ کی خاص توجہ کے طلب گار ہوں گے۔ امسال زحل، مریخ، زہرہ، عطارد اور مشتری کی رجعت آپ کے سماجی کاروباری، خانگی اور ازدواجی تعلقات کو متاثر کرسکتی ہے۔ جہاں پر یہ سیارگان آپ کیلئے مشکلات کا باعث بنیں گے، وہیں شمس، عطارد، زہرہ، قمر، مشتری اور مریخ کا شرف اوج وغیرہ آپ کیلئے راحت کے اسباب بھی بفضل خدا پیدا کریں گے۔

**صحت:** آپ کی صحت سے متعلقہ ستارہ عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہے۔ اور آپ کی صحت پر تیزی سے اثر انداز ہوتا ہے۔ اس کے علاوہ جب کسی منفی ستارے سے قران کرتا ہے تو بھی اثر پذیری کی وجہ سے آپ کی صحت کو متاثر کرتا ہے۔ امسال کیم فروری تا 18 اپریل۔ 24 اپریل تا 8 مئی۔ 3 ستمبر 28 ستمبر۔ 11 اکتوبر تا 9 نومبر ۔ 29 نومبر تا 18 دسمبر۔ آپ کو صحت کی جانب خاص توجہ دینی ہوگی۔ اس کے علاوہ جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے کہ زحل تمام سال زائچہ کے آٹھویں گھر قیام پذیر رہتے ہوئے آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ کا باعث ہوگا بالخصوص 3 مارچ تا 21 جولائی جبکہ زحل رجعت میں بھی ہوگا اس حوالہ سے صدقات وخیرات اور ذکر و اذکار کا سلسلہ بھی بڑھانا مفید ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** آپ ایک پرجوش اور پرعزم مگر مہم جویانہ طبیعت کے مالک ہیں اور قدرے جارحانہ انداز فکر رکھتے ہیں۔ اس لئے آپ کو اپنے سماجی تعلقات کو بہت محتاط روی سے نبھانا اور چلانا چاہئے۔ اپنی ان خوبیوں کو صحیح وقت اور موقع پر استعمال آپ کے تعلقات میں ایک نئی جہت پیدا کردے گا۔ مگر بے موقع اور بے محل استعمال انہی خوبیوں کو خامیوں میں تبدیل کرسکتا ہے۔ امسال 24 اپریل تا 8 مئی مالی معاہدوں یا چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں اس کے علاوہ کسی قریبی عزیز کیوجہ سے مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ 8 مئی تا 30 مئی آپ کے سماجی تعلقات انشاء اللہ بہترین عروج پر ہوں گے۔ نزدیکی سفروں اور عزیز واقارب کیساتھ میل ملاپ کے مواقع ملیں گے جو کہ بہتری کا باعث ہوں گے۔ 24 جون تا 19 جولائی ایک بار پھر سے تجدید تعلقات کے مواقع میسر آئیں گے بالخصوص قریبی عزیز واقارب کیساتھ تعلقات مزید بہتر ہونگے آپ محافل کی رونق بڑھا رہے ہیں۔ اسی طرح 16 اگست تا

3 ستمبر کا عرصہ بھی بہتر اور موافق ہوگا مگر اس کے فوراً بعد 3 ستمبر تا 28 ستمبر۔ 11 اکتوبر تا 9 نومبر، 29 نومبر تا 18 دسمبر آپ کے سماجی تعلقات کھچاؤ تناؤ کا شکار رہیں گے۔ان ایام میں کسی بھی قسم کی افواہوں پر اعتبار نہ کریں۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کو ابتدائے سال تا 19 فروری بچوں کی جانب سے مشکلات پیش آسکتی ہیں۔ 21 مارچ تا 21 اپریل کا عرصہ کافی خوش آئند ہوگا۔آپ کے بچوں کا رجحان اعلیٰ تعلیم اور مذہبی امور کی جانب بڑھ رہا ہے۔اسی طرح 22 جون تا 24 اگست تک کا عرصہ بھی انشاء اللہ بہترین ثابت ہوگا۔بے اولاد حضرات کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے۔ 24 ستمبر تا آخر سال آپ کو ایک بار پھر بچوں کی جانب خاص توجہ دینے کی ضرورت ہوگی آپ کا دوستانہ رویہ بہت سے مسائل کا حل ہوسکتا ہے

**تعلیمی کیرئیر:** حمل بچوں کو اسال کیم فروری تا 18 اپریل اپنی تعلیم پر خاص توجہ دینا ہوگی۔یہ وہی عرصہ ہے جس کے دوران ان کے سالانہ امتحان ہو رہے ہوں گے، اور ستارے بھی قطعی موافق نہ ہوں گے اس کے علاوہ 24 اپریل تا 8 مئی۔ 3 ستمبر تا 18 ستمبر۔ 29 نومبر تا 18 دسمبر۔بھی آپ کو زیادہ محنت کی ضرورت ہوگی۔اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کیلئے یہ سال انتہائی سودمند ثابت ہوگا البتہ ابتدائے سال تا 6 مارچ مشتری کی رجعت کے ایام میں انہیں قدرے مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے۔

**منگنی شادی:** اسال آپ کو منگنی شادی کے کئی ایک مواقع میسر آئیں گے۔مگر سعد و نحس ایام کا لحاظ بہر حال ضروری ہے تاکہ مشکلات سے محفوظ رہا جا سکے۔اسال منگنی کیلئے 21 مارچ تا 21 اپریل، 22 جون تا 24 ستمبر کا عرصہ بہترین اوقات ہوں گے (انشاء اللہ) وہ افراد جن کی تا حال ابھی کہیں نسبت طے نہیں ہوئی ان کی بات بھی بن سکتی ہے۔البتہ ابتدائے سال تا 20 اپریل۔ 24 ستمبر تا آخر سال کا عرصہ موافق نہ ہوگا۔شادی و نکاح وغیرہ کیلئے 6 مارچ تا 4 مئی اور 30 مئی تا 19 جولائی تک کا عرصہ موافق ہوگا۔اور 4 مئی تا 30 مئی۔ 6 ستمبر تا آخر سال ایسی کسی بھی تقریب سے گریز کریں۔

**سفر:** اسال آپ کو کئی ایک نزدیکی سفر اختیار کرنے پڑ سکتے ہیں مگر کیم فروری تا 18 اپریل آپ کے پروگرام اچانک التوا کا شکار ہوسکتے ہیں۔ان ایام میں سفر سے قبل اپنی دستاویزات کی پڑتال ضرور کرلیں وگرنہ پریشانی ہوسکتی ہے۔اس کے علاوہ چوری کا بھی خدشہ ہوگا۔ 24 اپریل تا 8 مئی دوران سفر مالی نقصان کا خدشہ ہے محتاط رہیں۔ 3 تا 28 ستمبر سفر سے گریز بہتر ہوگا۔بیرون ملک سفر کے خواہش مند حضرات کیلئے یہ ایک بہترین سال ہے۔گذشتہ سال سے ستارہ مشتری کے شرفی گھر آجانے سے آپ کے بیرون ملک سفر و قیام کی راہ ہموار ہوچکی ہے۔پھر بھی ابتدائے سال تا 8 اپریل سفر سے گریز کرنا بہتر ہوگا۔بوجہ مشتری رجعت آپ کے پروگرام میں التوا ہوسکتا ہے اور سفری دستاویزات کی جانب سے رکاوٹ آسکتی ہے۔امیگریشن اپلائی کرنے والوں کیلئے بھی ان ایام میں گریز کرنا ضروری ہوگا اور آپ کسی بھی قسم کی جعلی دستاویزات استعمال نہ کریں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال سے ستارہ زحل ہمراہ راہو آپ کے زائچہ کے آٹھویں گھر (جو کہ کئی شراکتی مالی معاملات کا گھر ہے) موجود ہے۔زحل کی یہ منفی نشست آپ کو شراکتی معاملات میں خسارے سے دوچار کر سکتی ہے۔بلکہ کئی افراد تو اس کا شکار بھی ہوچکے ہیں۔اسال کوکہ آپ کو شراکتی حوالہ سے کئی ایک پرکشش پروپوزل ملیں گے مگر احتیاط بہرحال ضروری ہے۔آپ کے ازدواجی تعلقات سال کے آغاز سے ہی بہترین نظر آرہے ہیں مگر سدا حالات ایک جیسے نہیں رہتے نشیب و فراز زندگی کا حصہ ہے۔آپ کو 4 مئی تا 30 مئی۔ 6 ستمبر تا 17 نومبر انتہائی مشکل حالات سے واسطہ پڑ سکتا ہے ان ایام کو تدبر سے گزاریں۔اس حوالہ سے 30 مئی تا 6 ستمبر اور 17 نومبر تا آخر سال کا عرصہ آپ کی خوشیوں میں اضافے کا باعث ہوگا مگر ایسا اس وقت ممکن ہوگا جب قوت برداشت کا مظاہرہ کریں گے۔کیونکہ 27 جولائی تک مریخ آپ کے مابین کھچاؤ کی کیفیت پیدا کرتا رہے گا۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیرئر کا حاکم ستارہ زائچہ کے آٹھویں گھر منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے گذشتہ سال کی طرح اسال بھی آپ کو کاروباری، مالی پریشانیوں سے دوچار رکھے گا اس حوالہ سے آپ کو ستارہ زحل کا روحانی تدارک قطعی طور پر کرنا ہوگا۔کیونکہ اب آپ کی کاروباری پوزیشن پہلے سے مخدوش حالات کا شکار ہے اور اب مزید بوجھ برداشت نہ کر سکے گی بالخصوص 21 جنوری تک جبکہ شمس کا آپ کے کیرئر کے گھر حضیض ہوگا اور 3 مارچ تا 21 جولائی جبکہ زحل رجعت میں ہوگا۔یہ سطور آپ کو ڈرانے کیلئے نہیں بلکہ آپ کی بھرپور توجہ اور تیاری کیلئے لکھی گئی ہیں اپنی سوچ کو مثبت رکھتے ہوئے اس کا حل تلاش کریں پروردگار مسبب الاسباب ہے۔

**خصوصی احکامات:** اس سال کی سب سے اہم بات ستارہ زحل کی راہو کے ہمراہ زائچہ کے آٹھویں گھر موجودگی ہے۔زحل کے یہاں موجودگی آپ کے ذہنی دباؤ میں مسلسل اضافے کا باعث ہوں گی۔اور اعصابی نظام متاثر ہونے سے آپ کے سماجی، معاشرتی، مالی الغرض ہر طرح کے معاملات متاثر ہوسکتے ہیں۔آپ کو اپنی خواہشات پر خاص کنٹرول کرنا ہوگا۔اور کاروباری معاملات کو محتاط روی سے چلانا ہوگا دوسری جانب نویں بارہویں کا حاکم ستارہ مشتری شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کے روحانی معاملات پر مثبت اثر کرے گا۔حج و زیارات کے خواہشمند افراد کو کامیابی ہوگی۔بیرون ملک سفر اور مستقل سکونت کے حوالہ سے بھی نئے اسباب میسر آئیں گے مگر مشتری کی یہ پوزیشن آپ کے خفیہ دشمنوں کو بھی مضبوط کردے گی محتاط رہیں! ابتدائے سال ہی سے کیرئر کے گھر شمس کا حضیض کاروباری معاہدوں اور پوزیشن پر منفی اثرات مرتب کر رہا ہے۔ 19 جنوری تا 19 فروری گیارہویں شمس ہی کا وبال بچوں کی جانب سے مشکلات کا مظہر ہے۔آپ کے بڑے بچوں کے ازدواجی یا اشتراکی مسائل سر اٹھا سکتے ہیں۔دوستوں سے تعلقات محتاط روی سے نبھائیں۔اسال 12 جنوری تا 8 اپریل آپ کو اپنے سماجی تعلقات، صحت اور ملازمت وغیرہ پر خاص توجہ دینا ہوگی کیونکہ تیسرے چھٹے کا حاکم عطارد رجعت کی وجہ سے دومرتبہ ہبوطی گھر سے گزرے گا ان ایام میں بحث و تکرار تحریری یا زبانی معاہدوں سے گریز کریں

ملازم پیشہ افراد کو بھی تحریری معاملات میں خاص توجہ دینا ہوگی۔آپ کی ملازمت جانے کا خدشہ ہے۔8اپریل کو طالع میں شرف شمس آپ کی عزت،توقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا بے اولاد حضرات کو اولاد کی جانب سے خوشخبری مل سکتی ہے۔انعامی سکیموں کے شائق افراد کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے۔29اپریل کو شرف زہرہ زائچہ کے بارھویں گھر ہوگا یہ گھر آپ کے خفیہ دشمنوں سے منسوب ہے اس لئے محتاط رہیں آپ کے خلاف خفیہ کاروائی ہو سکتی ہے۔قرض کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے۔نکاح وشادی کے خواہشمند افراد کی بھی دلی مراد پوری ہوتی نظر آرہی ہے۔مگر ایسی تقریب سے قبل مریخ سے منسوبہ صدقات وغیرہ ضرور ادا کریں کیونکہ ساتویں مریخ کی وبالی کیفیت آپ کی مسرتوں پر اثر انداز ہوسکتی ہے۔3تا29مئی آپ کے غلط یا جلد بازی میں کیے گئے فیصلوں کی وجہ سے مالی نقصان ہوسکتا ہے۔ان ایام میں نکاح ورخصتی سے قطعی گریز کریں پہلے سے شادی شدہ حمل افراد کو بھی اپنے ازدواجی تعلقات بچانے کیلئے کوشش کرنا پڑ سکتی ہے محتاط رہیں ورنہ مابین علیحدگی ناگزیر ہوگی۔ 11 جولائی کو اوج شمس وزہرہ آپ کیلئے کسی امداد غیبی سے کم نہ ہونگے آپ کے مالی وشراکتی ازدوجی تعلقات میں بہتری آئے گی۔جن احباب کی شادیاں ابھی تک نہ ہوسکی تھیں انشاءاللہ انجام پذیر ہوجائیں گی اسی طرح بے اولاد حضرات کو بھی راحت میسر آئے گی (انشاءاللہ)۔آپ کیلئے کسی بڑے یا بہتر گھر میں تبدیلی ممکن ہوگی بے گھر افراد کو اپنا گھر مل سکتا ہے۔چوتھے مشتری وشمس کی سعادتیں آپ کی خوشیوں کو دوبالا کردیں گی اسی دورانیے میں عزیز واقارب بالخصوص بہن بھائیوں کا بھرپور تعاون حاصل ہوگا16 جولائی کو مشتری پانچویں چلے جانے سے آپ کی اضافی آمدنی کے ذرائع متاثر ہوسکتے ہیں۔یہ پوزیشن آخر سال تک برقرار رہے گی۔اور چونکہ مشتری کی پوزیشن یہاں بہتر نہ ہوگی اس لئے آپ کو بچوں کے حوالہ سے اور بیرون ملک سفر کے حوالہ سے مشکلات درپیش آسکتی ہیں۔23اگست کو چھٹے عطارد کا شرف آپ کیلئے بہتر ثابت ہوگا مگر آپ کو محتاط بھی رہنا پڑے گا آپ کا کوئی قریبی عزیز کھلم کھلا دشمنی پر آمادہ ہے محتاط رہیں دوسری جانب آپکی صحت پر بھی سعد اثرات مرتب ہوں گے۔ملازم پیشہ افراد کو ہرگز ہرگز نوکری نہ چھوڑنے کی ہدایت ہے آپ کا معاشی نظام بری طرح متاثر ہوسکتا ہے۔ آپ کو نظام ہضم،پھیپھڑوں اور معدے کے امراض سے بھی واسطہ پڑسکتا ہے قطعی طور پر محتاط رہیں۔زہرہ چونکہ آپ کے بیت الزوج کا بھی حاکم ہے اس لئے شراکتی ازدواجی تعلقات کو بھی محتاط روی سے نبھائیں ۔11اکتوبر کو ساتویں شمس کا ہبوط آپکے پہلے سے تباہ حال ازدواجی شراکتی معاملات میں آخری کیل ثابت ہوسکتا ہے۔اپنے بچوں پر خاص توجہ دیں اور انہیں ان معاملات سے دور رکھیں وگرنہ آپ کا بنتا کام بھی انکی وجہ سے خراب ہوسکتا ہے۔24اکتوبر تا 16 نومبر آپ کو معالی معاملات میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی۔آپ کو شراکتی ازدواجی حوالہ سے بھی مالی نقصان کو سامنا کرنا پڑسکتا ہے۔وراثتی مقدمات بھی کسی خاتون کی وجہ سے آپ کے لئے ذہنی وقلبی دباؤ کا باعث ہوں گے۔ 11 نومبر کو آٹھویں عطارد کا اوج عزیز واقرباء کے تعاون سے گذشتہ معاملات میں بہتری متوقع ہے۔ وہ افراد جن کی نوکریاں گذشتہ ایام میں چلی گئی تھیں نہیں دوبارہ مواقع میسر آئیں گے۔28نومبر تا17 دسمبر سسرالی عزیز واقارب سے اختلافات پیدا ہوسکتے ہیں۔بیرون ملک سفر دستاویزات کی وجہ سے ملتوی ہوسکتا ہے۔ یکم دسمبر کو شرف مریخ آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کا باعث ہوگا کاروباری معاملات کو از سرنو سنبھالنے اور ترتیب دینے کا بہترین موقع ہے۔امسال ہونے والے دوشمسی ودوقمری گرہن آپکے مالی شراکتی ازدواجی اور وراثتی معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں نماز اور صدقات ضرور ادا کریں۔

**وِرد خاص:** روزانہ بعداز فجر ۳۴ مرتبہ سورۃ آل عمران آیت ۳۷ ورد کریں۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا کسی قبرستان وغیرہ میں پھینک دیں مگر راہگذر نہ ہو۔

**برج:** عقرب **SCORPIO** **سیارہ:** مریخ



**رنگ:** نیلا،سرخ
**عنصر:** آبی
**جواہر:** پکھراج،عقیق،موتی
**بہترین شریک حیات:** حوت،سرطان
**ناموافق ساتھی:** دلو،ثور،اسد
**بیماریاں:** سر،حلق وناک کی بیماریاں،پیچش،نزلہ،معدہ

**دن:** منگل **عدد:** ۹ 21 Oct to 22 NOv **حروف:** ن،ذ،ض،ظ

**اہم نکات:** آپ ساڑھ ستی کے دوسرے دور سے گذر رہے ہیں اور ابھی تقریباً 3/1/2 سال مزیدی باقی ہیں ساڑھ ستی کا یہ درمیانہ عرصہ آپ کیلئے کافی سخت ثابت ہوگا۔خانہ سال کا حاکم مشتری گذشتہ جولائی سے آپ کے مالی معاملات میں بہتری کا باعث ہے اور جولائی آخر تک آپ کو نوازتا رہے گا بعداز جولائی صورتحال مختلف ہوگی۔طالع کا حاکم مریخ بھی ابتدائے سال تا27 وبال زدہ کیفیت میں ہوگا جس سے آپکی شخصیت اور صحت ملازمت کو شدید خطرات لاحق ہونگے۔

**صحت:** سال کا پہلا وسط حصہ صحت پر خاص توجہ کا طالب ہوگا آپ کے بیت الصحت کا حاکم ستارہ مریخ ابتدائے سال تا27 جولائی وبال کے گھر رہتے ہوئے آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار رکھ سکتا ہے آپ کو ریڑھ کی ہڈی،جوڑوں کے درد،آنکھ معدہ،گردہ کی تکالیف کا سامنا ہوسکتا ہے 21مارچ تا21اپریل شمس کی بیت الصحت میں شرفی پوزیشن صحت کے مسائل میں کمی کا باعث ہوگی 4 تا30 مئی اسی جگہ زہرہ کی وبالی کیفیت ایکبار پھر آپ کی مشکلات میں اضافہ کا باعث ہوگی۔بعداز جولائی صحت انشاءاللہ بہتر رہے گی!

**سماجی تعلقات:** امسال آپ کو سب سے زیادہ توجہ اسی جانب دینا ہوگی گذشتہ سالوں سے آپ کے بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ طالع میں منفی پوزیشن کا حامل ہے اور آپ کے اور قریبی عزیز واقارب کے مابین کچھ اچھے تعلقات نہیں بڑھ رہا آپ دونوں فریق ایک دوسرے کے بارے کچھ بہتر رائے نہیں رکھتے امسال بھی یہ کیفیت جاری رہے گی بالخصوص جولائی تک آپ کو بہت محتاط رہنا ہوگا آپ کو خدانخواستہ کسی الزام وغیرہ کا سامنا کرنا پڑسکتا ہے جذباتیت سے گریز کریں۔

27 جولائی کو مریخ بھی عقرب میں آجانے سے گو کہ آپ زیادہ پُر اعتماد ہو جائیں گے مگر دونوں مخالف سیارگان کی طالع میں موجودگی کچھ بہتر نہ ہوگی۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** امسال اس حوالہ سے آپ کو ملے جلے حالات کا سامنا رہے گا گو کہ بیت الاولاد کا حاکم مشتری شرفی گھر موجود ہے مگر 6 مارچ تک مشتری کی رجعت اور یکم فروری تا 8 اپریل عطارد کا ہبوط بچوں کی جانب سے پریشانیوں میں اضافہ کا باعث بنتا رہے گا بچوں کیساتھ بحث و تکرار سے گریز کریں گو کہ آپ کے بچوں میں ضد کا عنصر بڑھ رہا ہے مگر آپ کو تدبر کا مظاہرہ کرنا ہوگا۔ 8 اپریل تا 17 جولائی کا عرصہ سال کا بہترین وقت ہوگا۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیمات حاصل کرنے والے عقرب بچوں کیلئے یہ سال قطعی موافق نہ ہوگا ان کے والدین کو چاہیے کہ کہ ورد وظائف اور صدقہ خیرات سے بچوں کا مستقبل محفوظ بنائیں اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے افراد کیلئے حالات انشاء اللہ موافق ہونگے البتہ قمر در عقرب میں صدقہ دینا ضروری ہوگا تاکہ غیر متوقع مشکلات سے بچا جا سکے۔

**سفر:** امسال نزدیکی سفروں میں حد درجہ گریز کرنا بہتر ہوگا وہ افراد جن کے لیے سفر ناگزیر ہوتا ہے اُنہیں چاہئے کہ قبل ازیں زحل کے اثرات سے بچاؤ کا تدارک ضرور کریں۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو پہلے دو ماہ سفر میں التوا یا رکاوٹ کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے باقی تقریباً تمام سال حالات موافق ہونگے البتہ قمر در عقرب اور قمری گرہن کے ایام کو ضرور مدنظر رکھیں ان ایام میں سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی مت کریں ورنہ نقصان کا اندیشہ ہوگا۔

**منگنی شادی:** یوں تو امسال آپ کی منگنی یا نسبت وغیرہ طے ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں مگر کسی ناخوشگوار صورتحال سے بچاؤ کیلئے دُرست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا یکم فروری تا 8 اپریل ایسی کسی بھی کوشش سے گریز کریں ورنہ بنی بنائی بات بگڑ سکتی ہے آپ کی منگنی افواہوں یا اختلافات کی نذر ہو جائے گی 8 اپریل تا 4 مئی حالات بالخصوص قطعی طور پر آپ کے حق میں ہونگے یہ سلسلہ آخر جولائی تک جاری رہے گا اسی طرح نکاح و رخصتی کیلئے 4 تا 30 مئی 6 تا 30 ستمبر 24 اکتوبر تا 17 نومبر تک کا عرصہ قطعی موافق نہ ہوگا اس عرصہ میں زندگی کے اس اہم ترین فیصلہ سے اجتناب کریں تاکہ معاہدہ نکاح مضبوط اور خوشگوار ہو۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** گذشتہ سال کی طرح امسال بھی آپ کو شراکتی ازدواجی تعلقات پر بھرپور توجہ دینا ہوگی حالات جیسے بھی ہوں آپ کو پُر عزم رہنا ہوگا طالع میں بیٹھا زحل آپ کے بیت الذوج کو مقابلے کی نظر سے دیکھ رہا ہے جو کہ قطعی طور پر کوئی بہتر صورتحال نہیں ہے۔ 4 تا 30 مئی، 6 تا 30 ستمبر، 24 اکتوبر تا 17 نومبر کا عرصہ آپ کو انتہائی تحمل اور بُردباری سے گذارنا ہے ساڑھ ستی جیسے سخت دور میں آپ کسی اور امتحان کے متحمل نہیں ہو سکتے۔ 6 اپریل تا 4 مئی 30 مئی تا 17 اگست اور 30 ستمبر تا 24 اکتوبر اور 11 دسمبر تا آخر سال یہ دورانیہ شراکتی ازدواجی حوالہ سے انشاء اللہ بہترین وقت ہوگا آپ کو نئی شراکت داریوں کے بھرپور مواقع میسر آئیں گے۔۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ سال سے شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کی معاشی صورتحال میں بہتری کا باعث ہے اور تقریباً وسط جولائی تک آپ اس کے نوائد حاصل کرتے رہیں گے۔ دوسری طرف آپ کی جاب سے متعلقہ ستارہ مریخ 27 جولائی تک آپ کیلئے مشکلات پیدا کر سکتا ہے جاب وغیرہ کے حوالہ سے جلد بازی سے گریز کریں جاب چھوڑنا یا تبدیل کرنا بہتر نہ ہوگا۔ 21 مارچ تا 21 اپریل چھٹے شمس کی شرفی نشست جاب میں ترقی کا باعث بن سکتی ہے یہ وقت کیریئر روزگار کے حوالہ سے قطعی طور پر بہتر وقت نہ ہوگا ان ایام میں نقصان کا اندیشہ ہے محتاط رہیں اسی طرح 24 اکتوبر تا 23 نومبر کا عرصہ بھی موافق نہ ہوگا ساڑھ ستی کے ادوار میں ہر قسم کے ادھار لینے دینے سے گریز کریں!

**خصوصی احکامات:** سال کی ابتداء سے ہی آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ 19 فروری تک پہلے حضیض اور پھر وبال میں رہتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار پر منفی اثرات مرتب کرے گا کسی تبدیلی یا اہم فیصلہ سے گریز کریں اسی دورانیہ میں عزیز و اقارب اور والدہ کیساتھ بھی تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں۔ 28 مارچ کو پانچویں عطارد کا ہبوط آپ کی منگنی وغیرہ کو ختم کر سکتا ہے۔ ان ایام میں بچوں کیساتھ معاملات بگڑ سکتے ہیں اس کے علاوہ غیر شرعی آمدن سے گریز کریں ورنہ بدنامی کا سامنا ہوگا وراثتی شراکتی مالی معاملات میں تحریری یا زبانی معاہدوں سے بھی گریز کریں۔ 18 اپریل کو چھٹے گھر شمس شرفیاب ہونے سے آپکے کیریئر پر انتہائی سعد اثرات مرتب ہونگے۔ ملازم پیشہ افراد کو ترقی مل سکتی ہے۔ 29 اپریل کو پانچویں زہرہ کا شرف منگنی کے خواہشمند افراد کی دلیمراد پوری کر سکتا ہے آپ ایکبار پھر ایک سے زائد ذرائع آمدن کی جانب متوجہ ہیں انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کا انعام نکل سکتا ہے شادی کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے نکاح و رخصتی کیلئے یہ سال کا سب سے بہترین وقت ہے مگر اس کے فوراً بعد 3 تا 29 مئی زہرہ وبال کے گھر رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کرے گا۔ اب اوّل الذکر معاملات میں حالات بالکل برعکس ہونگے شادی و شراکت داری سے قطعی گریز کریں اور ملازمت چھوڑنے کی غلطی بالکل نہ کریں 11 جولائی کو آٹھویں زہرہ کا اوج شراکتی وراثتی حوالہ سے مالی فوائد کے حصول کو ممکن بنا رہا ہے۔ شراکت داری میں منافع متوقع ہے امیگریشن کا حصول ممکن ہوگا۔ 11 جولائی ہی کو ناویں شمس کا اوج آپ کے بیرون ملک سفر اور اعلیٰ تعلیمات میں کامیابی کی راہ ہموار کر رہا ہے آپ کا کیریئر ایکبار پھر بلندی پر ہوگا مگر 16 جولائی کو مشتری کے کیریئر کے گھر آجانے اور اس کی منفرد نشست کے اثرات کو بھی مدِ نظر رکھنا ہوگا گو کہ یہ فوری طور پر منفی اثرات مرتب نہ کرے گا مگر پھر بھی آہستہ آہستہ حالات خراب ہو سکتے ہیں اب آپ کو معاشی تنگی کا بھی سامنا ہو سکتا ہے۔ ہر کام پلاننگ کے تحت کرنا بہتر ہوگا۔ 23 اگست کو عطارد کا شرف آپ کی خواہشات کی تکمیل کا باعث بن سکتا ہے۔ دوستوں کا بھرپور تعاون شامل حال رہے گا وراثتی مقدمات کا فیصلہ آپ کے حق میں ہو سکتا ہے 26 ستمبر کو گیارہویں زہرہ کا ہبوط دوستوں کیساتھ تعلقات بگاڑ سکتا ہے اپنے شراکتی ازدواجی معاملات میں محتاط رہیں اور جلا رائے قائم کرنے سے گریز کریں ورنہ مابین علیحدگی ہو سکتی ہے 11 اکتوبر کو بارہویں شمس کا ہبوط آپ کے کیریئر روزگار

پر انتہائی منفی اثرات مرتب کرے گا۔ آپ کے سینئرز آپ کے خلاف نظر آرہے ہیں وہ افراد جنہوں نے امیگریشن اپلائی کر رکھا تھا اُنہیں بھی منفی جواب مل سکتا ہے 24 اکتوبر تا 16 نومبر زہرہ کی طالع میں منفی پوزیشن آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی کو ایکبار پھر خدشات کا شکار کردے گا کہ آپ کا پارٹنر، زوجہ یا شوہر آپ کے بارے اچھی رائے نہیں رکھتا۔ 11 نومبر کا طالع میں عطارد کا اوج آپ کی گرتی ہوئی ساکھ کو سنبھالنے میں آپ کا معاون ہوگا آپ خود میں بہتر قوت فیصلہ اور خود اعتمادی محسوس کریں گے 28 نومبر تا 17 دسمبر خانہ مال میں عطارد کی منفی پوزیشن مالی بے قاعدگی پیدا کردے گی لین دین میں محتاط رہیں چیک وغیرہ لکھنے سے گریز کریں بالخصوص دوستوں اور شراکت سے احتیاط کرنا ہوگی۔ یکم دسمبر کو تیسرے مریخ کا شرف آپ کی جاب اور شخصی وقار میں بہتری کا باعث ہوگا۔ قریبی عزیزوں بالخصوص بہن بھائیوں سے جاری کشیدگی کا خاتمہ ممکن ہوگا مگر محتاط رہیں آپ کے دشمنوں میں اضافہ ہو رہا ہے امسال ہونے والے شمس و قمری گرہن آپ کے شراکتی ازدواجی، صحت، جاب اور شخصی معاملات کو متاثر کرسکتے ہیں ان ایام میں بالخصوص اور قمر در عقرب کے ایام میں صدقہ آپ کے کئی ایک مسائل کا حل ہوگا۔ (انشاء اللہ) آخر میں ایکبار پھر آپ کو محتاط روی کا مشورہ دوں گا کیونکہ ساڑھ ستی کئی ایک مسائل پیدا کردیتی ہے اس کا حل ضرور کریں۔

**وِرد خاص:** روزانہ بعداز نماز پنجگانہ دُعائے رد نحوست سیارگان 9 مرتبہ ورد کریں بمعہ اوّل و آخر 9-9 مرتبہ درود پاک۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

**برج:** قوس **SAGITARIUS** **سیارہ:** مشتری



**رنگ:** سفید، سبز
**عنصر:** آتشی
**جواھر:** فیروزہ، حجر القمر
**بہترین شریک حیات:** حمل، اسد
**ناموافق ساتھی:** حوت، جوزا، سنبلہ
**بیماریاں:** عرق النساء، حادثات کی چوٹیں، ہاضمے کی خرابیاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳ 23 Nov to 22 Dec **حروف:** ف

**اہم نکات:** آپ گذشتہ 1/1/4 سال سے ساڑھ ستی کا شکار ہو چکے ہیں یہ ساڑھ ستی کے تین 2/1/2 سالہ ادوار میں سے پہلا دور رہے اور گذشتہ سال آپ کو کچھ حالات میں تبدیلی کا احساس ہو چکا ہوگا۔ خانہ مال اور بیت الاقرباء کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ کی طرح امسال بھی بارہویں منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کو مالی تنگی سے دوچار رکھے گا۔ اس سال ہونے والے چاروں گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین گھروں میں لگیں گے ان کے اثرات سے بچاؤ کی تدابیر ضرور اختیار کریں۔

**صحت:** آپ کی صحت سے منسوبہ ستارہ زہرہ ہے جو کہ ابتدائے سال تا 30 جنوری رجعت میں رہے گا احتیاط کریں 4 تا 30 مئی زہرہ کا وبال اور 6 تا 30 ستمبر ہبوط اور 24 اکتوبر تا 17 نومبر برج عقرب میں وبالی کیفیت آپ کو صحت کے مسائل سے دوچار کرسکتی ہے آپ کو سر درد تیز بخار، نظام ہضم، اعصابی کمزوری اور مثانے کے امراض سے واسطہ پڑسکتا ہے اگر ان امراض کی علامات ظاہر ہوں تو زہرہ سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں تاکہ محفوظ رہ سکیں!

**سماجی تعلقات:** آپ کے بیت الاقربا کا حاکم ستارہ زحل گذشتہ سال کی طرح امسال بھی منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے عزیز و اقرباء کے ساتھ تعلقات کشیدہ رکھے گا گو کہ آپ کا ذاتی ستارہ مشتری شرفی گھر میں ہے اور آپ کی عزت میں اضافہ کر رہا ہے مگر زحل کے اثرات اپنی جگہ کام کر رہے ہیں گے 21 جنوری تا 19 فروری یہیں شمس کا وبال سسرالی عزیزوں کے ساتھ بھی تعلقات کشیدہ کردے گا بعداز جولائی مشتری کے شرفی نشست چھوڑنے سے آپ اس کیبعد اثرات سے محروم ہو جائیں گے اب ہر قدم محتاط رہنا ہوگا مجموعی طور پر یہ ایک مشکل وقت ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد کا حاکم ستارہ مریخ ابتدائے سال تا 27 جولائی گیارہویں وبال زدہ رہتے ہوئے آپ کو بچوں کے مسائل میں اُلجھائے رکھے گا اسی دوران 2 مارچ تا 20 مئی مریخ کی رجعت مسائل کو بڑھانے کا باعث ہوگی بچوں کیساتھ آپ کے تعلقات باوجود بہتری کی کوشش کے تلخیوں کا شکار ہو رہے ہیں آپ ان کی شادی اور ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے بھی پریشان نظر آتے ہیں اور بعداز 27 جولائی گیارہویں وبال زدہ رہتے ہوئے آپ کو بچوں کے مسائل میں اُلجھائے رکھے گا اسی دوران 2 مارچ تا 20 مئی مریخ کی رجعت مسائل کو بڑھانے کا باعث ہوگی بچوں کیساتھ آپ کے تعلقات باوجود بہتری کی کوشش کے تلخیوں کا شکار ہو رہے ہیں آپ ان کی شادی اور ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے بھی پریشان نظر آتے ہیں بعداز 27 جولائی حالات تیزی سے بہتر ہونگے اولاد کے خواہشمند افراد کی مُراد پوری ہوسکتی ہے اب انعامی سکیموں میں حصہ لینے کا بہترین وقت ہے 5 دسمبر کو 27 اکتوبر تا 5 دسمبر اس حوالہ سے سال کا بہترین وقت ہوگا مگر دسمبر کا باقی عرصہ آپ کو صد درجہ محتاط رہنا ہوگا بچوں پر بھرپور توجہ دیں۔

**تعلیمی کیرئیر:** ابتدائی تعلیم حاصل کرنے والے بچوں کو امسال خاصی مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے قوس افراد کو سال کی پہلی سہ ماہی 24 ستمبر تا 23 نومبر مشکلات درپیش آسکتی ہیں باقی عرصہ انشاء اللہ موافق ہوگا۔

**سفر:** امسال آپ کو نزدیکی سفروں میں خاص احتیاط کی ضرورت ہوگی سفر سے قبل زحل سے منسوبہ صدقات ضرور ادا کریں، بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد کو ابتدائے سال تا 20 مارچ اور 24 ستمبر تا 23 نومبر سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کرنا ہوگا جبکہ 21 مارچ تا 21 اپریل 22 جون تا 24 اگست سال کے بہترین اوقات ہیں امیگریشن کے خواہشمند افراد کیلئے امسال حالات قطعی موافق نہ ہونگے۔

**منگنی شادی:** منگنی یا کہیں نسبت وغیرہ طے کرنے کے حوالہ سے آپ کو امسال دُرست وقت کا انتخاب کرنا از حد ضروری ہوگا 21 مارچ تا 21 اپریل 27 جولائی تا 5 دسمبر کا عرصہ موافق ہوگا مگر ایام عزا کو ضرور ملحوظ خاطر رکھیں۔ 4 مئی 30 مئی بالخصوص اور بتائے گئے عرصہ کے علاوہ بالعموم ایسی تقریبات کے انعقاد سے گریز کریں۔ نکاح شادی کیلئے یکم فروری تا 8 اپریل بالخصوص اور 3 تا 28 ستمبر 11 اکتوبر تا 9 نومبر

بالعموم گریز کریں وگرنہ آپ کی ازدواجی زندگی اختلافات کا شکار ہو سکتی ہے۔یہی دورانیہ پہلے سے طے شدہ پروگراموں میں بھی التوا کا باعث بن سکتا ہے!

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات سے منسوبہ ستارہ عطارد ایک تیز رفتار ستارہ ہے اور ایک سال میں اچھے بُرے کئی طرح کے اثرات مرتب کرتا ہے امسال یکم فروری تا 8 اپریل آپ کو اپنی ازدواجی شراکتی زندگی بچانے کیلئے خاصی تگ و دو کرنا پڑ سکتی ہے اپنے معاملات کو سلجھانے کیلئے دوسروں کی بجائے خود پر انحصار کریں اور افواہوں پر قطعی یقین نہ کریں آپ کا کوئی سرالی قریبی عزیز معاملہ بگاڑ سکتا ہے اس کے علاوہ ماہ ستمبر اور 11 اکتوبر تا 9 نومبر کا عرصہ بھی کسی طرح موافق نہ ہوگا اور 8 مئی تا یکم اگست، 16 اگست تا 3 ستمبر، 9، 29 نومبر کا عرصہ نئی شراکت داریوں اور ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے انتہائی موافق وقت ہوگا اسوقت سے ضروری فائدہ اُٹھائیں۔

**معشیت کیریئر روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جا چکا ہے آپ ساڑھ ستی کے دور سے گذر رہے ہیں اور معالی معاملات سے منسوبہ ستارہ زحل ہی آپ کیلئے مشکلات پیدا کر رہا ہے ایسے میں آپ کو ہر قدم پھونک پھونک کر رکھنا ہوگا کسی بھی طرح کا قرض لینے دینے سے گریز کریں وگرنہ وصولی ، ادائیگی مشکل ہوگی مالی معاملات امسال سب سے زیادہ اہم ہونگے۔کیریئر کا حاکم ستارہ عطارد یکم فروری تا 8 اپریل 3 تا 28 ستمبر، 11 ، اکتوبر تا 9 نومبر منفی پوزیشن میں ہوگا ان ایام میں کاروبار کی تبدیلی آغاز یا کسی کاروباری معاہدے یا اس حوالہ سے تحریر یا چیک وغیرہ لکھنے سے قطعی گریز کریں اس کے علاوہ رجعت عطارد کے ایام میں بھی گریز کرنا بہتر ہوگا آپ کے زائچہ کا یہ شعبہ ساڑھ ستی میں سب سے زیادہ متاثر ہو سکتا ہے۔

**خصوصی احکامات:** خصوصی احکامات میں سب سے پہلے آپ کو ساڑھ ستی سے بچاؤ کا روحانی تدارک کرنے کا مشورہ دوں گا کیونکہ یہ ایک مشکل ترین دور ہے اس سے ڈریں نہیں بلکہ بہتر انداز میں مقابلہ کرنے کی کوشش کریں ابتدائے سال تا 21 جنوری خانہ مال میں شمس کا حضیض مالی دباؤ کا شکار کر سکتا ہے ان ایام میں بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے یا اس کیلئے پیسے وغیرہ دینے سے گریز کریں 20 جنوری تا 18 فروری تیسرے شمس ہی کا وبال بہن بھائیوں اور بالخصوص سسرالی عزیزوں سے تعلقات کشیدہ کردے گا محتاط رہیں آپ کے سماجی تعلقات بُری طرح متاثر ہو سکتے ہیں۔28 مارچ کو چوتھے عطارد کا ہبوط رہی سہی کسر بھی نکال دے گا آپ کے تعلقات والدہ اور خاندان کے افراد سے بھی بگڑ سکتے ہیں اسی طرح آپ کی شراکتی ازدواجی زندگی بھی داؤ پر ہوگی اگر آپ نے معاملات کو سنبھالا نہیں تو آپ کے مابین علیحدگی ہو جائے گی۔یہ ہی وقت آپ کے کاروباری معاملات کے حوالہ سے بھی انتہائی اہم وقت ہوگا ذرا سی غلطی بہت مہنگی پڑ سکتی ہے۔

18 اپریل کو پانچویں شرف شمس سرالی عزیزوں سے جاری مخالفتوں کے خاتمہ کا باعث بن سکتا ہے اولاد کے خواہشمند افراد کو نوید مل سکتی ہے 29 اپریل کو چوتھے شرف زہرہ والدہ اور خاندان کے ساتھ تعلقات بحال کردے گا ملازمت کے خواہشمند افراد کو بہتر ملازمت میسر آسکتی ہے یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا مگر 3 تا 29 مئی زہرہ کے وبال کے گھر چلے جانے سے آپ کی صحت جاب اور دوستوں کیساتھ تعلقات کشیدہ ہو سکتے ہیں آپ کے افیئر ز بھی اور منگنیاں بھی خطرے میں ہونگی 11 جولائی کو ساتویں زہرہ کا اوج آپ کی شادی نکاح کی راہ ہموار کردے گا کسی دوست کیوجہ سے بہتر ملازمت مل سکتی ہے۔11 جولائی ہی کو آٹھویں شمس کا اوج کے سبب شراکتی وراثتی معاملات میں مالی فوائد متوقع ہیں بیرون ملک سفر کیلئے یہ بہترین وقت ہے 23 اگست کو کیریئر کے گھر عطارد کا شرف آپ کیلئے کاروباری معاملات کو سنبھالنے اور نئے منصوبوں پر عمل درآمد کرنے کا بہترین موقع ہے آپ کی شادی کی راہ ایکبار پھر آسان ہو رہی ہے آپ نئی شراکت داریوں پر غور کر رہے ہیں۔26 ستمبر کو کیریئر ہی کے گھر زہرہ کا ہبوط آپ کے کیریئر روزگار کو نقصان پہنچا سکتا ہے جاب وغیرہ چھوڑنے کی غلطی نہ کریں محتاط رہیں کاروباری معاملات آپ کی خواہشات کے برعکس ہونگے دوستوں وابستہ توقعات شکستہ ہو سکتی ہیں۔11 اکتوبر کو گیارہویں شمس کا ہبوط سسرالی عزیز و اقارب کیساتھ ایکبار پھر کشیدگی پیدا کردے گا ان ایام میں بیرون ملک سفر اور ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں 24 اکتوبر تا 16 نومبر بارہویں زہرہ کی موجودگی آپ کی جاب پر ایکبار پھر سوالیہ نشان لگا سکتی ہے زہرہ کا یہ ہبوط جہاں آپ کی جاب اور صحت کو متاثر کر رہا ہے وہیں آپ کے ظاہری باطنی مخالفین کو بھی زیر کر رہا ہے خواتین ملازموں سے محتاط رہیں 11 نومبر کو ساتویں عطارد کا اوج نئے مشترکہ منصوبوں کو زیر غور لا سکتا ہے یہ وقت نئی شراکتی و کاروباری منصوبوں کیلئے بہترین وقت ہے آپ ازدواجی زندگی کی خوشیاں سمیٹ رہے ہیں امیگریشن کے خواہشمند افراد کو کامیابی مل سکتی ہے مگر اس کے فوراً بعد 28 نومبر تا 17 دسمبر طالع میں عطارد کی منفی پوزیشن آپ کی شخصیت کو متاثر کر سکتی ہے شریک حیات و شریک کار سے بحث و تکرار سے گریز کریں یکم دسمبر کو خانہ مال میں مریخ کا شرف معاشی پوزیشن کو مستحکم کر رہا ہے آپ کے بچے اس سلسلہ میں بھرپور تعاون کر رہے ہیں خواہشمند افراد کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے بیرون ملک مقیم افراد کو بہتر رہائش مل سکتی ہے امسال ہونے والے اولاد دوستوں۔صحت ملازمت افیئر ز منگنی اور امیگریشن سے منسوبہ معاملات میں خرابی پیدا کر سکتے ہیں اسی طرح وراثتی اور سسرالی مسائل بھی سر اُٹھا سکتے ہیں صدقہ اور نمازِ کسوف و خسوف ضرور ادا کریں اُمید ہے دی گئی ہدایات کی روشنی میں آپ اپنا یہ سال بہتر طور پر گذار سکیں گے۔

**وردِ خاص:** روزانہ بعد از نمازِ پنجگانہ دُعائے ردِ نحوست سیارگان 9 مرتبہ ورد کریں یہ آپ کیلئے از حد ضروری ہوگا۔

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں۔

## برج: جدی CAPRICORN سیارہ: زحل



رنگ: سرخ، بھورا، خاکی
عنصر: خاکی
جواہر: سفید رنگ سلیمانی، یاقوت
بہترین شریک حیات: ثور، سنبلہ
ناموافق ساتھی: حمل، سرطان، میزان
بیماریاں: دانتوں کی بیماریاں، اعصابی تناؤ، سردرد، نظام ہضم

دن: ہفتہ عدد: ۸ 23 Dec to 20 Jan حروف: ج، خ، گ

**اہم نکات:** گذشتہ جون سے سعد اکبر ستارہ مشتری آپ کے بیت الذوج میں رہتے ہوئے آپ کے شراکتی ازدواجی اور سماجی تعلقات مین بہتری لارہا ہے یہ سلسلہ امسال وسط جولائی تک جاری رہے گا۔ آپ کا اپنا حاکم ستارہ زحل گیارہویں منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ ہوگا اور امسال بھی گذشتہ سال کی طرح مالی صورتحال کچھ بہتر نہ ہوگی امسال دسمبر میں مریخ کا شرف آپ کے شخصی وقار اور خاندانی معاملات میں بہتری کا باعث ہوگا دوستوں کا بھرپور تعاون میسر رہے گا۔

**صحت:** بیت الصحت کا حاکم عطارد یکم فروری تا18 اپریل ہبوطی گھر قیام کرتے ہوئے آپ کی صحت پر انتہائی مضر اثرات مرتب کرسکتا ہے آپ کو اعصابی تناؤ، بازوؤں کندھوں اور ٹانگوں کی تکالیف کا سامنا ہوسکتا ہے اس کے علاوہ 3 تا 28 ستمبر اور 11 اکتوبر تا 9 نومبر، 29 نومبر تا 18 دسمبر کے عرصہ میں بھی آپ کو صحت کی جانب خاص توجہ دینا ہوگی الغرضی نقصان دہ ہوگی!

**سماجی تعلقات:** گوکہ آپ کے سماجی تعلقات گذشتہ سال سے خاصے بہتر جارہے ہیں مگر امسال بالترتیب یکم فروری کو عطارد اور پھر 19 فروری کو شمس کے یہاں آجانے سے آپ کے سماجی تعلقات خاصے متاثر ہوسکتے ہیں دوسری طرف 3 مارچ کو زحل بھی رجعت میں چلا جائے گا جوکہ آپ کا اپنا ستارہ ہے یہ تمام عوامل آپ کی شخصی اور سماجی ساکھ کو حد درجہ متاثر کرسکتے ہیں بحث وتکرار اور جلد بازی میں فیصلہ سے گریز کریں زحل کی رجعت 21 جولائی تک جاری رہے گی اس عرصہ میں محتاط روش ہی دانش مندی ہوگی۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیتالاولاد کا حاکم ستارہ سعد اصغر زہرہ ہے ماہ جنوری میں اس کی رجعت کچھ متاثر کرسکتی ہے مگر 6 اپریل تا 4 مئی اس کی شرفی گھر موجودگی سے آپ بچوں کے حوالہ سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں بے اولاد یا مزید اولاد کے خواہشمند افراد کو خوشخبری مل سکتی ہے اسی طرح 30 مئی تا 13 اگست اور 30 ستمبر تا 24 اکتوبر کا عرصہ اور دسمبر کا مہینہ بھی انشاء اللہ کافی بہتر نظر آرہے ہیں البتہ 4 تا 30 مئی اور 6 تا 30 ستمبر، 24 اکتوبر تا 17 نومبر کا عرصہ آپ کو بچوں کی جانب سے پریشانی آسکتی ہے ان اوقات میں اس حوالہ سے خاص احتیاط کریں۔

**تعلیمی کیرئیر:** بنیادی تعلیمات حاصل کرنے والے بچوں کو مارچ آخر تک مشکلات پیش آسکتی ہیں آپ کو پہلے سے کہیں زیادہ محنت کرنا ہوگی اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے جدی افراد کو یکم فروری تا 8 اپریل 3 تا 30 ستمبر، 11 اکتوبر تا 9 نومبر، 29 نومبر تا 18 دسمبر مشکل صورتحال سے واسطہ پڑسکتا ہے اِن ایام میں ارتکاز کی کمی آپ کا سب سے بڑا مسئلہ ہوگی۔

**سفر:** امسال آپ کو پہلی سہ ماہی میں نزدیکی سفروں سے ہرممکن گریز کرنا ہوگا وگرنہ چوری چکاری یا دستاویزات سامان کی گمشدگی جیسے حادثات ہوسکتے ہیں۔ بیرون ملک سفر کے خواہشمند افراد بھی پہلی سہ ماہی بالخصوص اور 3 تا 28 ستمبر، 11 اکتوبر تا 9 نومبر، 29 نومبر تا 18 دسمبر سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے سے گریز کریں کسی بھی قسم کی جعلی یا عارضی دستاویزات قطعی استعمال نہ کریں امیگریشن کے خواہشمند افراد کیلئے 17 جولائی تک حالات سازگار ہونگے (انشاءاللہ)۔

**منگنی شادی:** امسال آپ کی منگنی یا نسبت وغیرہ طے پانے کے قوی امکانات ہونگے مگر درست وقت کا انتخاب ضروری ہوگا 4 تا 30 ستمبر، 24 اکتوبر تا 11 دسمبر ایسے کسی بھی اقدام سے قطعی گریز کریں باقی عرصہ انشاءاللہ موافق ہوگا۔ آپ کے بیت الذوج بُرج سرطان میں گذشتہ سال سے مشتری شرفی نشست پر ہے اور آپ کی شادی نکاح کے امکانات بڑھ رہے ہیں اور شادی کے قوی امکانات ہیں البتہ 6 مارچ تک مشتری کی رجعت کیوجہ سے صدقہ دینا ضروری ہوگا 17 جولائی کو گوکہ مشتری اگلے گھر چلا جائے گا مگر آپ کی خانہ آبادی کے امکانات اب بھی روشن ہیں!

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات امسال انشاء اللہ بہترین رہنے کی توقع ہے اور آپ انہیں مزید بہتر بناسکتے ہیں ہر ماہ قمر در عقرب میں صدقہ دے کر امسال 2 قمری گرہن بالترتیب 15 اپریل اور 8 اکتوبر کو ہونگے آپ کیلئے لازم ہوگا کہ اِن ایام میں صدقہ اور نماز ادا کریں تاکہ آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات پر کوئی آنچ نہ آنے پائے۔ امسال 22 جون تا 23 جولائی نئی شراکت داری کے حوالہ سے بہترین وقت ہوگا آفر ملنے پر ضرور فائدہ اُٹھائیں

**معشیت کیرئیر روزگار:** یوں تو سال کی پہلی سہ ماہی بھی کیریئر کے حوالہ سے مناسب ہے مگر 6 اپریل تا 4 مئی کیریئر روزگار کے حوالہ سے بہترین وقت ہوگا نئے کاروبار اور ترقی کے اسباب بن رہے ہیں اس حوالہ سے بچے بھی بھرپور تعاون کررہے ہیں مگر 4 مئی تا 30 مئی بچوں کیوجہ سے گھر کا ماحول اور کاروبار دونوں متاثر ہوسکتے ہیں۔ بعد از 30 مئی حالات میں مثبت تبدیلی رونما ہوگی۔ 6 تا 30 ستمبر اور 24 اکتوبر تا 11 دسمبر کا عرصہ بھی آپ سے محتاط روی کا متقاضی ہوگا دوسری طرف خانہ مال کا حاکم زحل گذشتہ سال سے منفی پوزیشن میں رہتے ہوئے مالی تنگی کا شکار کررہا ہے معاشی بحران سے بچنے کیلئے آپ کو محتاط روی سے اخراجات میں توازن کرنا ہوگا۔

**خصوصی احکامات:** سال 2014ء آپ کیلئے مجموعی طور پر ایک بہتر سال ہوگا گوکہ کچھ سیارگان بالخصوص آپ کے اپنے ستارہ زحل کی پوزیشن مستحکم نہیں ہے مگر دیگر سیارگان آپ کو کافی آسانیاں دے رہے ہیں جولائی وسط تک مشتری کی بہترین پوزیشن شراکتی ازدواجی اور سماجی حوالہ سے بہتری کی جانب گامزن رکھے گی آیئے اب دیگر سیارگان کے اثرات کا جائزہ لیتے ہیں یکم تا 19 فروری طالع میں اور خانہ مال میں شمس کی منفی پوزیشن آپ کی عزت اور مالی پوزیشن کو متاثر کرسکتی ہے مریخ ابتدائے سال تا 27 جولائی کیریئر کے گھر وبال زدہ ہے جلد بازی میں کیے گئے فیصلے نقصان کا باعث

ہونگے مالی معاملات میں خاص احتیاط کریں تو بہتر ہوگا۔ 28 مارچ کو تیسرے عطارد کا ہبوط عزیز و اقارب بالخصوص بہن بھائیوں سے تعلقات کشیدہ کر دے گا سفر اور سواری کی خرید و فروخت سے گریز کریں۔ 8 اپریل کو چوتھے شرف شمس والدہ، خاندان کے ساتھ تعلقات بہتر کر دے گا جائیداد کی خرید و فروخت اور گھر کی تبدیلی ممکن ہوگی شراکتی معاملات میں منافع متوقع ہے۔ 29 اپریل کو تیسرے زہرہ کا شرف بچوں کے حوالہ سے خوشخبری لا رہا ہے۔ آپ کی رُکی ہوئی بات طے پا جائے گی منگنی وغیرہ کے حوالہ سے یہ آئیڈیل وقت ہے 3 تا 29 مئی چوتھے گھر زہرہ کی منفی پوزیشن گھر کے ماحول کو خراب کر رہی ہے آپ کو بچوں اور کاروباری معاملات کیوجہ سے مشکلات کا سامنا ہوسکتا ہے آپ کے افیر ءز اور منگنیاں بھی خانگی ماحول میں خرابی کا باعث بن سکتی ہیں۔ 11 جولائی کو چھٹے گھر زہرہ کا اوج نہ صرف آپ کی صحت بلکہ جاب کیریئر پر بھی خوشگوار اثرات مرتب کر رہا ہے بہتر جاب اور ترقی متوقع ہے یہ وقت کاروبار کے آغاز اور وسعت میں بہترین معاون ہوگا 11 جولائی کو ہی ساتویں اوج شمس آپ کیلئے نئی شراکت داریوں کی آفر لا رہا ہے مشترکہ مفادات کے حوالہ سے مالی فوائد کا حصول ممکن ہوگا وراثتی معاملات بھی بہ احسن حل ہونگے اور آپ کیلئے فوائد کا باعث ہونگے یہ وقت نکاح اور شادی کے حوالہ سے بھی بہترین ہوگا، 16 جولائی کو مشتری کے آٹھویں چلے جانے سے آہستہ آہستہ آپ کے ذہنی دباؤ میں اضافہ ہوگا آپ کی پریشانیوں میں امیگریشن، عزیز و اقارب اور شراکتی مالی، وراثتی معاملات ہونگے۔ 23 اگست کو ناویں عطارد کا شرف اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کیلئے انتہائی سود مند ثابت ہوگا۔ آپ کے بیرون ملک سفر کی راہیں کھل رہی ہیں حج وعمرہ کے خواہشمند افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے کئی جدی افراد جاب کیلئے بیرون ملک کی جانب گامزن ہیں مگر 26 ستمبر کو عین اسی جگہ زہرہ کا ہبوط آپ کی راہ میں رُکاوٹیں کھڑی کر سکتا ہے۔ اِن ایام میں کاروباری سرگرمیاں محدود کرنا ہونگی اس حوالہ سے بیرون ملک سفر فائدہ مند نہ ہوگا آپ کے افیر ءز بھی آپ کی راہ میں رُکاوٹ بن سکتے ہیں 11 اکتوبر کو کیریئر کے گھر شمس کا ہبوط رہی سہی کسر بھی پوری کر دے گا اِن ایام میں کاروبار کے حوالہ سے فیصلے کرنا درست نہ ہوگا بالخصوص اگر اُن کا تعلق کسی بھی حوالہ سے کسی سرکاری ادارہ سے ہو شراکتی مالی خسارہ آپ کے کیریئر روزگار کو بُری طرح متاثر کر سکتا ہے 24 اکتوبر تا 16 نومبر زہرہ کی گیارہویں وبال زدہ کیفیت آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ ہوگی آپ کی منگنی داؤ پر ہوگی کاروباری معاملات بھی ایکبار پھر آپ کے مسائل کو بڑھا رہے ہیں بچوں پر خاص توجہ دیں آپ ان کی عمومی یا ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے پریشانی میں مبتلا ہیں 11 نومبر کو اوج عطارد معاملات کو سلجھانے میں مددگار ہوگا کسی دوست کی وساطت سے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا ایکبار پھر آپ کیلئے زیارات وعمرہ کرنے کی راہ ہموار ہو رہی ہے بیرون ملک سفر یا ویزہ وغیرہ اپلائی کرنے کا یہ بہترین وقت ہے۔ 28 نومبر تا 17 دسمبر جاب وغیرہ تبدیل کرنے سے گریز کریں اپنی صحت کا خاص خیال رکھیں۔ امیگریشن سے منسوبہ مسائل بڑھ رہے ہیں آپ کے کیسیز مسترد ہوسکتے ہیں یکم دسمبر کو طالع میں مریخ کا شرف آپ کی شخصیت پر مثبت اثرات مرتب ہونگے خاندان اور دوستوں میں آپ کی عزت میں اضافہ ہو رہا ہے۔ آپ کیلئے بہتر رہائش کا حصول ممکن ہوگا خواہشمند افراد کیلئے پراپرٹی کا حصول بھی ممکن ہوگا امسال ہونے والے گرہن آپکے شراکتی ازدواجی تعلقات، کیریئر اولاد، والدہ خاندان اور پراپرٹی کے علاوہ دوستوں اور خوش بختی کو بھی متاثر کر سکتے ہیں اِن ایام میں صدقہ اور نماز کسوف وخسوف ضروری ادا کریں امید ہے اِن معلومات کو مدِ نظر رکھتے ہوئے آپ اپنے معاملات کو بہتر انداز میں سرانجام دے سکیں گے۔

**وِرد خاص:** روزانہ ایک تسبیح سورۂ آل عمران آیت نمبر ۱۷۳ ورد کریں!

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں

**برج:** دلو **AQUARIUS** **سیّارہ:** یورینس



**رنگ:** خاکی، بھورا، نیلا

**عنصر:** ہوا

**جواھر:** نیلم، حدید، عقیق سیاہ

**بہترین شریک حیات:** جوزا، میزان

**ناموافق ساتھی:** ثور، اسد، عقرب

**بیماریاں:** آنتوں کی بیماریاں، اختلاج قلب، دمہ

**دن:** ہفتہ **عدد:** ۸ **21 Jan to 19 Fer** **حروف:** س، ش، ص، ث

**اھم نکات:** آپ گذشتہ سال سے کاروباری الجھنوں کا شکار ہیں اور اس کی وجہ آپ کا اپنا ستارہ زحل ہے جو کہ آپ کے کیریئر کے گھر منفی پوزیشن میں ہے اور اس سال بھی رہے گا۔ دوسری طرف آپ کے خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری گذشتہ جون سے آپ کی مالی پوزیشن کو سنبھالنے میں آپ کا مددگار ہے یہ پروردگار کی خاص عنایت ہے کہ اُس نے اِس مشکل میں بھی آپ کیلئے راحت کا سامان مہیا کر دیا ہے دیگر سیارگان کی نشست و برخاست آپ پر کیا اثرات مرتب کرے گی یہ اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں

**صحت:** گذشتہ سال مریخ کے ہبوط نے آپ کی صحت کو خاصہ متاثر کیا ہے مگر امسال انشاءاللہ آپ کی صحت کافی بہتر رہنے کا امکان ہے جنتری میں سے قمر در عقرب کی تواریخ اور قمری گرہن کی تواریخ کو نوٹ فرما لیں اور اِ ایام میں صدقہ ضرور ادا کریں تا کہ کسی بھی قسم کی پریشانی سے بچا جا سکے۔

**سماجی تعلقات:** آپ کے سماجی تعلقات سے منسوبہ ستارہ ابتدائے سال تا 27 جولائی وبال کے گھر قیام پذیر رہتے ہوئے منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا آپ کو محتاط روش اختیار کرنا ہوگی بالخصوص سسرالی عزیزوں اور بہن بھائیوں سے تعلقات خراب ہوسکتے ہیں: 21 مارچ تا 21 اپریل شمس کی بیت الاقرباء میں شرفی نشست حالات میں بہتری کا باعث ہوگی 4 تا 30 مئی تیسرے زہرہ کی منفی پوزیشن ایکبار پھر مسائل میں اضافہ کر دے گی اِن ایام میں خاندان اور بالخصوص والدہ سے تعلقات میں احتیاط کریں 27 جولائی کو مریخ کے وبالی کیفیت سے نکل جانے سے حالات بہتری کی جانب گامزن ہونگے اس سال ایک اور بات کا بھی آپ کو خاص خیال رکھنا ہوگا۔ آپ کے طالع کا حاکم کیریئر کاروبار کے گھر رہتے ہوئے آپ کے کاروباری معاملات کو خراب کر سکتا ہے یہ بات آپ کے سماجی وقار کو مجروح کر سکتی ہے۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** آپ کے بیت الاولاد سے منسوبہ ستارہ ایک تیز رفتار ستارہ عطارد ہے جو کہ امسال یکم فروری تا 18 اپریل ہبوط کے گھر رہتے ہوئے آپ کو بچوں کی جانب سے پریشان رکھے گا اسی طرح 3 تا 28 ستمبر

11 اکتوبر تا 9 نومبر اور 29 نومبر تا 18 دسمبر کا عرصہ بھی بہتر نہ ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ باقی اوقات انشاء اللہ بہتر ہونگے بالخصوص 18 جون تا 14 جولائی 16 اگست تا 3 ستمبر کا عرصہ بہترین ہوگا بے اولاد حضرات کو اولاد کی خوشخبری مل سکتی ہے یہی اوقات انعام کے حصول میں بہتر ہونگے۔

**سفر:** امسال آپ کو آخر جولائی تک بالعموم اور یکم فروری تا 8 اپریل بالخصوص نزدیکی سفروں میں احتیاط کرنا ہوگی جلد بازی سے گریز کریں اور اپنے کاغذات اور قیمتی سامان کا خاص خیال رکھیں! بیرونِ ملک سفر کے حوالہ سے 6 اپریل تا 4 مئی اور 30 مئی تا 19 جولائی، 30 ستمبر تا 24 اکتوبر، 11 دسمبر تا آخر سال کا عرصہ موافق ہوگا باقی عرصہ میں ویزہ وغیرہ اور سفر سے گریز کریں امیگریشن کے خواہشمند افراد کیلئے دسمبر کے علاوہ کوئی بھی وقت موافق نہ ہوگا۔

**تعلیمی کیریئر:** تعلیمی حوالہ سے بچوں کو امسال پہلے 7 ماہ مشکلات پیش آئیں گی باقی سال حالات بہتر ہونگے اور اعلیٰ تعلیمات حاصل کرنے والے افراد کو امسال 4 تا 30 مئی 19 جولائی تا 13 اگست 6 تا 30 ستمبر، 24 اکتوبر تا 11 دسمبر مشکل صورتحال کا سامنا ہوسکتا ہے باقی عرصہ انشاء اللہ حالات بہتر رہیں گے۔

**منگنی شادی:** امسال منگنی یا نسبت وغیرہ طے کرنے کیلئے درست وقت کا انتخاب از حد ضروری ہوگا وگرنہ بنی بنائی بات ختم ہوسکتی ہے بالخصوص یکم فروری تا 8 مئی ایسے کسی بھی اقدام سے گریز کریں اس کے علاوہ 3 تا 28 ستمبر، 11 اکتوبر تا 9 نومبر اور 8 جون تا 14 جولائی، 16 اگست تا 3 ستمبر، 28 ستمبر تا 11۔ اکتوبر کا عرصہ اس حوالہ سے بہترین اوقات ہونگے شادی نکاح کے خواہشمند افراد کیلئے ضروری ہوگا کہ وہ یکم جنوری تا 23 مارچ، 24 ستمبر تا 24 اکتوبر بالخصوص ایسے اقدامات سے گریز کریں اُن کے لیے 23 مارچ تا 23 اپریل اور 22 جون تا 24 ستمبر کا عرصہ بہترین وقت ہوگا اِن ایام میں کی گئی شادیاں انشاء اللہ خوشی کا موجب ہونگیں۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات امسال ملے جلے اثرات کے حامل ہونگے سال کی پہلی سہ ماہی بالخصوص 23 مارچ تک آپ کے تعلقات کافی سے زیادہ خراب نظر آرہے ہیں خاص احتیاط کریں وگرنہ مابین علیحدگی ہوسکتی ہے اِن ایام میں کسی بھی قسم کی شراکت داری سے گریز کریں بعداز 23 مارچ حالات تیزی سے بہتر ہونگے۔ 26 جون تا 24 اگست اس حوالہ سے سال کے بہترین اوقات ہونگے آپ خوب انجوائے کررہے ہیں اکثر احباب کو نئی شراکت داریوں کی آفر مل رہی ہے 24 ستمبر تا 24 اکتوبر بالخصوص اور 24 اکتوبر تا 24 نومبر بالعموم آپ کے حالات ایکبار پھر کشیدہ نظر آرہے ہیں اب آپ کو ہرصورت اپنی شراکتی ازدواجی زندگی بچانا ہوگی۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** جیسا کہ گذشتہ سطور میں بتایا جاچکا ہے کہ آپ کے کیریئر کا حاکم ستارہ مریخ 27 جولائی تک وبال زدہ رہتے ہوئے آپ کے کیریئر روزگار پر منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا دوسری جانب ستارہ زحل بھی گذشتہ تقریباً ڈیڑھ سال سے آپ کے کیریئر کے گھر موجود رہتے ہوئے آپ کی مشکلات میں اضافہ کررہا ہے آپ کے بنتے بنتے کام آخری مراحل میں بگڑ رہے ہیں ایسا لگتا ہے جیسے کسی نے بندش کردی ہو جبکہ ایسا نہیں ہے یہ ستارہ زحل کے اثرات ہیں جن کا کام ہی رکاوٹیں اور بندش کھڑی کرنا ہے آپ کیلئے امسال از حد ضروری ہوگا کہ آپ زحل اور مریخ کے منفی اثرات کا روحانی سدباب کریں تاکہ آپ کا کیریئر محفوظ رہ سکے اور کاروبار ختم ہونے سے بچ جائے۔

**خصوصی احکامات:** سال 2014ء مجموعی طور پر آپ کیلئے ایک ملا جلا سال ہے آپ کو اچھے بُرے دونوں طرح کے حالات کا سامنا رہے گا ابتدائے سال میں ہی یکم تا 20 جنوری شمس بارہویں حضیض میں رہتے ہوئے آپ کے بیرون ملک قیام اور امیگریشن سے منسوبہ معاملات کو بگاڑ دے گا عین ممکن ہے آپ کو واپس آنا پڑے 20 جنوری تا 19 فروری طالع میں شمس کا وبال آپ کی شخصیت پر انتہائی منفی اثرات مرتب کرے گا آپ کے شریک کار اور شریک حیات کی نظروں میں آپ کی ویلیو کم ہورہی ہے اِن ایام میں شراکتی ازدواجی زندگی کے حوالہ سے کسی بھی اہم فیصلہ سے گریز کریں 28 مارچ کو خانہ مال میں عطارد کا ہبوط آپ کی معاشی صورتحال کو درہم برہم کرسکتا ہے مالی لین دین میں محتاط رہیں کسی بھی قسم کا چیک یا تحریری معاہدہ نہ کریں بچوں سے بحث و تکرار اچھی نہ ہوگی اسی طرح وراثتی معاملات بھی آپ کے خلاف جاسکتے ہیں۔ اپریل کو تیسرے شمس کا شرف بہن بھائیوں اور قریبی عزیزوں سے جاری کشیدگی میں کمی کا باعث ہوگا یہ وقت شادی اور شراکت داری دونوں کیلئے بہترین ہوگا۔ 29 اپریل کو خانہ مال میں شرف زہرہ آپ کو بگڑتی ہوئی معاشی صورتحال کو سنبھالنے میں مدد دے گا اس حوالہ سے والدہ، خاندان کا کوئی فرد یا سسرالی عزیز بہترین کردار ادا کرسکتا ہے آپ کے بیرون ملک اور اعلیٰ تعلیم کی راہ ہموار ہورہی ہے 3 تا 29 مئی قریبی عزیزوں سے ایکبار پھر کشیدگی بڑھ رہی ہے اِن ایام میں والدہ یا خاندان کے افراد سے تعلقات بحال رکھنا مشکل ہوجائے گا۔ بیرون ملک سفر اور ویزہ اپلائی کرنے سے گریز کریں۔ 11 جولائی کو پانچویں اوج زہرہ آپ کی منگنی یا کہیں نسبت وغیرہ طے پاجانے کی جانب اشارہ ہے آپ کی توجہ افیرز وغیرہ کی جانب بڑھ رہی ہے بے اولاد حضرات کو خوشی مل سکتی ہے 11 جولائی ہی کو چھٹے اوج شمس جہاں آپ کی صحت جاب پر انتہائی اثرات مرتب کرے گا اور آپ کیلئے کسی بہتر یا سرکاری ملازمت کی راہ ہموار کردے گا وہیں آپ کی مخالفتوں میں بھی اضافہ دے گا آپ کی شادی خانہ آبادی یا نکاح طے پاسکتا ہے۔ 16 جولائی کو مشتری کے ساتویں آجانے سے آپ کو مالی معاملات میں مشکلات پیش آنا شروع ہوجائیں گی اور یہ صورتحال آخر سال تک برقرار رہے گی دوستوں کے ساتھ وابسطہ خواہشات کی تکمیل اب ممکن نہ ہوگی 23 اگست کو آٹھویں شرف عطارد شراکتی معاملات میں مالی فوائد کا حصول ممکن بنائے گا آپ کی منگنی وغیرہ کیلئے حالات ایکبار پھر سازگار ہورہے ہیں اسی طرح بچوں اور اولاد کے حوالہ سے بھی خوشخبری مل سکتی ہے 26 ستمبر کو آٹھویں ہی ہبوط زہرہ خاندان وراثتی حوالہ سے نقصان کا پیش خیمہ ہوسکتا ہے آپ کے بیرون ملک سفر بھی متاثر ہورہے ہیں سسرالی اور خاندان کے افراد سے اختلافات ذہنی دباؤ کا باعث ہونگے 11 اکتوبر کو ناویں شمس کا ہبوط آپ کے شراکتی ازدواجی تعلقات کو داؤ پر لگادے گا محتاط رہیں وگرنہ بات علیحدگی پر ختم ہوگی اِن ایام میں ویزہ وغیرہ قطعی اپلائی نہ کریں۔ 24 اکتوبر تا 16 نومبر کیریئر کے گھر زہرہ کی وبال زدہ حالت آپ کا کاروبار والدہ خاندان یا کسی سسرالی عزیز کیوجہ سے متاثر ہونے کی نشاندہی ہے محتاط رہیں اِن ایام میں پراپرٹی

کے لین دین یا گھر کی تبدیلی سے بھی گریز کریں۔ 11 نومبر کو کیریئر کے گھر اوج عطارد کاروباری معاملات میں دُرست فیصلوں اور نئے منصوبوں کے آغاز کے حوالہ سے بہترین وقت ہوگا اس وقت سے ضرور فائدہ اُٹھائیں آپ بچوں کے حوالہ سے کافی مطمئن نظر آرہے ہیں۔28 نومبر تا 17 دسمبر خواہشات کی تکمیل کے حوالہ سے کچھ بہتر وقت نہ ہوگا دوستوں کیساتھ اختلافات سے گریز کریں بچوں کے شراکتی ازدواجی مسائل آپ کی پریشانیوں میں اضافہ کا باعث بن سکتے ہیں یکم دسمبر کو بارہویں مریخ کا شرف جہاں آپ کیلئے امیگریشن کا حصول ممکن کردے گا وہیں آپ کے خلاف خفیہ سازشوں کو بھی بڑھادے گا آپ کے کاروباری حریف اور اپنے ہی عزیز آپ کے خلاف سرگرم عمل نظر آرہے ہیں!

**وِرد خاص:** روزانہ ایک تسبیح ورد کریں بمعہ اوّل وآخر 9/9 مرتبہ درود پاک

اَللّٰھُمَّ اَفْتِح اَبْوَابَ فَتْحِکَ لِیُ یَا مُفْتِحُ الْاَبْوَابُ

**صدقہ:** بروز ہفتہ 800 گرام کالے ماش کسی مستحق کو دیں یا قبرستان میں ڈالیں

**برج:** حوت **PISCES** **سیّارہ:** مشتری



**رنگ:** سبز، بھورا، خاکی
**عنصر:** آبی
**جواھر:** زمرد، یاقوت
**بھترین شریک حیات:** سرطان، عقرب
**ناموافق ساتھی:** جوزا، سنبلہ، قوس

**بیماریاں:** امراضِ قلب، درد شانہ، مرگی، حلق کی بیماریاں

**دن:** جمعرات **عدد:** ۳،۷ 20 Fer to 20 Mar **حروف:** د، چ

**اھم نکات:** گذشتہ سال آپ کا اپنا ستارہ مشتری شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کی شخصیت عزت وقار اور کیریئر روزگار پر انتہائی سعد اثرات مرتب کررہا ہے یہ سلسلہ امسال وسط جولائی تک جاری رہے گا۔دوسرا بڑا ستارہ زحل امسال بھی آپ کے زائچہ کے ناویں منفی اثرات مرتب کرتا رہے گا اور دسمبر میں آپ کے کیریئر کے گھر آجائے گا یہ زحل کے اوج کا گھر ہے یہ مشتری کی منفی پوزیشن کو دبالے گا امسال ہونے والے شمسی وقمری گرہن آپ کے زائچہ کے اہم ترین گھروں میں لگیں گے انہیں ضرور مدِ نظر رکھیں دیگر سیارگان کے شرف وہبوط کے ثمرات اگلی سطور میں ملاحظہ فرمائیں۔

**صحت:** سال کی پہلی سہ ماہی آپ کی صحت کیلئے قطعی موافق نہ ہوگی آپ کو سر درد آنکھوں ٹانگوں اور دل کے امراض سے واسطہ پڑسکتا ہے۔اس کے علاوہ 24 ستمبر تا 23 نومبر کا عرصہ بھی آپ کی صحت پر مضر اثرات مرتب کررہا ہے اِن ایام میں صحت پر خاص توجہ دیں الغرضی کسی بڑے نقصان میں تبدیل ہوسکتی ہے 29 مئی اور 124 کتوبر کے شمس گرہن بھی خاص طور پر آپ کی صحت کو متاثر کرسکتے ہیں اِن ایام میں صدقہ اور نماز آیات کا اہتمام ضروری ہوگا۔

**سماجی تعلقات:** آغازِ سال سے ہی آپ کی شخصیت سے منسوبہ ستارہ مشتری رجعت میں رہتے ہوئے آپ کی سوچ کو منفی رُحجان دے رہا ہے دوسری طرف یکم فروری تا 8 اپریل طالع میں عطارد کی ہبوطی نشست اور رجعت آپ کی عزت توقیر میں کمی کا باعث بن سکتی ہے خاندان اور شریک کار یا شریک حیات سے شدید اختلافات آپ کے سماجی وقار کو مجروح کررہے ہیں اپنی سوچ اور گفتگو کو مثبت رکھیں 6 اپریل تا 4 مئی طالع میں زہرہ کی موجودگی مثبت اثرات مرتب کرے گی آپ کے تعلقات بہن بھائیوں سے بہتر ہورہے ہیں مگر 4 تا 30 مئی آپ کے مابین مالی معاملات وجہ تنازعہ بھی بن سکتے ہیں 3 تا 28 ستمبر 11 اکتوبر تا 17 نومبر کا عرصہ بھی آپ کو سماجی تعلقات کے حوالہ سے محتاط رہ کر گزارنا ہوگا۔

**اولاد انعامی بانڈ لاٹری:** بچوں کے حوالہ سے یہ سال انشاء اللہ کافی خوشگوار گذرے گا بے اولاد حوت افراد کو اولاد کی نوید مل سکتی ہے گذشتہ سال سے پانچویں مشتری کی شرفی نشست آپ کیلئے آسودگی پیدا کررہی ہے امسال ہونے والے دو چاند گرہن جو کہ بالترتیب 15 اپریل اور 8 اکتوبر کو ہونگے اِن کے اثرات سے بچاؤ کیلئے خصوصی صدقہ اور نمازِ کسوف وخسوف ضرور ادا کریں اس کے علاوہ قمر در عقرب کا صدقہ بھی آپ کے بچوں پر مثبت اثرات مرتب کرتا ہے۔

**تعلیمی کیریئر:** حوت بچوں کے لیے امسال 4 تا 30 مئی 6 تا 30 ستمبر اور 24 اکتوبر تا 17 نومبر کا عرصہ قدرے مشکل ثابت ہوگا باقی وقت بہتر ہے اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والے حوت افراد کو امسال کافی مشکل صورتحال کا سامنا رہے گا آپ اپنے تعلیمی سلسلہ سے قطعی مطمئن نظر نہیں آرہے عین ممکن ہے اُن افراد کو تعلیمی سلسلہ منقطع کرنا پڑے جن کے زائچہ پیدائش میں زحل منفی ہے اس حوالہ سے زحل سے بچاؤ کا روحانی تدارک ضروری ہوگا۔

**سفر:** امسال گو کہ آپ کو کئی ایک نزدیکی سفروں سے واسطہ رہے گا مگر 4 تا 30 مئی۔6 تا 30 ستمبر 24 اکتوبر تا 17 نومبر سفر سے گریز کریں باامر مجبوری سفر کی صورت میں صدقہ ضرور ادا کریں۔ بیرون ملک سفر ویزہ یا امیگریشن وغیرہ اپلائی کرنے کیلئے یہ سال قطعی مناسب نہ ہوگا آپ کو سختی سے تاکید کی جاتی ہے کہ امسال ایسے اقدامات سے گریز کریں وگرنہ وقت اور پیسہ دونوں ضائع ہونگے۔

**منگنی شادی:** امسال آپکی منگنی یا نسبت وغیرہ طے ہونے کے قوی امکانات موجود ہیں وہ خواتین وحضرات جن کی تاحال کہیں بات نہ بن سکی تھی امسال انشاء اللہ بن جائے گی البتہ شادی نکاح کے حوالہ سے دُرست وقت کا انتخاب ضروری کریں تاکہ آپ کا رشتہ مضبوط بنیادوں پر استوار رہ سکے۔یکم فروری تا 8 اپریل 3 تا 30 ستمبر 11 اکتوبر تا 9 نومبر 29 نومبر 18 دسمبر کا عرصہ ایسے اقدامات کیلئے قطعی مناسب نہ ہوگا گو کہ اس دوران کچھ عرصہ موافق ہوگا مگر ایام عزا کو مدِ نظر رکھتے ہوئے گریز بہتر ہوگا۔

**شراکتی ازدواجی معاملات:** اس حوالہ سے امسال آپ کو خاص احتیاط سے کام لینا ہوگا تاکہ آنے والے متوقع مسائل سے بچا جاسکے یکم فروری تا 8 اپریل کا عرصہ بالخصوص تحمل اور بردباری سے گزارنا ہوگا آپ کے مابین چھوٹی چھوٹی باتیں وجہ تنازعہ ہونگی مگر یہی باتیں بڑے اختلافات کا بھی باعث بن سکتی ہیں اور بات علیحدگی تک جاسکتی ہے 16 اگست تا 3 ستمبر کا عرصہ شراکتی ازدواجی تعلقات کے حوالہ سے سال کا بہترین وقت ہوگا آپ کو نئی یا بہتر شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے مگر اس کے فوراً بعد 3 تا 30 ستمبر اور 11 اکتوبر تا 9 نومبر 29 نومبر تا 18 دسمبر کا

کا عرصہ بھی کسی امتحان سے کم نہ ہوگا بتائے گئے عرصہ کے علاوہ تمام اوقات حالات موافق رہیں گے (انشاءاللہ)۔

**معشیت کیرئیر روزگار:** آپ کے کیریئر کا حکام ستارہ مشتری 17 جولائی تک شرفی گھر رہتے ہوئے آپ کو اپنی سعادتوں سے نوازتا رہے گا گو کہ ابتدائے سال تا 6 مارچ مشتری کی رجعت ہوگی اور آپ کو مطلوبہ نتائج نہ مل سکیں مگر مجموعی طور پر صورتحال آپ کے حق میں ہوگی البتہ بعداز جولائی حالات مختلف ہونگے مشتری کی بُرج اسد میں موجودگی آپ کے کیریئر روزگار پر منفی اثرات مرتب کرے گی 24 ستمبر کے بعد کا عرصہ ملازم پیشہ افراد کیلئے خاصہ مشکل وقت ہوگا آپ کو اپنی نوکری بچانا ہوگی کسی بھی قسم کی جذباتیت سے گریز کریں۔

**خصوصی احکامات:** جیسا کہ آپ گذشتہ سطور میں پڑھ چکے ہیں یہ ایک ملا جلا سال ہے آیئے دیگر سیارگان کے شرف وہبوط وغیرہ کے اثرات کا ایک اجمالی جائزہ لیتے ہیں یکم تا 19 فروری شمس بارہویں وبال میں رہتے ہوئے آپ کی خواہشات کی تکمیل میں رُکاوٹ ہوگا دوستوں کیساتھ تعلقات کشیدہ ہوسکتے ہیں آپ کی صحت اور جاب دونوں متاثر ہوسکتی ہیں 19 جنوری تا 19 فروری شمس بارہویں وبال میں رہتے ہوئے آپ کی صحت اور جاب پر مزید دباؤ بڑھادے گا امیگریشن کے حصول میں ناکامی ہوسکتی ہے۔ بیرون ملک مقیم افراد کو بھی واپس آنا پڑسکتا ہے 28 مارچ کو طالع میں عطارد کا ہبوط آپس میں غلط فیصلہ یا گفتگو کرواسکتا ہے خاندان کے افراد والدہ اور شریک حیات وشریک کار کیساتھ تعلقات خراب ہوسکتے ہیں! 8 اپریل کو خانہ مال میں شمس کا شرف مالی پوزیشن کو مستحکم کرنے کا باعث ہوگا آپ کیلئے بہتر جاب کا حصول ممکن ہوگا بیرون ملک سے مالی امداد ہوسکتی ہے۔

آپ کے ظاہری دُشمنوں میں اضافہ ہورہا ہے محتاط رہیں! 29 اپریل کو طالع میں زہرہ کا شرف آپ کی عزت وتوقیر میں اضافہ کردے گا شراکتی مالی اور وراثتی فوائد کا حصول ممکن ہوگا آپ سماجی تقریبات کی رونق بن رہے ہیں عزیز واقارب کیساتھ تعلقات میں بہتری آئے گی مگر اس کے فوراً بعد 3 تا 29 مئی خانہ مال میں زہرہ کا وبال عزیز واقارب ہی کیوجہ سے مالی مشکلات سے دوچار ہونا پڑسکتا ہے شراکتی معاملات میں مالی خسارہ کا سامنا بھی ہوسکتا ہے۔ 11 جولائی کو چوتھے اوج زہرہ آپ کیلئے بہتر گھر کے حصول کو ممکن بنادے گا پراپرٹی کی خرید وفروخت کے حوالہ سے بہترین موقع ہے آپ گھر کی تزئین وآرائش میں مشغول ہیں۔ 11 جولائی کو ہی پانچویں شمس کا اوج اولاد کی خوشخبری لاسکتا ہے انعامی سکیموں میں حصہ لینے والے افراد کو بھی کامیابی مل سکتی ہے آپ کو ایکبار پھر بہتر ملازمت کی آفر مل رہی ہے 16 جولائی کو مشتری پانچویں سے چھٹے گھر آجانے سے جہاں آپ کی صحت بتدریج متاثر ہوسکتی ہے وہیں آپ کی ملازمت پر بھی ہلکے پھلکے منفی اثرات مرتب ہونگے 23 اگست کو ساتویں شرف عطارد آپ کی شادی خانہ آبادی کا بہترین وقت ہوگا آپ کو شراکت داری کی آفر مل سکتی ہے عین ممکن ہے خاندان کا کوئی فرد ہی یہ آفر کررہا ہو۔ 11 اکتوبر کو آٹھویں شمس کا ہبوط آپ کی صحت وملازمت پر انتہائی منفی اثرات مرتب کرسکتا ہے ان ایام میں جاب کی تبدیلی سے گریز کریں 24 اکتوبر تا 16 نومبر ناویں زہرہ کا وبال آپ کے بیرون ملک سفر کی راہ مسدود کردے گا اور ایسا آپ کے کسی انتہائی قریبی عزیز کیوجہ سے ہوگا اپنے تعلقات ومعاملات کو محتاط روی سے انجام دیں شراکتی مالی معاملات سے بھی گریز کریں وگرنہ نقصان کا سامنا ہوگا۔ 11 نومبر کو ناویں عطارد کا اوج بیرون ملک سفر کی راہ میں حائل رکاوٹوں کو دور کردے گا۔ آپ کا شریک حیات یا سسرالی عزیز اس میں بھرپور تعاون کررہے ہیں خاندان کے افراد سے بھی تعلقات بہتر ہورہے ہیں 28 نومبر تا 17 دسمبر کاروباری نئے منصوبہ جات پر عملدرآمد اور اہم فیصلوں سے گریز کریں خاندان کے کسی فرد کی جانب سے آپ کے کاروباری معاملات میں مداخلت ہورہی ہے محتاط رہیں! یکم دسمبر کو گیارہویں مریخ کا شرف ایکبار پھر آپ کی معاشی پوزیشن کو مستحکم کرنے میں معاون ہوگا آپ کے بیرون ملک سفر میں دوستوں کا بھرپور تعاون رہے گا یہ وقت آپ کی خواہشات کی تکمیل کا وقت ہے اس سے بھرپور فائدہ اُٹھائیں۔ جیسا کہ آپ پڑھ چکے ہیں یہ آپ کیلئے ایک ملا جلا سال ہے مگر آپ اس کو بہتر پلاننگ کرکے اپنے لیے مزید بہتر بناسکتے ہیں کسی بھی کام کی کامیابی کیلئے درست وقت کا انتخاب ازحد ضروری ہوتا ہے۔

**ورد خاص:** روزانہ ۴۲ مرتبہ سورۃ توبہ آیت نمبر ۱۲۸ ورد کریں۔

لَقَدْ جَاءَ كُمْ تا رَؤُفٌ رَّحِيمٌ

**صدقہ:** ہر بدھ 500 گرام مونگ ثابت کسی مستحق کو دیں یا پرندوں کو ڈالیں!



# درختوں کے ذریعے شخصیت شناسی

مرسلہ: عدیلہ بابر رضوی
کراچی

برطانوی دست شناس الزبتھ ولسن کو علم قیافہ (شخصیت شناسی) میں بھی کمال حاصل ہے۔ ان کی تحقیق کے مطابق مختلف تاریخوں میں پیدا ہونے والے افراد میں مخصوص درختوں جیسی خصوصیات پائی جاتی ہیں۔ الزبتھ ولسن نے قدیم علم سے استفادہ کرتے ہوئے شخصیت شناسی کیلئے ایک ایسا جدول مرتب کیا جس کی مدد سے کوئی بھی قاری اپنی تاریخ پیدائش کے اعتبار سے خود سے منسوب درخت سے واقف ہو سکتا ہے اور اسی نسبت سے اپنی شخصیت کی مثبت و منفی خصوصیات سے واقفیت ہو سکتی ہے۔ الزبتھ ولسن کا مشورہ ہے کہ جب آپ اپنی شخصیت سے منسوب درخت معلوم کر لیں تو بہتر ہے کہ آنگن میں وہی درخت لگائیں اور اس کی مناسب دیکھ بھال کرتے رہیں۔ الزبتھ ولسن کا کہنا ہے کہ ایسا کرنے اور درخت کی قربت سے آپ کی شخصیت کو جلا ملے گی اور آپ کی خصوصیات نکھرتی چلی جائیں گی۔

## درخت اور اُن کی خصوصیات

**سیب (Apple) ، اہم خصوصیات:** محبت کرنے والا

آپ کی شخصیت جاذب اور متاثر کن ہے۔ آپ کے گرد متناطیسیت کا ہالہ دوسروں کو آپ کی طرف متوجہ کرنے پر مجبور کرتا ہے۔ مہم جوئی، ہرجائی پن اور حساسیت آپ کی صفات ہیں۔ آپ کے نزدیک چاہے یا چاہے جانے کے بغیر زندگی فضول ہے۔ آپ کی زندگی کا ایندھن محبت ہے۔ آپ آج کی دنیا میں رہنا پسند کرتے ہیں۔ تخیلاتی مزاج کے علاوہ لاپرواہی بھی آپ کی عادات میں سے ایک ہے۔ آپ سائنسی رجحان بھی رکھتے ہیں۔

**صنوبر، چیڑ (Fir) ، اہم خصوصیات:** پُراسراریت

آپ کی ضدی اور موڈی طبیعت کی وجہ سے آپ اپنی راہیں عموماً خود طے کرنا پسند کرتے ہیں۔ اس کے باوجود آپ خوش خلق اور ہمدرد ہیں۔ آپ کی پسند اور ذوق بہت اعلیٰ ہے اور آپ حسن کے درمیان گھرے رہنا چاہتے ہیں۔ آپ کی جبلی وجاہت اور توقیر کی وجہ سے لوگ آپ سے حسد کرنے لگتے ہیں۔ آپ باصلاحیت، مضبوط قوت ارادی کے مالک ہیں اس کے باوجود کہ آپ کے حاسدوں اور دشمنوں کی تعداد زیادہ ہے تاہم آپ کے دوستوں کی تعداد بھی کم نہیں۔

**دیودار (Elm) ، اہم خصوصیات:** عظیم المرتبت

آپ کی شخصیت اعلیٰ مرتبت، خوش مزاج، رحم دل اور سخی ہے۔ آپ قناعت پسند ہیں اور آپکی خواہشات اور مطالبات بہت محدود ہیں لیکن آپ غلطی معاف کرنے کے قائل نہیں ہیں۔ آپ ایک وفادار، ایماندار اور مخلص دوست ثابت ہو سکتے ہیں لیکن تعلقات میں حاکمیت کا اظہار آپ کی جبلت میں شامل ہے۔ بسا اوقات آپ اپنے مخالفین کی تعداد میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ جب آپ من مانی کے ذریعے دوسروں پر اپنی رائے مسلط کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔

**سرو، شمشاد (Sypress) ، اہم خصوصیات:** وفاشعاری

آپ کی شخصیت رجائیت پسند اور اُمید پرستانہ ہے۔ کج بحثی اور دخل در معقولات آپ کی منفی خصوصیات ہیں۔ اچھے اور بُرے حالات میں آپ اُمید کا دامن ہاتھ سے نہیں چھوڑتے۔ آپ کیلئے ضروری ہے کہ مناسب دولت حاصل کریں اور دوسروں کو دیئے ہوئے تحائف کی سند بھی محفوظ رکھیں۔ دولت کی کمی اور دوسروں کی احسان فراموشی کی وجہ سے اس بات کا شدید احتمال ہے کہ آپ ذود رنج اور غصہ ور ہو کر دوسروں کے احساسات اور جذبات کو پامال کرنے لگیں۔ آپ جذبہ محبت اور شوق سے سرشار ہیں اور بہت محبت کرنے والے ہیں لیکن آپ کو مطمئن کرنا ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں۔

**سفیدہ، درخت تبریزی (Poplar)**

**اہم خصوصیات:** متلون مزاج

آپ بہترین منتظم ہیں، فنکارانہ صلاحیتیں اور فلسفیانہ رجحان رکھتے ہیں۔ آپ میں تصویر کے دونوں رُخ دیکھنے کی صلاحیت ہے جو آپ کی متلون مزاجی کو مہمیز کرتی ہے۔ آپ میں تنہا پسندی کا رجحان بھی بدرجہ اتم موجود ہے۔ آپ کو دھوکہ دیا جائے تو آپ بدترین دشمن ثابت ہو سکتے ہیں۔ آپ حد درجہ قابل اعتبار اور مخلص ہیں اور اپنی ذمہ داریوں کو احسن طریقے سے پورا کرتے ہیں جبکہ کسی بھی معاہدے کی پاسداری کی پابندی بھی کرتے ہیں۔

**دیار، صنوبر (Sedar) ، اہم خصوصیات:** بلند حوصلہ، خود اعتمادی

آپ کی خوبصورتی بسا اوقات آپ کے چہرے بشرے سے ظاہر نہیں ہوتی لیکن آپ اندرونی طور پر بہت خوبصورت ہیں۔ آپ بلند حوصلہ اور خود اعتماد ہیں لیکن آپ عدم اعتمادی رکھنے والوں کو حقارت کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ آپ میں حالات سے نمٹنے کی بھرپور صلاحیت موجود ہے اور آپ اپنی منزل کا تعین خود کرنے کے عادی ہیں۔ آپ جفاکش اور رجائیت پسند ہیں۔ آپ سچی محبت کیلئے بہت دیر تک انتظار کر سکتے ہیں اور وقت کے کھیل کو سمجھنے کی صلاحیت بھی رکھتے ہیں۔

**انناس (Pine) ، اہم خصوصیات:** انفرادیت

آپ صرف موافق دوستوں کے ساتھ اور ایسے ہی ماحول میں رہنا پسند کرتے ہیں آپ چست و چالاک اور صحت مند ہیں۔ آپ عملی اور قابل اعتماد بھی ہیں۔ آپ کی بے تکلفی اور بے ساختگی دوسروں کو اپنی طرف متوجہ اور مائل کر دیتی ہے اور آپ بہترین ساتھی بھی ثابت ہوتے ہیں۔ آپ اعلیٰ ذوق اور اقدار کے مالک ہیں لیکن اعلیٰ صفات دیکھ کر آپ بہت جلد محبت میں گرفتار ہو جاتے ہیں۔ آپ کا جذبہ محبت بہت جلد بھڑک اُٹھتا ہے اور یہ جوش بہت جلد ٹھنڈا بھی ہو جاتا ہے اور آپ کی عدم دلچسپی ظاہر ہونے لگتی ہے۔ اس خصوصیات کی وجہ سے محبت کے معاملات میں آپ کو بہت سی ناکامیوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔

**بید مجنوں (Weeping Willow)**

**اہم خصوصیات:** افسردہ مزاجی

آپ خوبصورت ہو سکتے ہیں لیکن آپ کی پُرملول طبیعت آپ کی شخصیت کو دوسروں کے سامنے معمہ بنائے رکھتی ہے۔ واضح طور پر آپ کی شخصیت وجدان سے

